www.ataunnabi.blogspot.cm

# کوزہ میں سمندر

مرتب:
مولانا رضوان عالم شمسی
استاذ جامعہ امام احمد رضا (کوکن)



www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جملہ حقوق بحق مولف محفوظ©

نام کتاب: کوزہ میں سمندر
مؤلف: مولانا رضوان عالم قادری شمسی
سال اشاعت: ۲۰۱۶ء
کمپوزنگ: امام احمد رضا کمپیوٹر ایجوکیشن (کوکن)
صفحات: ۱۶۰
تعداد: ۱۱۰۰
قیمت:

ناشـــــر
**شعبۂ نشر و اشاعت**
جامعہ امام احمد رضا (کوکن)

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



# شرف انتساب

میں اپنی اس حقیر کاوش کو
جملہ اساتذہ اور بزرگان دین کی بارگاہ میں
پیش کرنے کی سعادت حاصل کرر ہا ہوں

گر قبول افتد، زہے عز و شرف

رضوان عالم شمسی قادری

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



# عرض مؤلف

آج سے تقریباً آٹھ نو سال پہلے کی بات ہے جب میں مدرسہ رضویہ بدرالعلوم میں درس وتدریس کی خدمت پر معمور تھا اور ساتھ ہی ساتھ ''مفکر اسلام لائبریری'' کا انچارج بھی تھا۔ جب بھی موقع ملتا لائبریری میں بیٹھ کر کتابوں کی ورق گردانی کرنا ہر روز کا معمول بن چکا تھا اسی درمیان اسلامی معلوماتِ عامہ کے موضوع پر کچھ کتابیں نظر سے گذری، جن میں معتبر کتابوں کے حوالے موجود نہیں تھے۔ چنانچہ میرے ذہن میں یہ بات آئی اے کاش! اسی طرح کی کتاب اگر معتبر حوالوں سے مزین کر کے لوگوں کے سامنے پیش کئے جائیں تو عوام الناس کے ساتھ ساتھ مدرسہ اسلامیہ کے طلبۂ کرام بھی قدر کی نگاہ سے دیکھیں گے اور مستفیض ہوں گے۔ پس میں نے مطالعہ کے دوران اہم اور خاص معلومات کو لکھنا شروع کیا۔ یہاں تک کہ تقریبا دو سال کے اندر ڈھیر ساری معلومات جمع ہوگئیں۔ اور تقریبا ایک سو ساٹھ صفحات پر مشتمل اسلامی نالج کا حسین گلدستہ بنام ''کوزہ میں سمندر'' کی کمپوز شدہ کاپی لے کر مفکرِ اسلام علامہ بدرالقادری صاحب کی بارگاہ میں حاضر آیا۔ حضرت نے نظر ثانی فرما کر لوحِ سعادت کے نام سے اپنے تاثرات قلم بند فرمائے۔ نیز ماہر درسیات مفتی محمد اسلم صاحب مصباحی نے بھی نظر ثانی فرما کر تاثر تحریر فرمایا۔ اور میری مخلص وکرم فرما دوست حضرت مولانا شکیل احمد صاحب (پی۔ایچ۔ڈی۔) نے تقدیم تحریر فرما کر اپنے مفید مشوروں سے بھی نوازا۔ نیز برادرِ مکرم حافظ محمد ارشد کی کوششوں سے یہ کتاب جنوری 2010ء میں منظر عام پر آ گئی۔ الحمدللہ! کتاب کافی مقبول ہوئی اور دیکھتے ہی دیکھتے طبع اول اور ثانی ہاتھوں ہاتھ ختم

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



ہوگئی۔ادھر دوست واحباب نے کتاب میں مزید اضافہ کرنے کی فرمائش کی، میں نے ان کی فرمائش کو قبول کیا اور کہا ان شاء اللہ تعالیٰ جلد مزید معلومات کے ساتھ کتاب آپ کے ہاتھوں میں ہوگی۔اسی دوران مدرسہ رضویہ سے مستعفی ہوکر مہاراشٹر کی عظیم دینی درسگاہ ''جامعہ امام احمد رضا (کوکن)'' میں ایک خادم کی حیثیت سے میری تشریف آوری ہوی۔تو یہاں کی عظیم ''امام احمد رضا لائبریری'' سے میں نے کافی استفادہ کیا۔اور مزید معلومات کے ساتھ نئے سرے سے کمپوز شدہ کاپی لے کر جامعہ کے روح رواں حضرت علامہ مولانا مفتی قاضی محمد ابراہیم مقبولی، مصباحی صاحب قبلہ کی خدمت میں حاضر آیا ہمہ وقت مصروفیات کے باوجود بھی حضرت مفتی صاحب قبلہ نے وقت نکال کر نظر ثانی فرمائی۔اور ایک بہترین تاثر جو کتاب میں (تقریظِ جمیل کے نام سے شامل ہے) لکھ کر عنایت فرمایا۔اس طرح 2016ء میں مزید اضافہ کے ساتھ کتاب دوبارہ منظر عام پر آ گئی۔

اللہ تبارک وتعالیٰ میرے تمام مخلصین ومحبین دوست واحباب کے علم وعمل اور مال ودولت میں برکت عطا فرمائے، اور میری کوشش کو شرفِ قبولیت سے نوازے۔اور اس کے ذریعہ طلبہ و طالبات اور عوام الناس کو فائدہ حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔(آمین)

رضوان عالم قادری

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



# تأثــــر

مولانا رضوان عالم شمسی گھوسوی استاذ مدرسہ رضویہ بدرالعلوم بڑی بازار قصبہ خاص گھوسی ایک جوان عالم دین ہیں کتب بین اور مطالعہ کا ذوق رکھنے والے انسان ہیں تدریس وتعلیم کے ساتھ ساتھ خاموشی کے ساتھ تحریری کام کا مزاج بھی رکھتے ہیں اس کا اندازہ اس وقت ہوا جب مولانا موصوف میرے پاس کمپوز شدہ کچھ صفحات لیکر تشریف لائے اور اس پر نظر ثانی کی خواہش کا اظہار کیا تو کہیں کہیں صفحات پر نظر ڈالنے سے مجھے بڑی مسرت ہوئی کہ مولانا نے ایک اہم موضوع پر طبع آزمائی کی ہے جب کچھ مزید اوراق پر نظر پڑی تو چند لمحوں میں یہ اندازہ ہوا کہ مولانا موصوف نے بڑی عرق ریزی سے اس کام کو انجام دیا ہے۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ تاریخ کی اہمیت ہر دور میں مسلم رہی ہے اسی لئے ہر دور اور زمانہ کی تاریخ اور حالات کتابوں میں جمع کر دیئے گئے ہیں۔ اسلامی تاریخ کی اہمیت اور دوسری تاریخوں سے کہیں زیادہ اہم ہے اور اسلامی تاریخ بھی کتب سیر وتاریخ میں جمع کر دیئے گئے ہیں مگر جن تاریخوں کو مولف نے اس مجموعہ میں جمع کرنے کی کوشش کی ہے وہ تاریخیں یکجا کسی کتاب میں شاید نہ آسکیں گی ایسی صورت میں ہر ایک تاریخ کو ہزاروں صفحات سے چھان بین کر نکالنا کچھ آسان امر نہیں تھا یہ تو مولانا موصوف کا تاریخی ذوق ہے جس نے انھیں کوہ کنی اور ہفت خوانی کے دشوار گزار منزل سے گزار کر ایک ایسے مجموعہ کی ترتیب دلایا جس میں دین اسلام کے اساطین تاریخوں کا ذکر ہے۔ عنوانات کی تفصیل کچھ اس طرح ہے جس سے کتاب کی اہمیت کا پتہ چلتا ہے۔

حضرت آدم وحوا علیہما السلام ، حضرت نوح علیہ السلام ، حضرت ابراہیم و اسمعیل واسحاق علیہم السلام ، حضرت یعقوب ویوسف علیہما السلام ، حضرت موسیٰ

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



وہارون علیہما السلام، حضرت ہود وصالح علیہم السلام، حضرت داؤد وحضرت سلیمان علیہم السلام، حضرت ذکریا وحضرت یحیٰ وحضرت عیسیٰ علیہم السلام، دیگر انبیاء کرام علیہم السلام، رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے آباد واجداد، رسول اعظم صلی اللہ علیہ وسلم، ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن، صاحبہ وصحابیات اوران کے والدین کے اسماء، صحابہ وصحابیات اوران سے مروی احادیث کی تعداد، صحابہ کرام اوراولیات، صحابہ وصحابیات اوران کے القاب، صحابہ وصحابیات کے متعلق دیگر معلومات، خلفاء وراشدین کا بیان، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد کرام سے متعلق معلومات، غزوات سے متعلق معلومات متفرق معلومات ہے۔

اقوام وملل کی تاریخ اور جغرافیائی تاریخ بڑے ذوق وشوق سے پڑھا اور پڑھایا جاتا ہے مگر یہ ہماری حرماں نصیبی ہے کہ ہم انبیاء کرام کی اہم تاریخوں سے نابلد ہیں جو دین الٰہی اور دین اسلام کے روح رواں ہیں اور صحابہ وصحابیات اور ازواج مطہرات کی تاریخوں سے بھی ہم قریب نہیں ہے جب کہ مقدس دین اسلام کی اہم معلومات انھیں حضرات سے حاصل ہوئیں اور ہوتی ہیں ایسے عالم میں حضرت مولانا رضوان عالم صاحب شمسی کی یہ کوشش لائق ستائش ہے۔ مولا تعالیٰ مصنف کی عمر اور علم میں برکت عطا فرمائے اور مزید تصنیفی کام کی توفیق عطا فرما کر درجہ قبول عطا فرمائے۔

آمین بحرمة النبی الکریم علیه التحیه والتسلیم .

محمد اسلم مصباحی
خادم التدریس مدرسہ رضویہ بدرالعلوم
بڑی بازار قصبہ خاص گھوسی مئو
۲۰ر جمادی الاولیٰ ۱۴۲۸ھ

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



# لوح سعادت

از۔مفکراسلام حضرت علامہ الحاج **بدرالقادری** صاحب قبلہ
بانی اسلامک اکیڈمی ہالینڈ

**باسمہ تعالیٰ**

**نحمدہ ونصلی علیٰ حبیبہ الکریم اما بعد!**

اسلاف زندگی کے تابندہ نقوش ہماری زندگی میں حرارت قلب میں طہارت اورروح میں بالیدگی پیدا کرتے ہیں ان کے پاکیزہ کردار ہمارے لئے مشعل راہ، نمونۂ عمل اور مینارۂ نور ہیں۔ان اللہ والوں کے احوال تاریخ اسلام کے سینے میں آج بھی محفوظ ہیں جو ہمیں دعوت فکروعمل دے رہے ہیں اگر ہم ان کی زندگی کواپنا آئیڈیل بنالیں پھر ہماری عظمت رفتہ عودکرآئے گی اوراسلامی تشخص کے ساتھ ہم سماج اور معاشرہ میں باعزت زندگی گزارنے کا سلیقہ پالیں گے ۔مگر انتہائی افسوس ناک پہلو یہ ہے کہ تاریخ اسلام جومسلمانوں کا کبھی دلچسپ فن رہاہے جس میں ہمارے بزرگوں کے حیرت انگیز کارنامے موجود ہیں نئی نسل کے مسلمان اس سے کوسوں دور ہوگئے ہیں وہ تاریخ اسلام کی بنیادی باتوں سے بھی نابلد ہیں۔ان کے تنزلی کے اسباب میں سے ایک سبب یہ ہے۔

اپنی تاریخ کو جوقوم بھلادیتی ہے
صفحۂ دہر سے وہ خودکومٹادیتی ہے

مبارک باد کے مستحق ہیں عزیزم مولانا رضوان عالم قادری سلمہ استاذ مدرسہ رضویہ بدرالعلوم گھوسی ،جنھوں نے اسلامی معلومات کے ذخیرے کوسوال وجواب کے نہج پراکٹھا کیا انھوں نے چالیس سے زائدمستندومعتبر کتابوں کو کھنگال کر کے انبیائے کرام صحابہ وصحابیات،خلفائے راشدین اوراسلامی غزوات کے تعلق سے

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



گراں قدر معلومات فرام کئے ہیں اور اپنے حاصل مطالعہ کو، کوزہ میں سمندر کے نام سے موسوم کیا ۔ ماشاءاللہ اس کتاب کی تیاری اور مواد کی فراہمی میں بڑی جدو جہد اور جاں فشانی کی ہے نوع بہ نوع مشغولیات کیوجہ سے میں پوری کتاب تو نہ پڑھ سکا ہاں جستہ جستہ بعض حصوں کو دیکھا جو مجھے پسند آیا۔ دعا ہے کہ رب تعالیٰ اپنے حبیب لبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے میں اس کتاب کو قبولیت عطا فرمائے اور مؤلف سلمہ کو مزید تحریری کاموں کی توانائی عطا فرمائے اور ان کے ذریعہ ہمارے ادارہ مدرسہ رضویہ بدرالعلوم کی زیادہ سے زیادہ خدمت لے (آمین)

**دعا گو**

بدرالقادری غفرلہ

۱۴/اگست ۲۰۰۹ء

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



# تقریظ جمیل

الحمدلله والصلوٰة والسلام علی سیدنا رسول الله صلی الله تعالیٰ

علیه وآله واصحابه اجمعین

دنیا میں مختلف علوم وفنون ہیں، کوئی کسی علوم کا عالم ہے تو کسی فن کا ماہر، انسان ایک دوسرے کا محتاج ہے، مگر اسی دنیا میں کچھ ایسے خدا کے مقبول بندے ہیں جو وہبی علم وفضل سے سرفراز ہیں۔ ان کی بات دیگر ہے۔ موجودہ زمانہ اس قدر انحطاط پذیر ہے کہ آج کا مسلمان دنیاوی تعلیمی میدان میں تو بہت آگے ہے لیکن دینی معلومات سے یکسر نابلد ہے۔ تفسیر وحدیث، فقہ، معانی وبیان کے الفاظ ہمارے نوجوانوں کے کانوں تک ضرور پہنچتے ہیں لیکن وہ ان علوم سے بے خبر ہیں۔

آج کا مسلمان اپنے آپ کو اتنا سہل پسند اور تن آرام بن کر غیر ضروری طور پر ایسا محصور کرلیا ہے کہ عبادت تک کے لئے فرصت نکالنا مشکل چہ جائے کہ وہ ضخیم کتابوں سے استفادہ کرتے ہوئے اپنی علمی ''واقفیت عامہ'' کو بڑھا سکے۔ ہر معاملہ میں وہ شارٹ کٹ راستہ ڈھونڈ رہا ہے، ذہنی مشقت اور مصروفیت سے بچتے ہوئے معلومات ''واقفیتِ عامہ'' کی تمام ضرورتوں کو پورا کرنے کے لئے ''کوئز بکس'' کا سہارا لے رہا ہے۔ اب اگر ''کوئز بکس'' ہی ہمارا نصب العین ہے تو چاہئے کہ ہر موضوع کو اس میں سمویا جائے۔ لیکن باعتبار موضوع ان کو کوئز بکس میں اسلامیات، دینیات پر بہت کم مواد موجود ہے۔ جو ہماری زندگی کا قیمتی سرمایہ ہے۔ دینی معلومات کو ان ''کوئز بکس'' میں جگہ دے کر اسلامی معلومات کا اضافہ کرایا جاسکتا ہے۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



اسی طرح کی ایک کوشش عزیز گرامی وقار حضرت مولانا رضوان عالم صاحب مدرس جامعہ امام احمد رضا (کوکن) انتھک کوشش کے بعد ایک علمی ذخیرہ ''کوئز'' کی شکل میں اکھٹا کیا ہے۔ جو طالبانِ علوم کے لئے ہی نہیں بلکہ عوام کے لئے بھی ایک گرانقدر تحفہ ہے۔ جو سوال و جواب کی شکل میں حوالوں کے ساتھ موجود ہے۔ ''اسلامک جنرل نالج'' کو مختلف کتابوں سے چھانٹ کر اکیجا کرنا کتنا کھٹن کام ہے وہ اہل علم پر مخفی نہیں۔ اس لحاظ سے موصوف قابلِ مبارکباد ہیں۔

احقر دعا گو ہے کہ ربِ کریم مرتب کو بہتر جزا دے اور کتاب کو مقبول انام بنائے اور ہر خاص و عام کو اس سے مستفیض ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔ (امین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم)

خادم العلم والعلماء

احقر العباد قاضی محمد ابراہیم مقبولی

جامعہ امام احمد رضا (کوکن)، کونڈیورے، سنگمیشور، ضلع رتنا گیری

۲/ذی الحجہ ۱۴۳۶ھ، مطابق 17/ستمبر 2015ء

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



# تقدیم

از۔حضرت مولانا شکیل احمد صاحب
صدرالمدرسین دارالعلوم حق الاسلام لال گنج ضلع بستی

**نحمده ونصلي ونسلم علىٰ حبيبه الكريم**

سیرت طیبہ تاریخ اسلام کا انتہائی درخشندہ باب ہے۔اس مقدس فن کا قلم کار بڑا ہی خوش نصیب اور اقبال مند ہوتا ہے جو اپنی زندگی میں حیات انور کے متعدد گوشوں کو سپرد قلم کر کے متاع آخرت کا ذخیرہ تیار کرتا ہے۔

ہر دور کے سعادت مند اسلامی اسکالروں نے حصول برکات وحسنات کی غرض سے سیرت طیبہ کو قلمبند کرنے کی دائمی سعادت حاصل کی ہے۔اور سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ثناخوانوں میں شمولیت کا شرف حاصل کیا ہے۔

تاریخ اسلام قدر خشک موضوع ہے اس لئے اس سے دلچسپی اور شغف پیدا کرنے کے لئے نوع بےنوع انداز اختیار کئے گئے اور افادۂ عام کے لئے سہل سے سہل اسلوب تجویز کیا گیا۔

ماضی قریب کے کچھ ارباب قلم وقرطاس نے ،،سوال وجواب،، کی صورت میں اسلامی معلومات کا ذخیرہ اکٹھا کیا اور یہ انداز کم پڑھے لکھے لوگوں کو بھی خاطر خواہ فائدہ پہونچتا ہے ضبط مسائل اور حفظ سخن میں بھی یہ اسلوب سریع التاثیر ہے۔کیا آپ جانتے ہیں؟ فقہی پہیلیاں،اسلامی معلومات،خراج تحسین حاصل کرچکی ہیں۔

زیرنظر کتاب اسی سلسلے کی ایک زریں کڑی ہے یہ کتاب برادرمکرم مولانا

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



رضوان عالم شمسی قادری کی کاوشوں کا نتیجہ ہے................

مولانا رضوان عالم قادری ابھرتے ہوئے ایک نوجوان عالم دین ہیں جنہوں نے جامعہ شمس العلوم گھوسی سے فراغت حاصل کی کچھ ماہ جامعہ حضرت نظام الدین اولیاء دہلی میں بھی زیر تعلیم رہے انہوں نے اپنی تدریس کا آغاز مدرسہ رضویہ بدرالعلوم قصبہ خاص گھوسی سے کیا سنجیدہ مزاج اور باشعور عالم دین ہیں لکھنے پڑھنے سے شغف رکھتے ہیں شاعرانہ ذوق بھی اچھا ہے۔

ان کی پہلی کتاب ،،کوزہ میں سمندر،، جو پاکیزہ معلومات کا حسین مرقع اور اسلامی نالج کا خوبصورت گلدستہ ہے اس کتاب کی اہم خوبی یہ ہے کہ سبھی سوالوں کے جوابات کو مستند اور معتبر کتابوں کے حوالہ جات سے مزین فرمایا ہے تاکہ اعتبار کا درجہ حاصل ہو جائے۔

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ کتاب کو شرف قبولیت عطا فرمائے اور صاحب کتاب کو اجر عظیم سے سرفراز فرمائے اور مزید تصنیفی کاموں کا حوصلہ بخشے (آمین)

**وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ حبیبه الکریم وعلیٰ آله واصحابه اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین.**

**ناچیز**

شکیل احمد اعظمی مصباحی

**26-06-2008**

دارلعلوم حق الاسلام قصبہ لال گنج ضلع بستی

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## حضرت آدم و حوا علیھما السلام

سوال۔کل کتنے انبیاء کرام دنیا میں تشریف لائے؟
جواب۔کم وبیش ایک لاکھ چوبیس ہزار یا دو لاکھ چوبیس ہزار۔
نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۱۷۸

سوال۔رسولوں کی تعداد کتنی ہے؟
جواب۔رسولوں کی تعداد تین سو پندرہ ہے۔ درمنثور، جلد اول، صفحہ ۱۲۶، تذکرۃ الا نبیاء صفحہ ۲۹

سوال۔حضرت آدم علیہ السلام کا قالب بنانے کے لئے زمین سے مٹی کون لے گیا تھا؟
جواب۔ملک الموت علیہ السلام۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۲۵۳
سوال۔آدم علیہ السلام کا قالب کہاں بنایا گیا تھا؟
جواب۔حضرت آدم علیہ السلام کا قالب مکہ اور طائف کے درمیان وادی نعمان میں عرفات پہاڑ کے قریب بنایا گیا تھا، تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۲۵۳
سوال۔حضرت حوا رضی اللہ عنہا کو کیسے پیدا کیا گیا؟
جواب۔حضرت آدم علیہ السلام کی بائیں پسلی سے پیدا کیا گیا۔
نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ٦٦٠

سوال۔حضرت حوا رضی اللہ عنہا کو کتنا حسن دیا گیا؟
جواب۔ستر حوروں کے حسن سے نوازا گیا۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ٦٦٠
سوال۔حضرت آدم وحوا کو جنت سے کہاں اتارا گیا تھا؟
جواب۔حضرت آدم علیہ السلام کو، کولمبو سری لنکا میں پہاڑ پر اتارا گیا اور حضرت حوا

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



رضی اللہ عنہا کو جدہ میں اتارا گیا۔ شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۳۵

سوال۔ کتنے دنوں میں حضرت آدم علیہ السلام کی دعا قبول ہوئی تھی اور کس کے نام کی برکت سے؟

جواب۔ تین سو برس کے بعد حضور علیہ السلام کے نام کی برکت سے دعا قبول ہوئی تھی۔ شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۳۵

سوال۔ حضرت آدم علیہ السلام کس چیز سے اپنا ستر ڈھانپ کر دنیا میں تشریف لائے تھے؟

جواب۔ جنت کے درختوں کے پتوں سے ڈھانپ کر۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۶۰

سوال۔ حضرت آدم وحوا علیہ السلام ورضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح کس دن ہوا تھا؟

جواب۔ جمعہ کے دن۔ تفسیر روح البیان، جلد ۴، صفحہ ۹

سوال۔ حضرت آدم وحوا کے نکاح کا مہر کیا تھا؟

جواب۔ نبی کریم ﷺ پر تین مرتبہ یا ستر مرتبہ درود شریف پڑھنا تھا۔ ایضاً صفحہ ۵۰

سوال۔ اس نکاح کے گواہ کون تھے؟

جواب۔ گواہ فرشتے تھے۔ ایضاً صفحہ ۵۰

سوال۔ حضرت آدم علیہ السلام کا قالب کس نے بنایا تھا؟

جواب۔ اللہ رب العزت نے اپنے دست قدرت سے بنایا تھا۔
تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۲۵۳

سوال۔ حضرت آدم علیہ السلام کتنی زبانیں جانتے تھے؟

جواب۔ حضرت آدم علیہ السلام کو سات لاکھ زبانوں کا علم دیا گیا تھا۔
تفسیر نعیمی جلد ۱ صفحہ ۲۵۸

سوال۔ حضرت آدم علیہ السلام کتنا پیشہ جانتے تھے؟

جواب۔ حضرت آدم علیہ السلام ایک ہزار پیشہ میں ماہر تھے۔ تفسیر نعیمی جلد ۱ صفحہ ۲۵۸

سوال۔ حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش کس دن ہوئی تھی؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



جواب۔ جمعہ کے دن۔ مسند امام احمد بن حنبل جلد ۹ صفحہ ۱۳۷

سوال۔ حضرت آدم علیہ السلام کو جس درخت کے پاس جانے سے روکا گیا تھا وہ درخت کس چیز کا تھا؟

جواب۔ وہ انگور یا گیہوں کا درخت تھا۔ حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۱۲

سوال۔ حضرت آدم علیہ السلام کی توبہ کس دن قبول ہوئی تھی اور جنت سے کس دن باہر آنا ہوا تھا؟

جواب۔ توبہ جمعہ کے دن قبول ہوئی تھی اور اسی دن جنت سے باہر آنا ہوا تھا اور وہ عاشورہ یعنی ۱۰ محرم کا دن تھا۔ تذکرۃ الانبیا صفحہ ۶۳

سوال۔ جبرئیل امین حضرت آدم علیہ السلام کی بارگاہ میں کتنی بار حاضر ہوئے؟

جواب۔ بارہ مرتبہ۔ نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۱۵۱

سوال۔ کپڑا بننے کا کام سب سے پہلے کس نے کیا؟

جواب۔ آدم علیہ السلام نے۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۲۵۱

سوال۔ چاندی سے روپے اور سونے سے اشرفیاں سب سے پہلے کس نے بنائیں؟

جواب۔ حصرت آدم علیہ السلام نے۔ تذکرۃ الانبیا صفحہ ۶۱

سوال۔ تابوت سکینہ کس کو کہتے ہیں یہ کس پر نازل ہوا تھا؟

جواب۔ تابوت سکینہ شمشاد کی لکڑی کا ایک صندوق تھا جو آدم علیہ السلام پر نازل ہوا تھا۔ حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۶۵

سوال۔ تابوت سکینہ کتنا بڑا تھا اور اس میں کون سی چیزیں تھیں؟

جواب۔ یہ تین ہاتھ لمبا اور دو ہاتھ چوڑا تھا اس میں انبیاء کرام کی تصویریں اور ان کے مکانات کی تصویریں وغیرہ تھیں۔ حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۶۵

سوال۔ سب سے پہلے نبی اور بشر کون ہیں؟

جواب۔ حضرت آدم علیہ السلام۔ نزہۃ القاری جلد سادس صفحہ ۴۷۲

سوال۔ حضرت آدم علیہ السلام کتنے لمبے اور چوڑے تھے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔ساٹھ ہاتھ لمبے اور سات ہاتھ چوڑے تھے۔
نزہت القاری جلد سادس صفحہ ۴۷۵

سوال۔حضرت آدم علیہ السلام کو سب سے پہلے کس فرشتے نے سجدہ کیا تھا؟
جواب۔سب سے پہلے حضرت جبرئیل علیہ السلام نے کیا تھا بعض فرماتے ہیں حضرت اسرافیل علیہ السلام نے سب سے پہلے سجدہ کیا تھا۔ تفسیر نعیمی ۱/۴/ ۲۷

سوال۔زمین پر آنے کے بعد حضرت آدم وحوا کی ملاقات کہاں ہوئی تھی؟
جواب۔میدان عرفات میں۔ تذکرت لانبیا صفحہ ۶۴

سوال۔فرشتوں نے حضرت آدم علیہ السلام کو کتنی دیر سجدہ کیا تھا؟
جواب۔ظہر کے وقت سے عصر کے وقت تک دوسرا قول یہ ہے کہ سو برس تک، تیسرا قول یہ ہے کہ پانچسو سال تک سجدہ کیا تھا۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۲۷۴

سوال۔حضرت آدم وحوا کی ملاقات کس دن ہوئی تھی؟
جواب نویں ذالحجہ کے دن۔ تفسیر نعیمی جلد دوم صفحہ ۳۳۰

سوال۔حضرت حوا رضی اللہ عنہا کا قد کیا تھا؟
جواب۔حضرت حوا بھی ساٹھ ہاتھ لمبی تھیں۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۲۷۷

سوال۔ہابیل اور اسکی ہمشیرہ کہاں پیدا ہوئے تھے؟
جواب: یہ دونوں جنت میں پیدا ہوئے تھے۔ نزہت المجالس جلد دوم صفحہ ۲۶۲

سوال۔حضرت حوا رضی اللہ عنہا کتنی بار حاملہ ہوئیں تھیں؟
جواب۔بیس مرتبہ حاملہ ہوئیں اور ہر مرتبہ دو دو بچے پیدا ہوئے جن میں ایک لڑکی اور دوسرا لڑکا ہوتا تھا۔ تفسیر نعیمی جلد چہارم صفحہ ۵۰۴

سوال۔کیا حضرت شیث علیہ السلام کے ساتھ بھی کوئی لڑکی پیدا ہوئی تھی؟
جواب۔نہیں حضرت شیث علیہ السلام تنہا پیدا ہوئے تھے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۶۵

سوال۔حضرت آدم علیہ السلام کی اولاد میں سب سے آخر میں پیدا ہونے والے لڑکے اور لڑکی کے کیا نام تھے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔لڑکے کا نامعبد المغیث اور لڑکی کا نام''امۃ المغیث'' تھا۔
تفسیر خازن، جلد۲، صفحہ ۲۵۲

سوال۔ ہابیل اور قابیل کون تھے ان میں کون بڑا تھا؟
جواب۔ یہ دونوں حضرت آدم علیہ السلام کے صلبی اولاد تھے ان میں قابیل بڑا تھا۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۶۵

سوال۔قابیل اور ہابیل کے ساتھ پیدا ہونے والی لڑکیوں کے کیا نام تھے؟
جواب۔قابیل کے ساتھ اقلیمہ اور ہابیل کے ساتھ لیوذا پیدا ہوئی تھیں۔
نزہت القاری جلد سادس صفحہ ۴۸۱

سوال۔اقلیمہ اور لیوذا میں کون زیادہ خوبصورت تھی؟
جواب۔اقلیمہ زیادہ خوبصورت تھی۔ تذکرۃ الانبیاء ۶۵

سوال۔حضرت شیث علیہ السلام کب پیدا ہوئے؟
جواب۔ ہابیل کے قتل کے پچاس سال بعد اور یہی حضرت آدم علیہ السلام کے ولی عہد بنے۔ ایضاً صفحہ ۶۷

سوال۔ جنت سے شیطان اور مور اور سانپ کہاں اتارے گئے؟
جواب۔شیطان کو میسان کے جنگل میں اور مور کو مرج الہند میں اور سانپ کو اصفہان میں اتارا گیا۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۲۹۰

سوال۔اولاد آدم کی شادی کیسے ہوتی تھی؟
جواب۔ پہلے حمل کی لڑکی کی شادی دوسرے حمل کے لڑکے سے اور دوسرے حمل کے لڑکے کی شادی پہلے حمل کی لڑکی سے ہوتی تھی۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۶۵

سوال۔دنیا میں سب سے پہلا قتل کس نے کس کا کیا؟
جواب۔دنیا میں سب سے پہلا قتل قابیل نے ہابیل کا کیا۔
نزہۃ القاری جلد سادس صفحہ ۴۸۱

سوال۔قابیل نے ہابیل کو کس دن شہید کیا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔منگل کے دن۔ تفسیر روح البیان،جلد۴،صفحہ۸
سوال۔قتل کے وقت ہابیل وقابیل کی عمریں کتنی تھیں؟
جواب۔ہابیل کی ۲۰رسال اور قابیل کی ۲۵رسال تھی۔تفہیم البخاری،جلد۴صفحہ۱۳۹
سوال۔قابیل نے ہابیل کاقتل کہاں کیا تھا؟
جواب ۔دمشق میں غوطہ نامی مقام پر کیا تھا۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ۳۲۱
سوال۔حضرت حوارضی اللہ عنھا نے کل کتنی عمر پائی ؟
جواب۔نوسوستانوے سال کی عمر پائی ۔ تفسیر نعیمی جلداول صفحہ۲۷۷
سوال۔حضرت آدم علیہ السلام کے وصال کے کتنے سال بعد تک حضرت حوا زندہ رہیں؟
جواب۔ساڑھے ساٹھ سال تک زندہ رہیں۔ تفسیر نعیمی جلداول صفحہ۲۷۷
سوال۔انسان نے زمین پر سب سے پہلے کون سی عبادت کی؟
جواب۔انسان نے زمین پرسب سے پہلے جوعبادت کی وہ توبہ ہے۔
تفسیر نعیمی جلد۱صفحہ۲۹۸

سوال۔حضرت آدم علیہ السلام کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی اور مقتدی کون تھے؟
جواب۔حضرت آدم علیہ السلام کی نماز جنازہ حضرت جبریل علیہ السلام نے پڑھائی اور مقتدی فرشتے تھے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ۶۸
سوال۔حضرت آدم علیہ السلام اور حضرت حوارضی اللہ عنھا کی قبریں کہاں ہیں۔
جواب۔حضرت آدم علیہ السلام کی قبر منیٰ میں مسجد حنیف کے پاس ہے اور حضرت حوارضی اللہ عنہا کی قبر جدہ میں ہے۔ تفسیر نعیمی جلد۔صفحہ۲۹۲
حضرت آدم علیہ السلام کی قبر مکہ شریف میں جبل ابوقیس پر ہے۔
بصائر ذوی التمیز ،جلد۶صفحہ۲۵

سوال:۔حضرت شیث علیہ السلام کا مزار کہاں ہے؟
جواب:۔حضرت شیث علیہ السلام کا مزار اجودھیا ضلع فیض آباد میں ہے۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۲۶۴

سوال:۔دنیا میں سب سے پہلے پیدا ہونے والے مرد وعورت کون ہیں

جواب:۔سب سے پہلے پیدا ہونے والا مرد قابیل اور عورت اس کی بہن اقلیمہ ہے۔

نزہتہ المجالس دوم صفحہ ۲۶۳

سوال:۔حضرت آدم علیہ السلام پر کل کتنے صحیفے نازل ہوئے؟

جواب:۔حضرت آدم علیہ السلام پر دس صحیفے نازل ہوئے۔

نزھتہ القاری جلد ۱ صفحہ ۱۷۹

سوال:۔حضرت شیث علیہ السلام پر کل کتنے صحیفے نازل ہوئے تھے؟

جواب:۔حضرت شیث علیہ السلام پر پچاس صحیفے نازل ہوئے تھے۔

نزھتہ القاری جلد ۱ صفحہ ۱۷۹

سوال:۔سب سے پہلے بت پرستی کس نے کی تھی؟

جواب:۔قابیل نے کی تھی۔ تفسیر نعیمی جلد ۸ صفحہ ۶۰۸

سوال:۔حضرت آدم علیہ السلام کا دنیا میں پیشہ کیا تھا؟

جواب:۔کاشت کاری۔ تفسیر نعیمی جلد ۱ صفحہ ۲۹۱

سوال:۔قابیل اور ہابیل کونسا پیشہ کرتے تھے؟

جواب:۔قابیل کاشتکار تھا اور ہابیل بکریاں پالے ہوئے تھے۔

نزھتہ القاری جلد ۶ صفحہ ۴۸۲

سوال:۔قابیل اور ہابیل نے قربانی کے لئے کون کون سی چیزیں پیش کی تھیں؟

جواب:۔قابیل نے گلہ کا ایک ڈھیر اور ہابیل نے ایک موٹا فربہ مینڈھا اور دودھ اور مکھن پیش کیا تھا۔ نزھتہ القاری جلد ۶ صفحہ ۴۸۲

سوال:۔قربانی قبول ہونے کی کیا دلیل تھی

جواب:۔آسمان سے ایک سفید آگ آتی تھی اور جس کو اٹھالے جاتی تھی وہ قربانی قبول مانی جاتی تھی۔ نزھتہ القاری جلد ۶ صفحہ ۴۸۲

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔قربانی کس کی قبول ہوئی تھی
جواب:۔ہابیل کی۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۶۵
سوال:۔ہابیل کا وہ مینڈھا جس کو آگ اٹھالے گئی تھی وہ کیا ہوا؟
جواب:۔وہ مینڈھا جنت میں رہا یہاں تک کہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کا فدیہ بنا۔
نزھۃ القاری جلد ا صفحہ ۴۸۲

سوال:۔حضرت آدم علیہ السلام نے کتنے حج کئے تھے؟
جواب:۔حضرت آدم علیہ السلام نے پا پیادہ چالیس حج کئے تھے۔
مدارج النبوۃ جلد ۲ صفحہ ۱۵
پیادہ ساٹھ حج کئے تھے۔ بصائر ذوی التمیز ،ص ۲۵
سوال:۔معراج کی شب حضرت آدم علیہ السلام نے کس آسمان پر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات کی تھی؟
جواب:۔آسمان اول پر۔ شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۹۳
سوال:۔فجر کی نماز سب سے پہلے کس نبی نے پڑھی؟
جواب:۔حضرت آدم علیہ السلام نے سب سے پہلے فجر کی نماز پڑھی تھی صبح ہونے کے شکریہ میں۔ شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۹۷
سوال:۔جبرئیل امین حضرت آدم علیہ السلام کے پاس کتنے مرتبہ نازل ہوئے؟
جواب:۔بارہ مرتبہ۔ مدارج النبوۃ جلد ۲ صفحہ ۵۷
سوال:۔حضرت شیث علیہ السلام کے لڑکے کا کیا نام تھا؟
جواب:۔انوش تھا۔ مدارج النبوۃ جلد ۲ صفحہ ۶

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## حضرت نوح علیہ السلام

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کا سلسلہ نسب کیا ہے؟
جواب:۔حضرت نوح علیہ السلام کا سلسلہ نسب یہ ہے نوح بن لمک بن متوشلخ بن اختوخ (ادریس علیہ السلام)۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۶۹

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام نے کتنے سال کے بعد نبوت کا اعلان کیا تھا؟
جواب:۔چالیس سال کے بعد۔ حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۳۵۰

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کا نام کیا تھا؟
جواب:۔نام یشکر تھا اور نوح لقب تھا۔ تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۴۴۴

سوال:۔حضرت آدم علیہ السلام کے بعد سب سے پہلے رسول کون ہیں؟
جواب:۔حضرت نوح علیہ السلام۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۴۲

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کا زمانہ حضرت عیسی علیہ السلام سے کتنا پہلے ہے؟
جواب:۔تخمینا تین ہزار آٹھ سو سال پہلے تھا۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم ۴۵

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام نے کشتی کہاں بنائی تھی اور وہ کتنے دنوں میں تیار ہوئی تھی؟
جواب:۔جنگل میں بنائی تھی اور وہ دو سال میں تیار ہوئی تھی۔
حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۲۶۱

سوال:۔کشتئ نوح علیہ السلام کتنی بڑی تھی؟
جواب:۔کشتئ نوح علیہ السلام کی لمبائی تین سو ہاتھ چوڑائی پچاس ہاتھ اور اونچائی تیس ہاتھ تھی۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۴۵

سوال:۔کشتئ نوح میں کل کتنے لوگ سوار تھے؟
جواب:۔کل اٹھہتر مرد و عورتیں سوار تھیں۔ تذکرت الانبیاء صفحہ ۳۷،

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



کل بہتر مرد وعورتیں سوار تھیں۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۶۲

سوال:۔کشتیٔ نوح میں کل کتنے درجے بنائے گئے تھے؟

جواب۔تین درجے بنائے گئے تھے۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۶۱

سوال:۔نوح علیہ السلام کی کافرہ بیوی کا نام کیا تھا؟

جواب:۔نوح علیہ السلام کی کافرہ بیوی کا نام والھہ تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۸۳

سوال:۔کشتیٔ نوح میں کتنے افراد سوار تھے؟

جواب:۔کل اسی ۸۰، افراد سوار تھے۔ الملفوظ حصہ اول صفحہ ۳۷

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام سے پہلے دنیا میں کتنے اور کون کون نبی گزر چکے تھے؟

جواب:۔تین نبی حضرت آدم علیہ السلام، حضرت شیث علیہ السلام، حضرت ادریس علیہ السلام، دنیا سے گزر چکے تھے۔ تفسیر نعیمی جلد آٹھ صفحہ ۶۰۸

سوال:۔طوفان نوح کس تاریخ سے شروع ہوا تھا؟

جواب:۔پہلی رجب سے شروع ہوا تھا۔ الملفوظ جلد اول صفحہ ۳۷

سوال:۔کشتی پر کتنے مرد اور کتنی عورتیں سوار تھیں؟

جواب:۔کشتی نوح پر سوار مرد وعورت کی تعداد برابر تھی۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۷۳

سوال:۔جب طوفان آیا تھا تو اسوقت نوح علیہ السلام کی عمر کیا تھی؟

جواب:۔چھ سو برس۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۴۴

سوال:۔طوفان کے بعد نوح علیہ السلام کتنے دنوں تک دنیا میں رہے؟

جواب:۔ساٹھ برس تک۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۵۹

دوسو پچاس برس تک دنیا میں رہے۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۱۳۴

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کب کشتی پر سوار ہوئے تھے اور وہ کشتی کب اور کہاں ٹھہری تھی؟

جواب:۔دس رجب کو کشتی پر سوار ہوئے تھے اور وہ دس محرم کو جمعہ کے دن جودی پہاڑ

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



پر ٹھہری تھی۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۶۲

سوال:۔کشتیٔ نوح کیسے چلتی اور رکتی تھی؟

جواب:۔جب نوح علیہ السلام چاہتے کی کشتی چلے تو آپ بسم اللہ پڑھتے اور جب چاہتے کہ کشتی رکے تو بسم اللہ پڑھتے۔ حاشیہ کنزالایمان ۳۶۲

سوال:۔کشتیٔ نوح میں کتنے درجے تھے اور کس درجہ میں کون سوار تھے؟

جواب:۔اس میں کل تین درجے تھے سب سے نچلے درجہ میں جانور وغیرہ تھے اور بیچ والے درجہ میں دانا پانی تھا اور سب سے اوپر والے درجہ میں حضرت نوح اور جو لوگ حضرت نوح علیہ السلام پر ایمان لائے تھے۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۱۸۳

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کے کتنے بیٹے تھے اور کون کون؟

جواب:۔نوح علیہ السلام کے چار بیٹے تھے، سام، حام، یافث، کنعان۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۸۱

سوال:۔اولاد نوح میں سے کون کون ایمان لائے تھے؟

جواب:۔سام، حام، یافث، ایمان لائے تھے اور کشتیٔ نوح پر سوار تھے اور کنعان منافق تھا وہ غرق ہو گیا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۸۱

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کے زمانے میں کل آبادی کتنی تھی؟

جواب:۔تقریباً پچیس لاکھ تھی۔ تفسیر نعیمی جلد ۱۲ صفحہ ۱۳۶

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کی ولادت حضرت آدم علیہ السلام سے کتنے سال بعد ہوئی؟

جواب:۔دو ہزار دو سو باسٹھ سال بعد ہوئی۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۵۳، گیارہ سو برس بعد ہوئی۔ تفسیر نعیمی جلد ۷ صفحہ ۶۵۳

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کی ولادت کے وقت ان کے والد کی کیا عمر تھی؟

جواب:۔ایک سو بیاسی سال۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۴۲

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام نے کتنے دنوں تک قوم کی تبلیغ کی؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔نوسو پچاس برس تک۔ حاشیہ کنز الایمان صفحہ۳۵۹
سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کتنے سالوں تک دنیا میں رہے؟
جواب:۔تقریباً سولہ سو برس تک۔ الملفوظ حصہ اول صفحہ۴۷۔
ایک ہزار دوسو چالیس سال تک۔ حاشیہ جلالین صفحہ۱۳۴
تیرہ سو سال تک۔ بصائر ذوی التمیز ،جلد۶ ،صفحہ۳۰
سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کا ذریعہ معاش کیا تھا
جواب:۔لکڑی کا کام۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ۲۹۱
سوال:۔حضرت ادریس علیہ السلام حضرت نوح علیہ السلام کے کیا لگتے ہیں
جواب:۔پردادا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ۶۹
سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام ابراہیم علیہ السلام سے کتنا پہلے تھے
جواب:۔چودہ سو سال پہلے۔ شواہد النبوۃ صفحہ۵۴
سوال:۔کشتیِ نوح کس چیز کی لکڑی سے بنی تھی
جواب:۔ساگون کی لکڑی سے بنی ہوئی تھی۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ۷۹
سوال:۔جبرئیل امین حضرت نوح علیہ السلام کی بارگاہ میں کتنے بار حاضر ہوئے؟
جواب:۔پچاس بار۔ نزہت القاری جلد اول صفحہ۱۹۱۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ۵۷
سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی کس دن جودی پہاڑ پر ٹھہری تھی؛
جواب:۔عاشورہ کے دن۔ مکاشفۃ القلوب صفحہ۶۵۷
سوال:۔نوح علیہ السلام کا جائے قیام کیا تھا؟
جواب:۔عراق تھا۔ تفسیر نعیمی جلد دس صفحہ۴۴۸
سوال:۔طوفان نوح جس تنور سے شروع ہوا تھا وہ کہاں تھا؟
جواب:۔وہ تنور کوفہ میں تھا۔ تفسیر نعیمی جلد دس صفحہ۴۴۸
وہ تنور شام میں بعلبک کے قریب تھا اور ایک روایت میں ہے کہ ہندوستان میں تھا۔ بصائر ذوی التمیز ،جلد۶ ،ص۲۹

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال:۔شیخ المرسلین کس نبی کا لقب ہے؟

جواب:۔حضرت نوح علیہ السلام کا۔ نزہت المجالس جلد دوم صفحہ ۲۷۸

سوال:۔حضرت آدم علیہ السلام کو دنیا میں تشریف لانے کے کتنے دن بعد نوح علیہ السلام پیدا ہوئے؟

جواب:۔ایک ہزار چھ سو بیالیس سال بعد۔ تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۷۷

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کا مدفن کہاں ہے؟

جواب:۔بعض مفسرین نے فرمایا کہ آپ کا مدفن قدس کے اس غار میں ہے جس میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی والدہ نے حضرت ابراھیم کو چھپایا تھا۔
تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۷۷

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کی مومنہ بیوی کا نام کیا تھا۔

جواب:۔مومنہ بیوی کا نام والعہ تھا۔ تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۱۳۶

سوال:۔جس تنور سے طوفان کے وقت پانی نکلنا شروع ہوا تھا وہ کس کا بنایا ہوا تھا۔

جواب:۔وہ تنور حضرت حوا رضی اللہ عنہا کے ہاتھ کا بنایا ہوا تھا۔
تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۱۳۶

سوال:۔طوفان نوح میں پانی زمین سے کتنا بلند تھا

جواب:۔تیس ہزار فٹ۔ تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۱۶۴

سوال:۔کشتی سے اترنے کے بعد حضرت نوح علیہ السلام نے سب سے پہلے کہاں قیام فرمایا۔

جواب:۔موصل میں۔ تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۱۵۶

سوال۔حضرت نوح علیہ السلام کا نام قرآن میں کتنی مرتبہ ذکر ہے۔

جواب۔چھتیس مرتبہ۔ بصائر ذوی التمیز ،جلد ۶ ،صفحہ ۲۸

سوال۔حضرت نوح علیہ السلام کی قبر مبارک کہاں ہے؟

جواب:کوفہ میں۔ فیوض الرحمٰن ،پ۱۲،صفحہ ۵۶

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## حضرت ابراهیم واسمعیل واسحاق علیهم السلام

سوال:۔حضرت ابراھیم علیہ السلام کے والد اور دادا کا کیا نام تھا

جواب:۔والد کا نام تارخ اور دادا کا نام خور تھا۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۳۱۱

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ولادت طوفان نوح سے کتنے سال بعد ہوئی تھی

جواب:۔سترہ سو نو سال بعد۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۸۴

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے کتنا پہلے پیدا ہوئے تھے۔

جواب:۔دو ہزار ایک سو ساٹھ سال پہلے۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد اول صفحہ ۹۱

دو ہزار تین سو سال پہلے۔ تفسیر عزیزی

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ولادت کس شہر میں ہوئی تھی۔

جواب:۔شہر بابل کے قریب قصبہ کوثی میں۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۸۴

امواز کے علاقے میں سوس کے مقام پر ہوئی۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۶۳۰

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کی والدہ کا کیا نام ہے

جواب:۔متلی یا اوفی بنت نمر تھا۔ تفسیر نعیمی جلد ۷ صفحہ ۶۱۸

مثلی تھا۔ در المنثور، جلد ۳، ص ۴۳

بونا، یا نونا تھا۔ بصائر ذوی التمیز جلد ۶، صفحہ ۳۸

سوال:۔آزر حضرت ابراہیم علیہ السلام کا کیا لگتا تھا۔

جواب:۔چچا۔ تذکرہ الانبیاء صفحہ ۸۴

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام سے کتنے سال بعد میں حضرت ابراہیم علیہ السلام پیدا ہوئے تھے؟

جواب:۔چودہ سو سال بعد۔ شواہد النبوۃ صفحہ ۵۴

سوال:۔حضرت ابراہیم اور حضرت موسیٰ علیہما السلام کے درمیان کتنا زمانہ حائل ہے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



جواب:۔ایک ہزار سال کا زمانہ حائل ہے۔ نزہت المجالس جلد دوم صفحہ ۲۶ ۷

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام تہ خانہ میں کتنے دن رہے؟

جواب:علی الاختلاف سات، تیرہ یا سترہ دن رہے۔ اشرف السیر صفحہ ۶۳

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کتنے عمر میں اپنا ختنہ کیا تھا؟

جواب:۔اسّی سال کی عمر میں۔ مسند امام احمد بن حنبل جلد نہم صفحہ ۲۰۰

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کا لقب کیا ہے؟

جواب:۔ابوضیفان۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۸۴

سوال:۔اس آتش کدہ کا طول وعرض کیا تھا جو حضرت ابراہیم علیہ السلام کو جلانے کیلئے تیار کیا گیا تھا؟

جواب:۔اس آتش کدہ کی بلندی ۴۵،فٹ چوڑائی ۳۰ فٹ،اور لمبائی ۴۵ فٹ تھی۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۹۷

سوال:۔اس آتش کدہ میں کتنے دنوں تک لکڑیاں بھری گئیں تھیں؟

جواب:۔چالیس دنوں تک۔ تذکرۃ الانبیا صفحہ ۹۷

سوال:۔آتش کدہ میں آگ کس دن لگائی گئی تھی؟

جواب:۔منگل کے دن۔ تفسیر نعیمی،جلد ۱۷،صفحہ ۲۲۰

سوال:۔سب سے پہلے ختنہ کس نے کرایا تھا؟

جواب:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ نزہت المجالس جلد دوم صفحہ ۲۰ ۷

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کی کتنی بیویاں تھیں اور کون کون؟

جواب:۔دو بیویاں تھیں،ایک حضرت سارہ دوسری حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہما۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۳۱۱

سوال:۔حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کس بیوی کے بطن سے تھے؟

جواب:۔حضرت ہاجرہ کے بطن سے تھے۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۳۱۱

سوال:۔حضرت اسحٰق علیہ السلام کس بیوی کے شکم سے تھے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔حضرت سارہ کے شکم سے۔ ایضاً صفحہ ۳۱۱

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کو آگ میں ڈالنے کا مشورہ سب سے پہلے کسنے دیا تھا؟

جواب:۔اکراد ابن عطیہ نے بعض لوگوں نے اس کا نام ھیون یا ہدیر بھی لکھا ہے وہ فارس کا رہنے والا تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۹۷

سوال:۔اس شخص کو کیا عذاب دیا گیا؟

جواب:۔اس شخص کو اللہ تعالیٰ نے زمین میں دھنسا دیا اور وہ قیامت تک دھنستا ہی چلا جائے گا۔ ایضاً صفحہ ۹۷

سوال:۔سب سے پہلے قربانی کس پیغمبر نے کی؟

جواب:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۲۲۷

سوال:۔سب سے پہلے کس کے بال سفید ہوئے؟

جواب:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کے۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۲۲۷

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام جس غار میں پیدا ہوئے وہ کہاں ہے؟

جواب:۔وہ غار کوفہ اور بصرہ کے درمیان ہے بعض کہتے ہیں برزہ نامی بستی میں پیدا ہوئے جو دمشق کے قریب ہے۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۲۱۳

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کو آگ میں کس چیز کے ذریعہ پھینکا گیا تھا؟

جواب :۔منجنیق کے ذریعہ۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۹۷

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کو کس مہینہ میں اور کتنے سال کی عمر میں آگ میں ڈالا گیا تھا؟

جواب:۔شعبان کے مہینہ میں، ۱۶/سال کی عمر میں۔ تفسیر نعیمی، جلد ۱۷، صفحہ ۲۲۲

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام اس آتش کدہ میں کتنے دنوں تک رہے؟

جواب:۔چالیس یا پچاس دن تک۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۰۰

سوال:۔قیامت کے دن سب سے پہلے کس کو لباس پہنایا جائے گا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کو۔ نزہۃ القاری جلد ۶،صفحہ ۵۰۱

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کتنے صاحبزادے تھے اور کون کون؟

جواب:۔آٹھ۔حضرت اسماعیل علیہ السلام،بی بی ہاجرہ سے حضرت اسحٰق علیہ السلام،بی بی سارہ سے یسقان،زیران،مدان،مدیان،الباق،سوخ یہ چھ بی بی قسطورہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے تھے۔ فیوض الرحمٰن،پ۲۰،صفحہ ۲۹۷

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کے حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا کے بطن سے کتنے لڑکے ہوئے؟

جواب:۔سات لڑکے۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۳۱۱

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کے حضرت سارہ کے بطن سے کتنے لڑکے ہوئے؟

جواب:۔صرف ایک حضرت اسحٰق علیہ لسلام۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۳۱۱

سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کے لڑکوں میں سب سے بڑے کون تھے؟

جواب:۔حضرت اسمٰعیل علیہ السلام۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۱۰

سوال:۔قربانی کے وقت حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی عمر کیا تھی؟

جواب:۔تیرہ سال۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۱۳،

پندرہ سال۔ اشرف السیر صفحہ ۷۶

سوال:۔ختنہ کے وقت حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی کیا عمر تھی؟

جواب:۔تیرہ برس۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۲۲۷

سوال:۔ختنہ کے وقت حضرت اسحٰق علیہ السلام کی کیا عمر تھی؟

جواب:۔ستّرہ برس۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۲۲۷

سوال:۔حضرت سارہ کے والد کا کیا نام تھا؟

جواب:۔ہاران ۔ نزھۃ القاری،جلد ۵،صفحہ ۲۷۰

سوال:۔حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا کس کی بیٹی تھیں؟

جواب:۔بعلبک نامی سردار کی بیٹی تھیں۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۲۱۷

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔عورتوں میں سب سے پہلے کس نے کان چھیدا تھا؟
جواب:۔حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا نے نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۲۰۷
سوال:۔حضرت اسماعیل علیہ السلام کی شادی کس سے ہوئی تھی؟
جواب:۔قبیلہ جرہم کے سردار مضاض کی لڑکی سے ہوئی تھی جس کو طلاق دے کر پھر اسی قبیلہ میں دوسری شادی کی تھی۔ اشرف السیر صفحہ ۷۴
سوال:۔منجنیق کے ذریعہ سب سے پہلے کس کو پھینکا گیا؟
جواب:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کو۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۹۷
سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کس کے مشورہ سے حضرت ہاجرہ سے نکاح کیا تھا؟
جواب:۔حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کے مشورہ سے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۰۹
سوال:۔قربانی والا واقعہ کس جگہ ہوا تھا؟
جواب:۔وادیٔ منٰی میں۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۷۱۸
سوال:۔حضرت اسماعیل علیہ السلام کے کتنے بیٹے تھے اور کون کون؟
جواب:۔حضرت اسماعیل علیہ السلام کے کل بارہ بیٹے تھے، نبیت، قدار، اوبئیل، مبسام، سمعاء، دومہ، مشا، حدد، تیما، طور، نفیس، قدحہ، اشرف السیر صفحہ ۸۲
سوال:۔کیا حضرت اسماعیل علیہ السلام کی کوئی بیٹی بھی تھیں؟
جواب:۔ایک بیٹی بھی تھی عیسو بن اسحاق سے جن کی شادی ہوئی تھی۔
اشرف السیر صفحہ ۷۹
سوال:۔حضرت اسماعیل علیہ السلام حضرت اسحاق علیہ السلام سے کتنے بڑے تھے؟
جواب:۔چودہ سال بڑے تھے۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۴
سوال:۔حضرت اسحاق علیہ السلام کی ولادت کے وقت حضرت ابراہیم و سارہ کی عمریں کیا تھیں؟
جواب:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کی عمر کی ایک سو بیس سال اور حضرت سارہ کی عمر نوے سال تھی۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۶۷

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔مقام ابراہیم کسے کہتے ہیں؟
جواب:۔وہ پتھر جس پر کھڑے ہو کر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے خانہ کعبہ کی تعمیر کی تھی اسے مقام ابراہیم کہتے ہیں۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد اول صفحہ ۹۲
سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کا ذکر قرآن میں کتنے مرتبہ فرمایا گیا؟
جواب:۔اکہتر مرتبہ۔ نزھت المجالس جلد دوم صفحہ ۱۱۷
سوال:۔حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے کتنے بھائی تھے اور کون کون؟
جواب:۔چھ بھائی تھے، زمران، یسقاق، مدان، مدیان، اسباق، سوخ۔
تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۳۱۱
سوال:۔حضرت اسحاق علیہ السلام نے کس سے شادی کی تھی؟
جواب:۔حضرت لوط علیہ السلام کی لڑکی سے۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۳۱۱
سوال:۔حضرت اسحاق علیہ السلام کے کتنے لڑکے تھے؟
جواب:۔دو لڑکے تھے، یعقوب اور عیص اور یہ دونوں ایک ہی حمل سے پیدا ہوئے تھے۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۳۱۱
سوال:۔مدین بن ابراہیم علیہ السلام کی شادی کس کی لڑکی سے ہوئی تھی؟
جواب:۔حضرت لوط علیہ السلام کی لڑکی سے۔ تفسیر نسفی جلد دوم صفحہ ۶۴
سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام پر کتنے صحیفے نازل ہوئے تھے؟
جواب:۔دس صحیفے۔ تفسیر نعیمی جلد چھ صفحہ ۹۹
سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کی کل عمر کتنی ہوئی؟
جواب:۔ایک سو پچھتر سال۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد اول صفحہ ۹۲
سوال:۔حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کا وصال کتنے سال کی عمر میں ہوا؟
جواب:۔ایک سو پینتالیس سال کی عمر میں۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۲۰۷
سوال:۔حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کا وصال کتنے سال کی عمر میں ہوا؟
جواب:۔ایک سو سینتیس سال کی عمر میں۔ اشرف السیر صفحہ ۹۷

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔حضرت ہاجرہ اورحضرت اسمعیل علیہما السلام کی قبریں کہاں ہے؟
جواب:۔مطاف میں ہیں ایک قول کے مطابق حطیم میں۔ اشرف السیر صفحہ ۸۰
سوال:۔حضرت اسمعیل علیہ السلام کی بیوی کا کیا نام تھا؟
جواب:۔ان کی بیویوں کے نام کے بارے میں شدید اختلاف ہے پہلی بیوی کا نام جداء بنت سعد یا عمارہ بنت سعد تھا۔ نزھت القاری جلد چھ صفحہ ۵۱۸
سوال:۔اسمعیل علیہ السلام نے پہلی بیوی کو کیوں اور کس کے حکم سے طلاق دی تھی؟
جواب:۔وہ ناشکر گزار تھی اس کو طلاق حضرت ابراہیم علیہ السلام کے حکم سے دی تھی۔
ایضاً صفحہ ۵۱۸
سوال:۔حضرت اسماعیل علیہ السلام کی دوسری بیوی کا کیا نام تھا اور یہ کس قبیلہ سے تھی؟
جواب:۔دوسری بیوی کا نام شامہ بن محلحل یا عاتقہ بن ہشام تھا اور یہ بھی قبیلہ جرہم سے تھی۔ ایضاً صفحہ ۵۱۸
سوال:۔حضرت اسماعیل علیہ السلام کے بارہ بچے کس بیوی سے ہوئے؟
جواب:دوسری والی بیوی سے جس کا نام شامہ یا عاتقہ تھا۔ ایضاً ۵۱۸
سوال:۔نمرود اور اس کے متبعین کہاں آباد تھے؟
جواب:۔بغداد اور کوفہ کے درمیان شہر بابل میں۔ تفسیر نعیمی جلد ۱۰ صفحہ ۴۴۸
سوال:۔نمردو کے باپ دادا کا کیا نام تھا؟
جواب:۔باپ کا نام کنعان اور دادا کا نام مستجاریب تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۰۲
سوال:۔نمردو کس ملک کا بادشاہ تھا اسکی راجدھانی کہاں تھی؟
جواب:۔نمرود پوری دنیا کا بادشاہ تھا اسکی راجدھانی شہر بابل تھا۔
تفسیر نعیمی جلد ۷ صفحہ ۶۱۸
سوال:۔نمردو کتنے دنوں تک زندہ رہا
جواب:۔نمرود آٹھ سو برس تک زندہ رہا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۰۲

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔نمرود کو کس نے ہلاک کیا تھا؟
جواب:۔ایک لنگڑے مچھر نے اسکے دماغ کو چاٹ لیا اور اس کو ہلاک کر دیا۔
تفسیر نعیمی جلد۱۰ صفحہ۴۴۸

سوال:۔سب سے پہلے پانی سے استنجا کس نے کیا تھا؟
جواب:۔حضرت ابراھیم علیہ السلام نے۔ تفسیر نعیمی جلد ۱۱ صفحہ ۶۷
سوال:۔معراج کی رات نبی کریم ﷺ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام سے کس آسمان پر ملاقات کی تھی؟
جواب:۔ساتویں آسمان پر۔ شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۹۳
سوال:۔جبریل امین حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بارگاہ میں کتنے مرتبہ حاضری دی؟
جواب:۔بیالیس مرتبہ۔ نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۱۹۱
سوال:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کونسا کام کرتے تھے؟
جواب:۔آپ کھیتی باڑی کرتے تھے۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۲۹۱
سوال:۔کس نبی نے سب سے پہلے نماز ظہر پڑھی اور کیوں؟
جواب:۔ظہر کی نماز سب سے پہلے حضرت ابراھیم علیہ السلام نے پڑھی اپنے فرزند کی جان محفوظ رہنے اور قربانی کے لئے اللہ کی جانب سے دنبہ آنے کے شکریہ میں۔ شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۹۷
سوال:۔قرآن مقدس میں اسماعیل علیہ السلام کا نام کتنی جگہوں پر ذکر ہے؟
جواب:۔دس جگہوں پر۔ بصائر ذوی التمیز ،جلد ۶ ،ص ۴۰

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



## حضرت یعقوب ویوسف علیہما السلام

سوال:۔حضرت یعقوب علیہ السلام کے باپ دادا کا کیا نام ہے۔؟
جواب:۔باپ کا نام اسحاق اور دادا کا نام ابراہیم علیہما السلام۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۳۳

سوال:۔حضرت یعقوب علیہ السلام کے کل کتنے بیٹے تھے اور کون کون؟
جواب:۔ بارہ بیٹے تھے ، یہودیٰ، روبیل، شمعون، لادی ، ریالون، یشجر، دان، یفتسال، جاد، آشریہ، یوسف، بنیامین۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۳۳

سوال:۔حضرت یعقوب علیہ السلام کا نام کیا تھا؟
جواب:۔اسرائیل اور لقب یعقوب تھا۔ تفسیر نعیمی جلد ۷ صفحہ ۳۶۵

سوال:۔حضرت یعقوب علیہ السلام کس کے ساتھ پیدا ہوئے تھے؟
جواب:۔اپنے بھائی عیص کے ساتھ۔ تفسیر نعیمی جلد ۷ صفحہ ۳۶۵

سوال:۔عیص کا انتقال کتنے سال کی عمر میں ہوا؟
جواب:۔ایک سو سینتالیس سال کی عمر میں۔ تفسیر نعیمی جلد ۷ صفحہ ۳۶۵

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام کے والد اور والدہ کا نام کیا ہے؟
جواب:۔والد کا نام یعقوب اور والدہ کا نام راحیل ہے۔
تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۴۱۲

سوال:۔راحیل کس کی بیٹی تھیں؟
جواب:۔حضرت یعقوب علیہ السلام کے ماموں کی بیٹی تھی۔ ضیاء القرآن ج ۲ ص ۴۱۲
خالہ کی بیٹی تھی۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۳۳

سوال:۔حضرت یعقوب علیہ السلام نے اپنے ماموں کی کتنی بیٹیوں سے نکاح کیا تھا۔
جواب:۔ یکے بعد دیگرے پانچ بیٹیوں سے۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۳۱۱
سوال:۔راحیل کے بطن سے کتنے لڑکے ہوئے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔دولڑکے تھے حضرت یوسف اور بنیامین۔ حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۳۷۸

سوال:۔حضرت یعقوب علیہ السلام نے اپنے ماموکی کس لڑکی سے سب سے پہلے نکاح کیا؟

جواب:۔سب سے پہلے لیا سے نکاح کیا تھا۔ حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۳۷۷

سوال:۔لیا سے حضرت یعقوب علیہ السلام کے کتنے لڑکے اور کون کون؟

جواب: چھ لڑکے ہیں؟ روبیل،شمعون،لاوی،یہودا،زبولون،یشجر۔
حاشیہ کنزلایمان صفحہ ۳۷۷

سوال:۔جبرئیل امین حضرت یعقوب علیہ السلام کی بارگاہ میں کتنی مرتبہ حاضر آئے؟

جواب:۔چارمرتبہ۔ نزھۃ القاری جلداول صفحہ ۱۹۱

سوال:۔یعقوب علیہ السلام کی باقی اولادیں کس کے بطن سے تھیں؟

جواب:۔باقی اولادیں زلفہ،بلہتہ کے بطن سے تھیں۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۳۳

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام نے کیا خواب دیکھا تھا؟

جواب:۔حضرت یوسف علیہ السلام نے خواب دیکھا تھا کہ گیارہ ستارے اور چاند وسورج سجدہ کررہے ہیں۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۳۳

سوال:۔گیارہ ستارے اور چاند وسورج سے کون مراد ہیں

جواب:۔گیارہ ستارے سے مراد ان کے گیارہ بھائی اور چاند سے مراد ان کی والدہ یا خالہ تھی اور سورج سے مراد ان کے والد۔ حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۳۷۷

سوال:۔ان گیارہ ستاروں کے نام کیا ہیں جو حضرت یوسف علیہ السلام کو سجدہ کررہے تھے؟

جواب:۔ان ستاروں کے نام یہ ہیں،جریان،طارق،ذیال،قابس،عمودان،فلیق،مصبح،صروخ فرح،وثاب،اورذوالکتفین۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۱۹۰

سوال:۔ جب ستارے یوسف علیہ السلام کو سجدہ کررہے تھے اس وقت ان کی عمر کیا تھی۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔اس وقت ان کی عمر بارہ یا سترہ سال تھی۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۷۷

سوال:۔یوسف علیہ السلام کی بہن کا نام کیا تھا۔

جواب:۔زینب تھا۔ تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۳۳۶

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام کو جس کنویں میں ڈالا گیا تھا وہ کنواں کہاں ہے

جواب:۔وہ کنواں اردن میں یا بیت المقدس میں کنعان سے دس کلومیٹر دور ہے۔

تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۳۸۹

سوال:۔یوسف علیہ السلام کو کس تاریخ کو کنویں میں ڈالا گیا تھا۔

جواب:۔دس محرم کو۔ تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۳۸۹

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام کو کس طرح سے کنویں میں ڈالا گیا۔

جواب:۔قمیص اتار کر ہاتھ پاؤں باندھ کر رسی کے ذریعہ کنویں میں اتارا گیا۔

حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۷۹

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام کتنے دن کنویں میں رہے؟

جواب:۔تین دن تک کنویں میں رہے۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۷۹

سوال:۔اس کنویں کا پانی کیسا تھا؟

جواب:۔اسکا پانی کھارا تھا لیکن یوسف علیہ السلام کے جانے کی وجہ سے اس کا پانی میٹھا ہو گیا۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۱۹۱

سوال:۔کنویں سے حضرت یوسف علیہ السلام کو کس نے نکالا تھا۔

جواب:۔آپ کو مالک بن ذعر خزاعی نے نکالا تھا جو مدین کا رہنے والا تھا اس نے ڈول ڈالا تو یوسف علیہ السلام اس میں لٹک گئے اور باہر چلے آئے۔

حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۷۹

سوال:۔مصر میں یوسف علیہ السلام کو کس نے اور کتنی قیمت میں خریدا تھا۔

جواب:۔عزیز مصر نے جس کا نام قطفیر یا اطفیر تھا اس نے آپ کے وزن کے برابر کستوری چاندی اور ریشم دیکر خریدا تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۴۴

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔ جب یوسف علیہ السلام کو عزیز مصر نے خریدا تھا اس وقت مصر کا بادشاہ کون تھا؟

جواب:۔ اس وقت مصر کا بادشاہ ریان بن ولید تھا وہ یوسف علیہ السلام پر ایمان لا چکا تھا اور اسی نے آپ کو وزیر خزانہ بنایا تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۴۴

سوال:۔ ریان کے بعد کون مصر کا بادشاہ ہوا تھا؟

جواب:۔ ریان کے بعد قابوس بن مصعب بادشاہ ہوا تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۴۴

سوال:۔ جب یوسف علیہ السلام کو کنویں میں ڈالا گیا تھا اس وقت آپ کی عمر کیا تھی

جواب:۔ اسوقت آپ کی عمر بارہ یا سترہ سال تھی۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۱۹۰

سوال:۔ زلیخا کس کی بیٹی تھی؟

جواب:۔ زلیخا شاہ طیموس کی اکلوتی بیٹی تھی۔ تفسیر نعیمی جلد ۱۲ صفحہ ۴۲۶

سوال:۔ حضرت یوسف علیہ السلام کی نیلامی کتنے دنوں تک ہوئی تھی؟

جواب:۔ تین دنوں تک ہوئی تھی۔ بدھ، جمعرات، جمعہ۔ تفسیر نعیمی جلد ۱۲ صفحہ ۴۲۵

سوال:۔ عزیز مصر سے پہلے زلیخا کے پاس نکاح کے کتنے پیغامات آئے تھے؟

جواب:۔ عزیز مصر سے پہلے زلیخا کے پاس انیس بادشاہوں اور خوبصورت شہزادوں کے نکاح کے پیغامات آئے تھے لیکن زلیخا نے قبول نہیں کیا۔

تفسیر نعیمی جلد ۱۲ صفحہ ۴۲۶

سوال:۔ جب یوسف علیہ السلام کو بیچا گیا تھا اس وقت انکا وزن کتنا تھا؟

جواب:۔ اس وقت ان کا وزن چار سو رطل اور عمر شریف تیرہ یا سترہ سال تھی۔

حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۳۸۰

سوال:۔ حضرت یوسف علیہ السلام کو قتل کے بجائے کنویں میں ڈالنے کا مشورہ کس نے دیا تھا؟

جواب:۔ شمعون نے دیا تھا۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۴۱۴

سوال:۔ جیل خانہ میں وہ دونوں جوان کون تھے جن کو حضرت یوسف علیہ السلام نے

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



خواب کی تعبیر بتائی تھی؟

جواب:۔وہ دونوں جوان ریان بن ولید کے غلام تھے ایک بادشاہ کو مشروبات پلانے والا تھا اور ایک روٹیاں پکانے پر مقرر تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۵۶

سوال:۔ان دونوں جوانوں پر کیا الزامات تھے؟

جواب:۔ان پر یہ الزامات تھے کہ انھوں نے بادشاہ کو زہر دینا چاہا ہے۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۵۶

سوال:۔یوسف علیہ السلام جیل میں کتنے دنوں تک رہے؟

جواب:۔بارہ سال تک جیل میں رہے۔ تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۵۰۰

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام نے جن دو قیدیوں کو خواب کی تعبیر بتائی تھی ان کے نام کیا تھے۔

جواب:۔ان میں سے ایک کا نام ابروہا یا یونا تھا اور دوسرے کا نام غالب یا مخلب تھا یہ روٹیاں پکانے والا تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۵۶

سوال:۔حسن یوسف دیکھ کر کتنی عورتوں نے اپنے ہاتھ کاٹے تھے؟

جواب:۔چالیس عورتوں نے ہاتھ کاٹے تھے۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۴۲۶

سوال:۔یوسف علیہ السلام کتنے خوبصورت تھے؟

جواب:۔خوبصورتی (جمال) کے دس حصے کیئے گئے نو حصہ حضرت یوسف علیہ السلام کو اور باقی ایک حصہ تمام اولاد آدم کو دیا گیا تھا۔
بصائر ذوی التمیز ،جلد ۶ ،صفحہ ۴۷

سوال:۔زلیخا سے حضرت یوسف علیہ السلام کا نکاح کس نے کیا تھا؟

جواب:۔مصر کے بادشاہ نے کیا تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۶۵

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام عزیز مصر کے پاس کتنے دنوں تک رہے؟

جواب:۔تیرہ سال تک رہے۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۹۱

سوال:۔کتنے سال کی عمر میں آپ کو ملک وحکمت سے نوازا گیا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔تینتیس برس کی عمر میں آپ کو ملک وحکمت سے نوازا گیا تھا۔
نزھت المجالس جلد دوم صفحہ ۵۹۱

سوال:۔یوسف علیہ السلام کتنے سال تک مصر کے والی رہے؟
جواب:۔ایک سوبیس برس کی عمر تک آپ مصر کے والی رہے۔
نزھت المجالس جلد دوم صفحہ ۵۹۱

سوال:۔زلیخا کے مکان میں کل کتنے دروازے تھے؟
جواب:۔یکے بعد دیگرے سات دروازے تھے اور اس نے سب کو بند کر کے یوسف علیہ السلام کو گناہ کی دعوت دی تھی۔ حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۳۸۰

سوال:۔جس بچے نے یوسف علیہ السلام کے پاک دامن ہونے کی گواہی دی تھی وہ کس کا لڑکا تھا اور اس کی عمر کیا تھی؟
جواب:۔وہ زلیخا کے ماموکا لڑکا تھا اور اس کی عمر چار مہینہ تھی۔
حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۳۸۱

سوال:۔مصر کے بادشاہ ریان نے کیا خواب دیکھا تھا؟
جواب:۔اس نے یہ خواب دیکھا تھا کہ سات موٹی تازی گائیں ایک خشک نہر سے نکلیں اور سات ہی لاغر گائیں موٹی گائیوں کو کھا گئیں اور اس نے دیکھا کہ سات بالیاں جو دانوں سے بھرپور اور سبز ہیں اور سات دوسری خشک کو دیکھا جو سبز پر لپیٹ کران پر غالب آ گئیں۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۵۹

سوال:۔حضرت یعقوب علیہ السلام جب مصر تشریف لا رہے تھے تو اپنے کس بیٹے کے سہارے آ رہے تھے؟
جواب:۔اپنے بیٹے یہودا کے سہارے آ رہے تھے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۸۷

سوال:۔قافلہ ابھی کتنی دوری پر تھا تو حضرت یعقوب علیہ السلام کو حضرت یوسف علیہ السلام کی خوشبو آنے لگی تھی؟
جواب:۔قافلہ ابھی آٹھ دن کی مسافت پر تھا تبھی سے حضرت یعقوب علیہ السلام کو

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



حضرت یوسف علیہ السلام کی خوشبو آنے لگی تھی۔
تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۴۵۶

سوال:۔حضرت یعقوب علیہ السلام مصر میں حضرت یوسف علیہ السلام کے پاس کتنے دنوں تک رہے؟

جواب:۔ چوبیس سال تک رہے۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۹۵۔

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام کے زلیخا سے کتنے لڑکے تھے۔

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام وحضرت زلیخا کا نکاح کس دن ہوا تھا؟

جواب:۔ جمعہ کے دن۔ تفسیر روح البیان، جلد ۴، ص ۹

جواب:۔ دولڑ کے افرائیم اور ایشا ہوئے اور ایک لڑکی بھی ہوئی ان کا نام رحمت تھا جو حضرت ایوب علیہ السلام کے نکاح میں آئیں۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۱۹۹

سوال:۔حضرت یعقوب علیہ السلام اور انکے بھائی عیص نے کل کتنی عمر پائی ؟

جواب:۔ دونوں بھائیوں نے ایک سو پینتالیس سال کی عمر پائی۔
حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۹۶

سوال:۔ ریان بن ولید نے جب یوسف علیہ السلام کو وزیر بنایا تھا اس وقت آپ کی عمر کیا تھی۔

جواب:۔ اس وقت آپ کی عمر شریف تیس سال تھی۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۴۴

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام کل کتنے سال دنیا میں رہے؟

جواب:۔ ایک سو بیس سال تک دنیا میں رہے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۴۴

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام کا مزار شریف کہاں ہے۔

جواب:۔ آپ کا مزار شریف ملک شام میں ہے۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۳۹۶

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام کو پہلے کہاں دفن کیا گیا تھا؟

جواب:۔ پہلے آپ کو سنگ مرمر کی صندوق میں رکھ کر دریائے نیل کے اندر دفن کیا گیا تھا چار سو برس کے بعد حضرت موسیٰ علیہ السلام نے آپ کا تابوت نکال کر

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



ملک شام میں دفن کیا۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۱۹۹/حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۳۹۶

سوال:۔حضرت یعقوب علیہ السلام کی وفات کے بعد کتنے دنوں تک حضرت یوسف علیہ السلام باحیات رہے؟

جواب:۔حضرت یعقوب علیہ السلام کی وفات کے تیس سال بعد تک حضرت یوسف علیہ السلام باحیات رہے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۹۳

سوال حضرت یعقوب علیہ السلام کی قبر شریف کہاں ہے؟

جواب:۔ملک شام میں۔ تفسیر روح البیان اول صفحہ ۲۸۲

سوال:۔معراج کی رات رسول اکرم ﷺ نے حضرت یوسف علیہ السلام سے کس آسمان پر ملاقات کی؟

جواب:۔تیسرے آسمان پر۔ شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۹۳

چوتھے آسمان پر۔ بصائر ذوی التمیز، جلد ۶، صفحہ ۴۷

سوال:۔حضرت یوسف علیہ السلام کا نام قرآن مقدس میں کتنی مرتبہ ذکر ہے؟

جواب:۔چھبیس مرتبہ۔ قصص القرآن، جلد اول، صفحہ ۲۸۰

پچیس مرتبہ۔ بصائر ذوی التمیز، جلد اول، صفحہ ۴۸

سوال:۔اسباط کسے کہتے ہیں؟

جواب:حضرت یعقوب علیہ السلام کے بارہ صاحبزادے کو اسباط کہتے ہیں۔
حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۳۷۷

❖❖❖

## حضرت موسیٰ وھارون علیھما السلام

سوال:۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نسب نامہ کیا ہے؟

جواب:۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نسب نامہ یہ ہے موسیٰ بن عمران بن یصہر بن ماھیس بن لادی بن یعقوب علیہ السلام۔ تفسیر نعیمی جلد ۷ صفحہ ۴۶۵

سوال:۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا کیا نام تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔ان کی والدہ کے نام کے بارے اختلاف ہے۔ان کا نام یارخا،نوحانذ، یوخانذ،لوخا،مریم،یا ایارخت تھالیکن یارخازیادہ صحیح ہے۔

حاشیہ جلالین صفحہ ۳۳۶

سوال:۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کس رات اپنی والدہ کی بطن میں جاگزیں ہوئے تھے۔

جواب:۔شب عاشورہ کواور وہ جمعرات تھی۔ نزھت المجالس جلد دوم صفحہ ۲۷ے

سوال:۔حضرت داؤداور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے درمیان کتنا زمانہ حائل ہے؟

جواب: پانچ سوسال کا۔ شواہدالنبوۃ صفحہ ۵۴

سوال:۔حضرت موسیٰ اور حضرت ابراہیم علیہما السلام کے درمیان کتنے سال کا فاصلہ ہے؟

جواب:۔سات سوسال کا۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۱۳۸

سوال:۔حضرت ہارون علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کے کیا لگتے ہیں؟

جواب:۔سگے بھائی۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۹۵

سوال:۔حضرت ہارون اور حضرت موسیٰ علیہما السلام میں کون بڑے تھے؟

جواب:۔حضرت ہارون علیہ السلام تین سال بڑے تھے۔

تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۸۰

سوال:۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں جوفرعون تھااس کا نام کیا تھا؟

جواب:۔اس کا نام معصب بن ریان تھا۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۱۳

اس کا نام ولید بن مصعب بن ریان تھا۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۱۳۸

اس کا نام منفتہ یامنفتاح تھا۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۶۵

سوال:۔فرعون کی بیوی کا نام کیا تھا؟

جواب:۔فرعون کی بیوی کا نام آسیہ تھا۔ نزھۃ القاری جلد ایک صفحہ ۴۱۷

سوال:۔فرعون کتنے دنوں تک زندہ رہا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔چار سو سال تک۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۱۳

سوال:۔جس صندوق میں رکھ کر موسیٰ علیہ السلام کو دریا میں ڈالا گیا تھا وہ کس نے بنایا تھا؟

جواب:۔وہ صندوق حذقیل نے بنایا تھا بعض لوگوں نے کہا اس کا نام شمعون تھا یہ فرعون کا چچازاد بھائی تھا۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۳۴۷

سوال:۔آل فرعون میں سے کتنے لوگ موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لائے تھے؟

جواب ء۔صرف ایک شخص حذقیل یا شمعون۔ نزھت المجالس جلد دوم صفحہ ۳۲۷

سوال:۔موسیٰ علیہ السلام کتنے دن دریا میں رہے؟

جواب:۔تین دن بقول بعض چالیس دن۔ نزھت المجالس جلد دوم صفحہ ۲۸۷

سوال:۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کتنے دن کے تھے جب انھیں دریا میں ڈالا گیا؟

جواب:۔چار ماہ کے تھے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۹۷

سوال:۔جب موسیٰ علیہ السلام کی ولادت ہوئی اس وقت ان کے والد کی کیا عمر تھی؟

جواب:۔اس وقت ان کے والد کی عمر ستر سال تھی۔

شرح صحیح مسلم شریف جلد ۶ صفحہ ۸۵۲

سوال:۔انتقال کے وقت حضرت موسیٰ علیہ السلام کے والد کی کیا عمر تھی؟

جواب:۔ایک سو سینتیس سال تھی۔ ایضاً صفحہ ۸۵۲

سوال:۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کی ہمشیرہ کا نام کیا ہے؟

جواب:۔ان کا نام مریم اور بعض لوگوں نے کلثوم بھی لکھا۔

نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۳۴۷

سوال:۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نام موسیٰ کس نے رکھا؟

جواب:۔فرعون کی بیوی آسیہ نے۔ نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۴۱۷

سوال:۔سامری کون تھا یہ کس کے بطن سے پیدا ہوا تھا؟

جواب:۔سامری کا نام بھی موسیٰ تھا یہ ایک کنواری لڑکی کے بطن سے پیدا ہوا تھا۔یعنی

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



حرامی تھا اس کی ماں نے شرم کے مارے اسے ایک غار میں چھوڑ دیا تھا تو جبرئیل امین نے اس کی پرورش کی تھی۔ تفسیر نعیمی جلد ۶ صفحہ ۵۳۶

سوال:۔ فرعون اور اسکے جادوگروں کا مقابلہ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہاں ہوا تھا؟

جواب:۔ مصر سے دس میل دور اسکندریہ کے مقام پر سمندر کے کنارے۔

تفسیر نعیمی جلد ۱۱ صفحہ ۴۵۸

سوال:۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے مقابلہ کیلئے کتنے فرعونی جادوگر جمع ہوئے تھے؟

جواب۔ اسی ہزار جادوگر جمع ہوئے تھے انکی سواری کے اسی ہزار گھوڑے اور اونٹ کے علاوہ تین سو اونٹوں پر ان کے جادو کے سامان لدے ہوئے تھے۔

تفسیر نعیمی جلد ۱۱ صفحہ ۴۵۸

سوال:۔ قارون کون تھا یہ رشتہ میں موسیٰ علیہ السلام کا کیا لگتا تھا؟

جواب:۔ قارون بہت بڑا مالدار تھا یہ موسیٰ علیہ السلام کا چچا زاد بھائی بعض نے خالہ زاد بھائی لکھا ہے۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد ۵ صفحہ ۵۰۷

سوال:۔ فرعون نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قتل کرنے کے چکر میں کتنی جانیں لی تھیں؟

جواب:۔ بارہ ہزار مولود بچے اور ۹۰ ہزار نومولود بچوں کی جانیں لی تھی۔

تفسیر روح البیان جلد اول صفحہ ۲۷۷

سوال:۔ حضرت شعیب علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کے رشتے میں کیا لگتے تھے؟

جواب:۔ خسر تھے ان کی بیٹی صفورا سے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے نکاح فرمایا تھا۔

تفسیر نعیمی جلد ۸ صفحہ ۱۳۷

سوال:۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو عصا کہاں سے ملا تھا؟

جواب:۔ حضرت شعیب علیہ السلام سے ملا تھا جو حضرت آدم علیہ السلام سے چلا آ رہا تھا۔

تفسیر نعیمی جلد ۸ صفحہ ۱۳۷

سوال:۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام حضرت شعیب علیہ السلام کے پاس کتنے دنوں تک

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



رہے؟

جواب: دس سال تک رہے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۱۰

سوال: ۔حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے کتنے مقام پر ہم کلامی کا شرف پایا؟

جواب: ۔ایک ہزار مقام پر۔ نزھت المجالس جلد دوم صفحہ ۳۷۷

سوال: ۔اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کتنے کلمات سے کلام فرمایا؟

جواب: ۔چوبیس ہزار کلمات سے کلام فرمایا۔ نزہت المجالس جلد دوم صفحہ ۳۷۷

سوال: ۔فرعون کی غلامی سے آزادی پانے کے بعد بنی اسرائیل کہاں آباد ہوئے تھے؟

جواب: ۔وادیٔ سینا میں۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۷۹

سوال: ۔فرعون کی قوم جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کو مارنے گئی تھی اسکی تعداد کتنی تھی؟

جواب: ۔اس کی تعداد ستر لاکھ تھی۔ تفسیر روح البیان جلد اول صفحہ ۲۸۲

سوال: ۔حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کتنے سال کی عمر میں قبطی کو گھونسا مارا تھا جس سے وہ مر گیا تھا؟

جواب: ۔تیس سال کی عمر میں۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۱۷

سوال: ۔حضرت موسیٰ وہارون علیھما السلام جب مصر سے روانہ ہوئے تو ان دونوں کی عمریں کیا تھیں؟

جواب: ۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کی اسی سال اور حضرت ہارون علیہ السلام کی تراسی سال۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۴۱۹

سوال ۔حضرت موسی وحضرت ہارون علیہما السلام جب مصر سے روانہ ہوئے تھے تو بنی اسرائیل کی تعداد کتنی تھی؟

جواب :۔چھ لاکھ ستر ہزار تھی۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۴۱۹

سوال :۔حضرت موسیٰ علیہ السلام نے جس دریا پر عصا مارا تھا اس کا نام کیا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب :۔دریائے قلزم تفسیر ضیاءالقرآن جلداول صفحہ ۵۶

سال :۔جب موسیٰ علیہ السلام نے دریائے قلزم پر عصا مارا تھا تو کتنے راستے پیدا ہوئے تھے؟

جواب :۔بارہ راستے پیدا ہوگئے تھے تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۴۴

سوال:۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کوہ طور پر کتنے دنوں تک رہے؟

جواب۔چالیس دنوں تک۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۴۸

سوال:۔حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنی قوم کے کتنے افراد کے ساتھ کوہ طور پر گئے تھے؟

جواب:۔ستر افراد کے ساتھ۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۴۸

سوال:۔بچھڑے کی مورتی کس نے بنائی تھی؟

جواب۔سامری نے تفسیر ضیاءالقرآن جلد دوم صفحہ ۸۴

سوال۔سامری نے بچھڑہ کس چیز کا بنایا تھا؟

جواب۔ان زیورات کا جو بنی اسرائیل کے پاس تھے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۴۸

سوال۔حضرت موسیٰ علیہ السلام پر کون سی کتاب نازل ہوئی؟

جواب۔توریت شریف۔ مدارج النبوۃ جلداول صفحہ ۱۹۰

سوال۔جس الواح پر توریت نازل ہوئی تھی وہ کس چیز کی تھی؟

جواب۔وہ الواح زبرجد کی تھیں۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۱۵

وہ الواح زمرد یا لکڑی کی تھیں۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۱۴۱

سوال۔وہ الواح کتنی تھیں جن میں توریت نازل ہوئی؟

جواب۔وہ الواح سات یا دس تھیں۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۱۴۱

سوال۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ میدان تیہ میں کتنے بنی اسرائیل تھے؟

جواب۔چھ لاکھ۔ تفسیر نعیمی جلداول صفحہ ۴۷

سوال۔حضرت خضر اور موسیٰ علیہ لسلام کی ملاقات کہاں ہوئی تھی؟

جواب۔مجمع البحرین کے پاس یعنی بحر فارس اور بحر روم کے ملنے کی جگہ۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۶۷

سوال۔حضرت خضر علیہ السلام نے جس بچے کو قتل کیا تھا اسکا نام کیا تھا؟

جواب۔اس کا نام جیسور یا جنبتو رتھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۷۱

سوال۔وہ چٹان کتنی بڑی ہے جس پر موسیٰ علیہ السلام نے اعصا مارا تھا تو بارہ چشمے پھوٹ پڑے تھے؟

جواب۔وہ چٹان دس پندرہ فٹ کے درمیان اونچی ہے۔

تفسیر ضیاء القرآن جلد اول صفحہ ۶۱

سوال۔وہ چٹان کہاں ہے؟

جواب۔وہ چٹان جزیرہ نمائے سینا میں اب بھی موجود ہے۔

تفسیر ضیاء القرآن جلد اول صفحہ ۶۱

سوال۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کا وصال کہاں اور کتنے سال کی عمر میں ہوا؟

جواب۔میدان تیہ میں ایک سو بیس یا ایک سو ساٹھ سال کی عمر میں ہوا۔

شرح صحیح مسلم شریف جلد ۶ صفحہ ۸۵۲

سوال۔حضرت موسیٰ علیہ السلام پر توریت کس تاریخ میں نازل ہوئی؟

جواب۔دسویں ذوالحجہ کو دوپہر کے وقت۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۴۲۶

سوال۔توریت شریف کس زبان میں نازل ہوئی تھی؟

جواب۔سریانی زبان میں۔ الملفوظ حصہ چہارم صفحہ ۱۴

سوال۔معراج کی شب رسول اکرم ﷺ سے حضرت موسی وہارون کی ملاقات کس آسمان پر ہوئی تھی؟

جواب۔حضرت ہارون علیہ السلام سے پانچویں آسمان پر اور حضرت موسی علیہ السلام سے چھٹیں آسمان پر ملاقات ہوئی تھی۔ شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۹۳

سوال۔جبریل امین بارگاہ موسی میں کتنی بار حاضر ہوئے۔

جواب۔ایک سو چار بار۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۵۷

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال۔عصائے موسیٰ کس چیز کا تھا؟اس کی لمبائی کتنی تھی؟
جواب۔عصائے موسیٰ جنت کے درخت کا تھا۔اس کی لمبائی حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قدمبارک دس ہاتھ کے برابر تھی۔اس کا نام علیق تھا۔
نزہۃ المجالس جلداول صفحہ۲۶۹
دس گز لمبا تھا۔ تفسیر خازن،جلداول،ص۸۵
سوال:عصائے موسیٰ کا نام کیا تھا؟
جواب:ماشا تھا۔ الدرالمنثور،جلد۳،صفحہ۱۹۷
سوال۔آل فرعون جس پر عذاب نازل ہوا تھا اس کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۔ان کی تعداد سوالاکھ تھی اوران میں سوائے حضرت آسیہ رضی اللہ عنہا اور حزقیل کے کوئی عذاب سے نہ بچ سکا۔ نزہۃ المجالس جلداول صفحہ۲۷۲
سوال۔حزقیل کون تھے؟
جواب۔فرعون کے چچازاد بھائی تھے اور یہ خفیہ طور پرایمان لا چکے تھے۔
نزہۃ المجالس جلداول صفحہ۲۷۲
سوال:۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نام قرآن مقدس میں کتنی جگہوں پر ہے؟
جواب:۔ایک سوتیس جگہوں پر۔ بصائر ذوی التمیز،جلد۶،ص۲۶

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## حضرت ہودوصالح علیہماالسلام

سوال۔حضرت ہودعلیہ السلام کا سلسلہءنسب کیا ہے۔
جواب۔حضرت ہود بن عبداللہ بن رباح بن خلود بن عاد بن عوص بن ارم بن سام بن نوح علیہ السلام۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۹۵
سوال۔حضرت ہودعلیہ السلام کا مسکن کہاں تھا؟
جواب۔احقاف کا علاقہ جو یمن کا حصہ ہے اس کی راجدھانی حضرالموت تھی۔
تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۴۵
سوال۔حضرت ہودعلیہ السلام کب تشریف لائے؟
جواب۔حضرت نوح علیہ السلام سے آٹھ سو سال بعد۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۹۵
سوال۔اس سردار کا نام کیا تھا جو خفیہ طور پر حضرت ہودعلیہ السلام پر ایمان لا چکا تھا؟
جواب۔اسکا نام مرثد ابن سعد تھا۔ تفسیر نعیمی جلد آٹھ صفحہ ۶۳۰
سوال۔حضرت ہودعلیہ السلام نے کتنے سال بعد تبلیغ شروع کی تھی؟
جواب۔چالیس سال کے بعد۔ تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۱۵۸
سوال۔حضرت ہودعلیہ السلام کی قوم کس چیز کی پرستش کرتی تھی؟
جواب۔ان کی قوم بت پرست تھی خصوصا تین بڑے بت تھے جن کے نام یہ ہیں، صدا،صمود،ھباء۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۹۶
سوال۔حضرت ہودعلیہ السلام نے جن تین شخصوں کو اپنی قوم کے پاس سمجھانے کیلئے بھیجا تھا ان کے نام کیا تھے؟
جواب۔ان کے نام قیل بن عشر،نعیم بن ہذال اور مرثد بن سعد تھے درحقیقت یہ لوگ ایمان لا چکے تھے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۹۶
سوال۔حضرت ہودعلیہ السلام کی قوم پر کس چیز کا عذاب نازل ہوا تھا؟
جواب۔ان پر سخت آندھی اور گرج کا عذاب نازل ہوا تھا جس سے وہ تباہ و برباد کر

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



دیئے گئے تھے۔ تفسیر نعیمی جلد دس صفحہ ۴۴۸

سوال۔ یہ آندھی کتنے دنوں تک چلتی رہی؟

جواب۔ سات راتیں اور آٹھ دن مسلسل چلتی رہی۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۰۳

سوال۔ حضرت ہود علیہ السلام کی ظاہری عمر کل کتنے سال ہوئی؟

جواب۔ چار سو چونسٹھ سال ہوئی۔ تفسیر نعیمی جلد آٹھ صفحہ ۶۲۹

سوال۔ حضرت ہود علیہ السلام اور صالح علیہ السلام کے درمیان کتنا زمانی فرق ہے؟

جواب۔ سو سال کا زمانی فرق ہے۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۳۱۴

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام کا نصب نامہ کیا ہے؟

جواب۔ حضرت صالح بن عبید بن ماسخ بن عبد بن جاور بن ثمود۔

حاشیہ جلالین صفحہ ۱۸۴

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام کی قوم کہاں آباد تھی؟

جواب۔ یمن کے علاقہ حجر میں آباد تھی۔ تفسیر نعیمی جلد دس صفحہ ۴۴۸

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام نے کتنے سال کی عمر میں تبلیغ شروع کی تھی؟

جواب۔ چالیس سال کی عمر میں۔ تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۱۹۰

سوال۔ کس کے کہنے پر حضرت صالح علیہ السلام نے حاملہ اونٹنی پیدا کی تھی؟

جواب۔ قوم کے سردار جندع بن عمرو کے کہنے پر۔ تفسیر نعیمی جلد آٹھ صفحہ ۶۶۳

سوال۔ اس چٹان کا نام کیا تھا جس سے صالح علیہ السلام نے اونٹنی پیدا کی تھی؟

جواب۔ اس چٹان کا نام کافیہ تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۰۹

سوال۔ اونٹنی والا معجزہ دیکھ کر کتنے لوگ ایمان لائے تھے؟

جواب۔ جندع بن عمرو اور اسکے کچھ ساتھی ایمان لائے تھے۔ ایضا صفحہ ۲۰۹

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام پر کل کتنے لوگ ایمان لائے تھے؟

جواب۔ چار ہزار لوگ ایمان لائے تھے۔ تفسیر نعیمی جلد آٹھ صفحہ ۶۹۱

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام کا زمانہ کب تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔حضرت موسیٰ علیہ السلام سے پہلے تھا۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۴۸

سوال۔قوم ثمود کی زبان میں ہفتہ کے دنوں کے کیا نام تھے؟

جواب۔اتوار کو اول،سوموار کو اھون،منگل کو دبار،بدھ کو جبار،جمعرات کو مونس،جمعہ کو عروبہ،سنیچر کو شیار کہتے تھے۔ تفسیر نعیمی جلد آٹھ صفحہ ۶۹۰

سوال۔حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی نے جو بچہ جنا تھا وہ کتنا بڑا تھا؟

جواب۔وہ بھی اونٹنی ہی جیسا تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۰۹

سوال۔اونٹنی کی کوچین کس بد بخت نے کاٹی تھی؟

جواب۔قیدار بن سالف بد بخت نے۔ مدارک التنزیل جزو ثانی صفحہ ۶۲

سوال۔قیدار بن سالف کون تھا؟

جواب۔یہ ایک حرامی شخص تھا اس کی ماں سالف کی بیوی تھی مگر اسنے صہنان نامی شخص سے بدکاری کی تھی تو یہ قیدار پیدا ہوا تھا۔ تفسیر نعیمی جلد آٹھ صفحہ ۶۸۵

سوال۔اونٹنی کو کس طرح ہلاک کیا گیا تھا؟

جواب۔پہلے اسکو تیر مار کر زمین پر گرادیا پھر اس کے پاؤں کاٹ کر ذبح کر دیا تھا۔ ایضا صفحہ ۶۹۱

سوال۔اسکو تیر کس نے مارا تھا؟

جواب۔تیر مصدع بن دہر نے مارا تھا اور قیدار بن سالف نے اسے ہلاک کیا تھا۔ ایضا صفحہ ۶۸۴

سوال۔اونٹنی کو کس دن ہلاک کیا گیا تھا؟

جواب۔بدھ کے دن۔ ایضا صفحہ ۶۹۰

سوال۔کس کے کہنے پر اونٹنی کو ہلاک کیا تھا؟

جواب۔عنیزہ ام غنم اور صدقہ بنت مختار کے کہنے پر یہ دونوں بہت ہی حسین وجمیل تھیں اور مصدع انکا چچازاد بھائی تھا۔ ایضا صفحہ ۶۸۴

سوال۔قوم ثمود پر کیسا عذاب آیا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔ زمین کا عذاب شدید زلزلہ تھا اور آسمان کا عذاب سخت بجلی کی کڑک یہ جبریل امین کی ہولناک آواز تھی۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۱۳۶

سوال۔ قوم ثمود پر عذاب کب اور کس دن آیا تھا؟

جواب۔ اتوار کے دن دو پہر بعد۔ تفسیر نعیمی جلد آٹھ صفحہ ۶۹۰

سوال۔ وادیٔ قریٰ میں جا کر اس کے باشندوں کو قوم ثمود کے ہلاکت کی خبر کس نے سنائی تھی؟

جواب۔ ایک لونڈی جو ہلالت سے بچ گئی تھی جس کا نام ذریعہ بنت سالف تھا۔ تفسیر نعیمی جلد آٹھ صفحہ ۶۹۰

سوال۔ جب قوم ثمود پر عذاب آیا تھا تو اس کا ایک آدمی مکہ میں تھا اس کا نام کیا تھا؟

جواب۔ اس کا نام ابورغال تھا جو اس وقت حرم میں تھا جونہی وہ حرم سے نکلا وہ بھی ہلاک ہو گیا۔ تفسیر نعیمی جلد آٹھ صفحہ ۶۹۰

سوال۔ حضرت صالح علیہ السلام نے کل کتنے سال عمر پائی؟

جواب۔ دوسو اسی سال۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۳۱۴

اٹھاون سال۔ تفسیر خازن، جلد ۲، صفحہ ۵۴۵

سوال۔ کیا حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی جنت میں جائے گی؟

جواب۔ جی ہاں وہ جنت میں جائے گی۔ الملفوظ حصہ چہارم صفحہ ۸۰

سوال۔ حضرت ہود علیہ السلام اور صالح علیہ السلام کا ذریعہ معاش کیا تھا؟

جواب۔ ان دونوں حضرات کا ذریعہ معاش تجارت تھا۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۲۹۱

سوال۔ حضرت نوح اور حضرت ابراہیم علیہم السلام کے درمیان کتنا زمانی فرق ہے اور اس میں کتنے انبیاء تشریف لائے؟

جواب۔ دو ہزار چھ سو سال کا زمانی فرق ہے اور اس میں صرف دو انبیاء حضرت ہود اور صالح علیہما السلام تشریف لائے۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ ۱۶۷

سوال۔ قرب قیامت جو دابۃ الارض نکلے گا وہ کون جانور ہوگا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔وہ صالح علیہ السلام کی اونٹنی کا وہ بچہ ہوگا جو پہاڑ میں سما گیا ہے۔
تفسیر نعیمی جلد آٹھ صفحہ ۶۸۲

سوال۔حضرت صالح علیہ السلام کا کہاں انتقال ہوا اور آپ کی قبر کہاں ہے؟
جواب۔آپ کا انتقال مکہ شریف میں ہوا اور قبر مطاف شریف میں ہے۔
تفسیر نعیمی جلد آٹھ صفحہ ۶۹۱

آپ کا انتقال حضرموت میں ہوا اور قبر شریف بھی وہی ہے۔
حاشیہ جلالین صفحہ ۲۸۳

سوال۔وہ نبی کون ہیں جو تمام عمر ننگے پاؤں رہے؟
جواب۔وہ نبی حضرت صالح علیہ لسلام ہیں۔ماہنامہ کنزالایمان مارچ ۲۰۰۴ء صفحہ ۶۴

❖❖❖

## حضرت داود و حضرت سلیمان علیھما السلام

سوال۔حضرت داؤد علیہ السلام کے والد کا نام کیا تھا؟
جواب۔ان کے والد کا نام ایشاء تھا۔ تفسیر نعیمی جلد دوم صفحہ ۶۴۱
سوال۔حضرت داؤد علیہ السلام نے کتنے سال بادشاہت کی؟
جواب۔چالیس سال۔ تفسیر نعیمی جلد سات صفحہ ۴۶۵
سوال۔حضرت داؤد علیہ السلام کی کتنی بیویاں تھیں؟
جواب۔ننانوے بیویاں تھیں۔ مدارج النبوۃ جلد اول صفحہ ۸۰۴
سو بیویاں تھیں۔ البدایہ والنہایہ، جلد دوم، صفحہ ۱۵
سوال۔حضرت داؤد علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کتنے سال بعد دنیا میں تشریف لائے؟
جواب۔پانچ سو ننانوے سال بعد۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۲۷
سوال۔حضرت سلیمان علیہ السلام کس کے لڑکے تھے؟
جواب۔حضرت داؤد علیہ السلام کے۔ غنیۃ الطالبین صفحہ ۲۰۶

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال ۔حضرت سلیمان علیہ السلام نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے کتنے سال پہلے تشریف لائے تھے؟

جواب ۔ایک ہزار سات سو سال پہلے ۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۲۷

سوال ۔حضرت داؤد علیہ السلام پر کون سی کتاب نازل ہوئی اور کس تاریخ میں؟

جواب ۔زبور شریف نازل ہوئی رمضان شریف کی بارہ یا اٹھارہ تاریخ میں ۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۶۱۳

سوال ۔بلقیس کون تھیں؟

جواب ۔حضرت سلیمان علیہ السلام کے عہد میں ملک یمن کی رانی تھیں ۔جو بعد میں آپ کے نکاح میں آئیں ۔ غنیۃ الطالبین صفحہ ۲۱۲

سوال ۔حضرت سلیمان علیہ السلام کا نکاح بلقیس سے کس دن ہوا تھا؟

جواب: جمعہ کے دن ۔ تفسیر روح البیان، جلد ۴، صفحہ ۹

سوال ۔حضرت سلیمان علیہ السلام کی کتنی بیویاں اور باندیاں تھیں؟

جواب ۔تین سو بیویاں اور ایک ہزار باندیاں تھیں ۔ مدارج النبوۃ ج ۱/ص ۸۰۴

سوال ۔حضرت سلیمان علیہ السلام نے چیونٹی کی آواز کتنی دور سے سنی تھی؟

جواب ۔تین میل دور سے سنی تھی ۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۴۶

سوال ۔ان چیونٹیوں کی بستی کہاں تھی جو سلیمان علیہ السلام کا لشکر دیکھ کر اپنی اپنی بلوں میں چلی گئیں تھیں؟

جواب ۔ان کی بستی طائف یا شام میں تھی ۔ ایضاً صفحہ ۲۴۶

سوال ۔چیونٹیوں کو حکم دینے والی کون تھی اور اس کا نام کیا تھا؟

جواب ۔ان چیونٹیوں کو حکم دے نے والی ان کی ملکہ تھی وہ لنگڑی تھی اس کا نام طاخیہ یا منذرہ تھا ۔ ایضاً صفحہ ۲۴۶

سوال ۔بلقیس پہلے کس مذہب کو مانتی تھی؟

جواب ۔مجوسیت کو مانتی تھی ۔ غنیۃ الطالبین صفحہ ۲۱۲

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال: ملکہ بلقیس کے والد کا نام کیا تھا؟
جواب:۔شراحیل تھا۔ حیات الحیوان، جلد دوم، صفحہ ۴۶۲
سوال۔بلقیس کی والدہ کا نام کیا تھا؟
جواب۔عمیرہ بنت عمر یا رواحہ بنت سکن تھا اور وہ قوم جنات کی ملکہ تھیں۔
غنیۃ الطالبین صفحہ ۲۱۱
ریحانہ بنت سکن تھا جو جنیہ تھی۔ حیات الحیوان، جلد دوم، ص ۴۲۶
سوال۔حضرت داؤد علیہ السلام کا ذریعہ معاش کیا تھا؟
جواب۔آپ ذرہ بنانے کا کام کرتے تھے۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۲۹۱
سوال۔حضرت داؤد علیہ السلام کی بنائی ہوئی ذرہیں کتنے میں فروخت ہوتی تھیں؟
جواب۔ایک ہزار، چار ہزار، چھ ہزار، درہم تک میں فروخت ہوتی تھیں۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۳۳
سوال۔حضرت داؤد علیہ السلام نے کتنی ذرہیں تیار کی تھیں؟
جواب۔تین سو ساٹھ۔ ایضا صفحہ ۲۳۳
سوال۔امابعد سب سے پہلے کس نبی نے کہا تھا؟
جواب۔حضرت داؤد علیہ السلام نے۔ تفسیر نعیمی جلد دوم صفحہ ۶۳۹
سوال۔بلقیس کا تخت حضرت سلیمان علیہ السلام کے پاس کون لایا تھا؟
جواب۔حضرت سلیمان علیہ السلام کے حکم سے حضرت آصف بن برخیا لائے تھے۔
غنیۃ الطالبین صفحہ ۲۱۰
سوال۔حضرت آصف بن برخیا کی والدہ کا نام کیا تھا؟
جواب۔ان کی والدہ کا نام باطورہ تھا۔ غنیۃ الطالبین صفحہ ۲۱۰
سوال۔جالوت کس کی اولاد سے تھا اور کتنا لمبا تھا؟
جواب۔عملیق بن عاد کی اولاد میں سے تھا بہت قدآور جوان تھا اس کا سایہ ایک میل دور تک جاتا تھا۔ تفسیر نعیمی جلد دوم صفحہ ۶۴۰

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال۔ جالوت کوکس نے قتل کیا تھا؟
جواب۔ حضرت داؤد علیہ السلام نے۔ تفسیر نعیمی جلد دوم صفحہ ۶۴۱
سوال۔ حضرت داؤد علیہ السلام کی ظاہری عمر کتنے سال ہوئی تھی؟
جواب۔ ایک سوسال۔ حاشیہ جلالین صفحہ ۲۷۵
سوال۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگشتری کا نگینہ کس چیز کا تھا اور اس میں کیا لکھا تھا؟
جواب۔ کبیریت احمر کا تھا اور اس کی پہلی سطر میں ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' دوسری میں ''لا الہ الا اللہ'' اور تیسری میں ''محمد الرسول اللہ'' لکھا ہوا تھا۔
تفسیر فیوض الرحمٰن، پ۲۳، ص ۳۷۵
سوال۔ حضرت داؤد علیہ السلام کی حفاظت کے لئے کتنے آدمی ہوتے تھے؟
جواب۔ چھتیس ہزار اور بعض روایتوں میں چالیس ہزار کا بھی ذکر ہے۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۳۱
سوال۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کو کس دن ملک عظیم عطا کیا گیا تھا؟
جواب۔ عاشورہ کے دن۔ مکاشفۃ القلوب صفحہ ۶۵۷
سوال۔ حضرت داؤد علیہ السلام کے کتنے بیٹے تھے؟
جواب۔ بارہ بیٹے۔ تفسیر نعیمی جلد سات صفحہ ۴۵۷
سوال۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کا خط بلقیس کے پاس کون لے گیا تھا؟
جواب۔ ہدہد پرندہ۔ حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۶۰۶
سوال۔ تخت بلقیس کا طول وعرض کیا تھا؟
جواب۔ اس کا طول اسی گز (۸۰) اور عرض چالیس گز (۴۰) وہ سونے چاندی کا تھا اور جواہرات سے مرصع تھا۔ حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۶۰۵
تیس گز لمبا، تیس گز چوڑا اور تیس گز اونچا تھا۔ مقائل کے قول کے مطابق اسی ہاتھ لمبا اور اسی ہاتھ چوڑا تھا۔ حیات الحیوان، جلد دوم، ص ۴۵۹
سوال۔ حضرت داؤد علیہ السلام کے سب سے چھوٹے فرزند کون تھے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



جواب:۔حضرت سلیمان علیہ السلام تھے۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد سوم صفحہ ۴۳۵

سوال:۔مغرب کی نماز سب سے پہلے کس نبی نے پڑھی تھی اور کیوں؟

جواب:۔مغرب کی نماز سب سے پہلے حضرت داؤد علیہ السلام نے پڑھی توبہ قبول ہونے کے شکریہ میں کیونکہ انکی توبہ بوقت مغرب قبول ہوئی تھی۔

شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۹۷

سوال:۔حضرت سلیمان وبلقیس میں سے پہلے کس کا انتقال ہوا تھا؟

جواب:۔ پہلے سلیمان علیہ السلام کا انتقال ہوا تھا پھر ایک ماہ بعد بلقیس کا انتقال ہوا۔

غنیۃ الطالبین صفحہ ۲۱۲

سوال:۔ وہ نبی کون ہیں جو روح قبض ہونے کے بعد بھی ایک سال تک کھڑے رہے؟

جواب:۔ وہ حضرت سلیمان علیہ السلام ہیں جو روح قبض ہونے کے بعد بھی اپنی چھڑی (عصا) کے سہارے سال بھر تک کھڑے رہے۔

الملفوظ حصہ چہارم صفحہ ۷۶

سوال:۔حضرت داؤد علیہ السلام پر کونسی کتاب نازل ہوئی اس میں کتنی سورتیں تھیں؟

جواب:۔زبور شریف نازل ہوئی اس میں چار سو بیس سورتیں تھیں۔

تفسیر نعیمی جلد دوم صفحہ ۶۳۹

سوال:۔حضرت داؤد علیہ السلام کو کس الہامی کتاب میں خلیفہ کہا گیا ہے؟

جواب:۔حضرت داؤد علیہ السلام کو قرآن پاک میں خلیفہ کہا گیا ہے۔

ماہ نامہ کنز الایمان صفحہ ۶۴ ماہ نومبر ۲۰۰۴ء

سوال:۔قرآن پاک میں آخری مرتبہ حضرت داؤد کا ذکر کس سورہ میں آیا ہے؟

جواب:۔قرآن پاک میں آخری مرتبہ سورہ ص میں حضرت داؤد علیہ السلام کا ذکر آیا ہے۔ ماہ نامہ کنز الایمان صفحہ ۶۴ ماہ دسمبر ۲۰۰۴ء

سوال:۔بلقیس کے بطن سے حضرت سلیمان علیہ السلام کے کون لڑکے پیدا ہوئے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔ بلقیس کے بطن سے سلیمان علیہ السلام کا جولڑکا ہوا ان کا نام داؤد تھا جو آپ کی حیات میں ہی انتقال کرگئے۔ غنیۃ الطالبین صفحہ ۲۱۲

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



# حضرت زکریا حضرت یحیٰ وحضرت عیسیٰ علیہم السلام

سوال:۔حضرت زکریا علیہ السلام کے والد کا نام کیا تھا؟
جواب:۔آپ کے والد کا نام اذن تھا۔ تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۴۵۸
سوال:۔حضرت یحیٰ علیہ السلام کے والد اور والدہ کا کیا نام ہے؟
جواب:۔والد کا نام زکریا علیہ السلام اور والدہ کا نام ایشاع بنت فاقوزہ ہے۔
تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۴۴۰

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا نام کیا ہے؟
جواب:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا نام حضرت مریم ہے رضی اللہ عنہا۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۸۶

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نانا اور نانی کا نام کیا ہے؟
جواب:۔نانا کا نام عمران اور نانی کا نام حنہ ہے۔
تفسیر نعیمی سوم صفحہ ۴۴۰ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۸۶

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کہاں پیدا ہوئے تھے؟
جواب:۔جبل قیسون میں مغارۃ الام نامی جگہ پر جہاں حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے تھے۔ نزہۃ المجالس دوم صفحہ ۳۲۲
سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام وحضرت یحیٰ علیہ السلام میں کون بڑے تھے اور کتنے دن؟
جواب:۔حضرت یحیٰ علیہ السلام حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے صرف چھ ماہ بڑے تھے۔ نزھۃ المجالس دوم صفحہ ۴۵۷ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۹۴
سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت کے وقت حضرت مریم رضی اللہ عنہا کی عمر کیا تھی؟
جواب:۔اس وقت حضرت مریم رضی اللہ عنہا کی عمر تیرہ سال تھی۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



نزھتہ المجالس دوم صفحہ ۴۲۷

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کیسے پیدا ہوئے؟
جواب:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنی والدہ ماجدہ کے ناف سے متولد ہوئے تھے۔
نزھتہ المجالس دوم صفحہ ۴۲۶

سوال:۔حضرت یحیٰ علیہ السلام کا نام یحیٰ کس نے رکھا تھا؟
جواب:۔آپ کا نام یحیٰ اللہ رب العزت نے رکھا تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۹۵
سوال:۔حضرت یحیٰ علیہ السلام کی ولادت کے وقت حضرت زکریا علیہ السلام اوران کی اہلیہ کی کیا عمر تھی؟
جواب:۔حضرت زکریا علیہ السلام کی عمر ایک سو بیس سال اوران کی اہلیہ کی عمر اٹھانوے (۹۸) سال تھی۔ تفسیر نعیمی سوم صفحہ ۱۷۴
سوال:۔سب سے پہلے کس نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو کلمۃ اللہ اور روح اللہ تسلیم کیا تھا؟
جواب:۔حضرت یحیٰ علیہ السلام نے سب سے پہلے آپ کو کلمۃ اللہ اور روح اللہ تسلیم کیا تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۹۶
سوال:۔کتنے سال کی عمر میں حضرت یحیٰ علیہ السلام کو عقل وفہم وافر مقدار میں عطا فرمائی گئی تھی؟
جواب:۔سات سال کی عمر میں۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۹۸
سوال:۔سکندر رومی سے کتنے سال بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام متولد ہوئے؟
جواب:۔سکندر رومی سے تین سو چار سال بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے۔
تفسیر نعیمی جلد ۶ صفحہ ۳۱۳

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کہاں پیدا ہوئے؟
جواب:۔بیت اللحم میں پیدا ہوئے۔ تفسیر نعیمی جلد ۶ صفحہ ۳۱۳
سوال:۔بیت اللحم کہاں واقع ہے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



جواب:۔بیت اللحم بیت المقدس سے بارہ میل کے فاصلے پر واقع ہے۔تفسیر نعیمی جلد ۶ ص ۳۱۳
سوال:۔حضرت مریم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے والدین کے نام کیا تھے؟
جواب:۔والد کا نام عمران اور والدہ کا نام حنہ بنت فاقوذا تھا۔ تفسیر خازن، جلد اول، ۴۳۹
سوال:۔کیا حضرت مریم رضی اللہ عنہا کا کوئی بھائی بھی تھا؟
جواب:۔جی ہاں ان کے بھائی تھے جن کا نام ہارون تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۴۱۰
سوال:۔جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو آسمان پر اٹھایا گیا اس وقت ان کی عمر کیا تھی؟
جواب:۔اس وقت ان کی عمر تینتیس سال تھی۔ نزھۃ المجالس دوم صفحہ ۴۵ ۷
سوال:۔حضرت مریم رضی اللہ عنہا کی کفالت کرنے کیلئے کتنے لوگوں نے قرعہ ڈالا تھا؟
جواب:۔ستائیس لوگوں نے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۸۸
سوال:۔حضرت مریم رضی اللہ عنہا کی کفالت کس نے کی؟
جواب:۔حضرت زکریا علیہ السلام نے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۸۸
سوال:۔حضرت زکریا علیہ السلام رشتے میں حضرت مریم کے کیا لگتے ہیں؟
جواب:۔خالو لگتے ہیں۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۸۶
سوال:۔کیا قرآن مجید میں کسی عورت کے نام کا ذکر ہے؟
جواب:۔ہاں حضرت مریم رضی اللہ عنہا کا نام ذکر ہے ان کے علاوہ کسی عورت کا نام قرآن مجید میں ذکر نہیں کیا گیا ہے۔ تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۴۴۰
سوال:۔بی بی مریم کا ذکر قرآن میں کتنے مقامات پر آیا ہے؟
جواب:۔سات مقامات پر۔ تفسیر فیوض الرحمٰن، پ ۲۸ ص ۶۰
سوال:۔مریم کس زبان کا لفظ ہے اور اس کے معانی کیا ہیں؟
جواب:۔مریم عبرانی زبان میں عبادت کرنے والی یعنی عابدہ کے معنی میں استعمال ہوتا ہے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۸۸
سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کس دن پیدا کئے گئے تھے؟
جواب:۔عاشورہ کے دن۔ مکاشفۃ القلوب صفحہ ۶۵۷

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔حضرت یحییٰ علیہ السلام کب شہید کئے گئے؟

جواب:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے آسمان پر اٹھائے جانے سے چھ ماہ پہلے شہید کر دیئے گئے تھے۔ تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۴۷۱

سوال:۔حضرت یحییٰ علیہ السلام کو کس نے شہید کیا تھا؟

جواب:۔آپ کو ہیرودوس یہودی نے شہید کیا تھا۔ تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۴۷۱

سوال:۔حضرت زکریا و یحییٰ علیہما السلام کس دن شہید کئے گئے تھے؟

جواب:۔منگل کے دن۔ تفسیر روح البیان، جلد ۴، صفحہ ۸

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے کتنے اور کون کون سے مردوں کو زندہ کیا تھا؟

جواب:۔چار مردوں کو زندہ کیا تھا۔ عازر، بڑھیا کا بیٹا، عاشر کی بیٹی اور سام بن نوح علیہ السلام کو۔ تفسیر سورہ الم نشرح صفحہ ۲۴۶

سوال:۔حضرت زکریا علیہ السلام کس کی اولاد سے تھے اور کون سا کام کرتے تھے؟

جواب:۔حضرت سلیمان علیہ السلام کی اولاد میں سے تھے اور بڑھئی کا کام کرتے تھے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۳۹۲

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا لقب کیا ہے؟

جواب:۔روح اللہ اور کلمۃ اللہ۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۴۹۴

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام جب دوبارہ دنیا میں تشریف لائیں گے تو کتنے سال قیام فرمائیں گے؟

جواب:۔۴۰ سال۔ تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۴۹۴

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی کل عمر کتنے سال ہوگی؟

جواب:۳۷ سال۔ تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۴۹۴

سوال:۔کیا حضرت عیسیٰ علیہ السلام جب دنیا میں دوبارہ تشریف لائیں گے تو یہاں شادی بیاہ بھی کریں گے؟

جواب:۔جی ہاں وہ شادی بھی کریں گے اور ان کی اولادیں بھی ہوں گی اور پھر

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



انتقال کریں گے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۴۹۴

سوال:۔دجال کو کون قتل کریں گے؟

جواب:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔ ایضاً صفحہ ۴۹۴

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے آسمان پر اٹھائے جانے کے کتنے سال بعد تک حضرت مریم رضی اللہ عنہا زندہ رہیں؟

جواب:۔۶۶ سال بعد تک۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۲۷

سوال:۔جس بادشاہ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو سولی دلوائی تھی اس کا نام کیا تھا؟

جواب:۔اس کا نام داؤد تھا۔ تفسیر نعیمی جلد ۶ صفحہ ۵۰

سوال:۔اس نے کس دن اور کس وقت سولی دلوائی تھی؟

جواب:۔جمعہ کے دن بعد نماز عصر۔ ایضاً صفحہ ۵۰

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی جگہ پر جس یہودی کو سولی دی گئی اس کا نام کیا تھا؟

جواب:۔اس کا نام ططیانوس تھا۔ تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۵۳۶

سوال:۔جب عیسیٰ علیہ السلام کا انتقال ہوگا تو کہاں دفن کئے جائیں گے؟

جواب:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر انور کے پاس۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۳۵۷

سوال:۔کس شب میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو آسمان پر اٹھایا گیا تھا؟

جواب:۔رمضان المبارک کی ۲۷ تاریخ کو یعنی شب قدر میں۔

تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۵۳۶

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے کتنے سال کی عمر میں نبوت کا اعلان فرمایا تھا؟

جواب:۔۳۰ سال کی عمر میں۔ تفسیر نعیمی جلد ۶ صفحہ ۵۹

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے کتنے سال تک تبلیغ کی تھی؟

جواب:۔۳ سال تک۔ ایضاً

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر کون سی کتاب نازل ہوئی اور کس تاریخ میں؟

جواب:۔انجیل شریف نازل ہوئی ۱۲/ یا ۱۳/ رمضان المبارک کو۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ ۶۱۳

سوال:۔انجیل شریف کس زبان میں نازل ہوئی ؟

جواب:۔عبرانی زبان میں۔ الملفوظ حصہ چہارم صفحہ ۱۴

سوال:۔شب معراج رسول اکرم ﷺ نے حضرت یحیٰ و عیسیٰ علیہما السلام سے کس آسمان پہ ملاقات کی تھی؟

جواب:۔دوسرے آسمان پر ملاقات کی تھی۔ شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۹۳

سوال:۔حواری کسے کہتے ہیں؟

جواب:۔ جو حضرات حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر پہلے ایمان لائے تھے انھیں حواری کہتے ہیں۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۴۸۲

سوال:۔حواری کتنے حضرات تھے؟

جواب:۔بارہ حضرات۔ تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۵۳۷

سوال:۔حضرت مریم رضی اللہ عنہا نے کل کتنی عمر پائی ؟

جواب:۔ایک سو بارہ سال۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۴۲

سوال:۔جبرئیل امین حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی بارگاہ میں کتنے مرتبہ نازل ہوئے ؟

جواب:۔دس مرتبہ۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۷۵

سوال:۔حضرت یحیٰ علیہ السلام کو کہاں شہید کیا گیا تھا؟

جواب:۔مسجد اقصیٰ میں۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۴۵

سوال:۔حضرت مریم رضی اللہ عنہا کا انتقال کس حالت میں ہوا تھا؟

جواب:۔بحالت روزہ سجدہ میں ہوا تھا۔ ایضاً صفحہ ۷۴۶

سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں کون نبی باحیات تھے؟

جواب:۔حضرت یحیٰ علیہ السلام۔ ماہ نامہ کنزالایمان صفحہ ۶۴ (ماہ جنوری ۲۰۰۴)

سوال:۔کیا حضرت یحیٰ علیہ السلام سے پہلے کسی کا نام یحیٰ رکھا گیا تھا؟

جواب:۔نہیں۔ شرح صحیح مسلم شریف جلد ۶ صفحہ ۸۱۲

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے کہاں نازل ہوں گے؟
جواب:۔دمشق کی مشرقی جانب مینارہ بیضاء پرنازل ہوں گے۔
ریاض الصالحین صفحہ ۳۸۷

❖❖❖

## دیگر انبیاء کرام علیھم السلام

سوال:۔قرآن مجید میں کل کتنے انبیاء کرام کے نام ذکر ہیں؟
جواب:۔کل پچیس انبیاء کرام کے نام ذکر ہیں۔ تفسیر نعیمی جلد سات صفحہ ۶۵۹
سوال:۔کن کن انبیاء اکرام کے نام قرآن میں ذکر ہیں؟
جواب:۔حضرت آدم ،حضرت ادریس ،حضرت نوح، حضرت ہود، حضرت صالح، حضرت ابراہیم ،حضرت لوط، حضرت اسماعیل ،حضرت اسحاق، حضرت یعقوب، حضرت یوسف، حضرت ایوب، حضرت شعیب، حضرت موسیٰ، حضرت ہارون، حضرت یونس، حضرت داؤد، حضرت سلیمان، حضرت الیاس، حضرت یسع ،حضرت زکریا، حضرت یحیٰ ،حضرت عیسیٰ اور اکثر مفسرین نے حضرت ذوالکفل کو بھی شمار کیا ہے، اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔
مدارج النبوۃ جلد اول صفحہ ۱۵۶، ۱۵۷

سوال:۔کتنے اور کون کون انبیاء کرام بہت زیادہ مالدار ہوئے ہیں؟
جواب:۔ چھ انبیاء کرام بہت زیادہ مالدار ہوئے ہیں وہ یہ ہیں حضرت ابراہیم، حضرت شعیب ،حضرت داؤد ،حضرت سلیمان، حضرت ایوب، علیہم السلام حضرت ذوالقرنین ان کی نبوت میں اختلاف ہے۔
تفسیر نعیمی جلد بارہ صفحہ ۲۶۶

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال:۔وہ نبی کتنے ہیں اور کون کون جن کو موت نہیں آئی ہے؟
جواب:۔وہ چار نبی ہیں دو آسمانوں میں حضرت ادریس حضرت عیسیٰ علیہما السلام اور دو زمینوں میں حضرت الیاس اور حضرت خضر علیہما السلام۔
الملفوظ حصہ چہارم صفحہ ۴۵

سوال:۔حضرت ادریس اور حضرت نوح علیہ السلام کے درمیان کتنا فاصلہ ہے؟
جواب:۔ایک ہزار سال کا فاصلہ ہے آپ حضرت نوح علیہ السلام کے پر دادہ ہیں۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۶۹

سوال:۔حضرت ادریس علیہ السلام پر کتنے صحیفے نازل ہوئے؟
جواب:۔تیس صحیفے۔ ایضا
سوال:۔حضرت ادریس علیہ السلام کا نام کیا ہے؟
جواب:۔آپ کا نام اخنوخ۔ ایضا
سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے شب معراج حضرت ادریس علیہ السلام کو کس آسمان پر دیکھا تھا؟
جواب:۔چوتھے آسمان پر۔ شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۹۳
سوال:۔جبرئیل امین حضرت ادریس علیہ السلام کے پاس کتنی بار نازل ہوئے؟
جواب:۔چار بار۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۵۷
سوال:۔حضرت لوط علیہ السلام کس کے لڑکے ہیں؟
جواب:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بھائی حاران بن تارخ کے لڑکے ہیں۔
تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۵۲
سوال:۔حضرت لوط علیہ السلام کے زمانے میں قوم لوط کی تعداد کتنی تھی؟
جواب:۔ان کے زمانے میں قوم لوط کی تعداد چار لاکھ تھی۔ تفسیر نعیمی جلد ۱۲ صفحہ ۲۴۲
سوال:۔حضرت یوشع بن نون کون ہیں اور کس کی اولاد سے ہیں؟
جواب:۔یہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے خادم خاص اور انکے صحابی اور تلمیذ تھے۔ یہ

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



حضرت یوسف علیہ السلام کی اولاد میں سے ہیں۔
نزھۃ القاری جلد ا صفحہ ۴۱۷

سوال:۔حضرت ذوالکفل علیہ السلام کا نام کیا تھا؟
جواب:۔آپ کا نام بشر یا شرف ہے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۱۸
سوال:۔حضرت ذوالکفل علیہ السلام کے والد کا نام کیا ہے؟
جواب:۔آپ کے والد کا نام حضرت ایوب علیہ السلام ہے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۱۸
سوال:۔حضرت ایوب علیہ السلام کا نسب نامہ کیا ہے؟
جواب:۔آپ کا نسب نامہ ایوب بن روم بن عیص بن اسحاق بن ابراھیم علیہ السلام ہے۔ تفسیر نعیمی جلد ۷ صفحہ ۴۶۵
سوال:۔حضرت یوشع علیہ السلام کس کے خلیفہ ہیں؟
جواب:۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کے خلیفہ ہیں اور ان کے بعد نبی بنے۔
تفسیر نعیمی جلد ۶ صفحہ ۳۹۲

سوال:۔حضرت یوشع علیہ السلام نے بیت المقدس پر کس دن حملہ کیا تھا؟
جواب:۔جمعہ کے دن حملہ کیا تھا اور اس کو فتح کیا تھا۔ تفسیر نعیمی جلد ۶ صفحہ ۳۹۲
سوال:۔حضرت یوشع علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کے انتقال کے کتنے سال بعد تک زندہ رہے؟
جواب:۔ستائیس سال بعد تک زندہ رہے۔ تفسیر نعیمی جلد ۶ صفحہ ۳۹۲
سوال:۔حضرت یوشع علیہ السلام نے کتنے سال کی عمر پائی اور کہاں دفن ہیں؟
جواب:۔ایک سو چھبیس سال کی عمر پائی آپ افرائیم پہاڑ میں دفن ہیں۔
تفسیر نعیمی جلد ۶ ۳۹۲

سوال:۔قوم لوط نے لواطت کا فعل کس سے سیکھا تھا؟
جواب:۔گدھے اور خنزیر سے سیکھا تھا۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۶۴
سوال:۔حضرت لوط علیہ السلام کی زوجہ کا نام کیا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



جواب:۔حضرت لوط علیہ السلام کی زوجہ کا نام واہلہ تھا یہ کافرہ تھی۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۲۷

سوال:۔حضرت لوط علیہ السلام کی کتنی بیٹیاں تھی اور کون کون؟
جواب: حضرت لوط علیہ السلام کی دو بیٹیاں تھیں ایک کا نام زنتا اور دوسری کا نام زعوراء تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۳۲

سوال:۔حضرت خضر علیہ السلام کا نسب نامہ کیا ہے؟
جواب:۔خضر بن عامیل بن عیص بن یعقوب بن اسحاق بن ابراھیم علیہ السلام یا بلیا بن مالکان ہے۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۸ ۷

سوال:۔حضرت ایوب علیہ السلام کی ظاہری عمر کتنے سال ہوئی
جواب:۔آپ کی ظاہری عمر ترانوے سال کی ہوئی۔ تفسیر نعیمی جلد ۷ صفحہ ۴ ۶ ۵

سوال:۔حضرت ایوب علیہ السلام کی زوجہ کا نام کیا تھا؟
جواب:۔آپ کی زوجہ کا نام رحمۃ تھا جو یوسف علیہ السلام کی پوتی تھیں۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۱۲

سوال:۔حضرت ایوب علیہ السلام کے کتنے لڑکے اور لڑکیاں تھیں؟
جواب:۔آزمائش سے پہلے آپ کے سات بیٹے اور سات بیٹیاں تھیں۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۱۳

سوال:۔حضرت ایوب علیہ السلام پر کتنے لوگ ایمان لائے تھے؟
جواب:۔صرف تین لوگ۔ تفسیر فیوض الرحمٰن، پ۲۳، ص ۳۹۱

سوال:۔ذوالکفل علیہ السلام کی ظاہری عمر کتنے سال کی ہوئی؟
جواب:۔حضرت ذوالکفل علیہ السلام کی ظاہری عمر پچھتر سال ہوئی۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۱۸

سوال:۔حضرت یونس علیہ السلام مچھلی کے پیٹ میں کونسی دعا پڑھتے تھے۔
جواب:۔**لاالہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین** پڑھتے تھے۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



حاشیہ کنزالایمان صفحہ۲۰۷

سوال:۔حضرت یونس علیہ السلام مچھلی کے پیٹ میں کتنے دن تک رہے؟

جواب:۔تین دن،سات دن،بیس دن،ایک ماہ،مختلف اقوال بیان کئے گئے ہیں۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ۲۲۶

سوال:۔حضرت یونس علیہ السلام مچھلی کے پیٹ سے نکلنے کے بعد کس درخت کے نیچے تھے؟

جواب:۔کدو کے درخت کے نیچے تھے۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ۲۰۷

سوال:۔کدو کے درخت کے نیچے آپ کو رزق کہاں سے ملتا تھا؟

جواب:۔ایک بکری آتی تھی اور آپ کو صبح وشام دودھ پلا جاتی تھی جس سے آپ مضبوط وتوانا ہو گئے۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ۲۰۷

سوال:۔حضرت یونس علیہ السلام کس دن مچھلی کے پیٹ سے باہر نکالے گئے تھے؟

جواب:۔عاشورہ کے دن۔ مکاشفۃ القلوب صفحہ۶۵۷

سوال:۔حضرت لوط علیہ السلام حضرت ابراہیم علیہ السلام کے رشتے میں کیا لگتے تھے؟

جواب:۔سگے بھتیجے تھے۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ۵۲

سوال:۔قوم لوط پر کیسا عذاب نازل فرمایا گیا تھا؟

جواب:۔ان کی بستیاں زیروزبر کردی گئیں اور فلک بوس عمارتیں زمیں پر اوندھی گرادی گئیں اور ان پر سخت پتھروں کی ایسی موسلا دھار بارش کی گئی کہ سب خاک سیاہ بن گئے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ۱۳۰

سوال:۔قوم لوط کی کتنی اور کون کون بستیاں تھیں اور کہاں آباد تھیں؟

جواب:۔انکی چار بستیاں سعدون،عموراہ،اوما،زبوئیم تھیں اور یہ چاروں بستیاں اس جگہ آباد تھیں جہاں آجکل بحر مرادیا بحر لوط ہے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ۱۳۰

سوال:۔حضرت الیاس علیہ السلام کا سلسلہ نسب کیا ہے؟

جواب:۔حضرت الیاس بن یاسین بن فخاص بن عیزار بن ہارون علیہ السلام۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



ایضاصفحہ۲۱۹

سوال:۔قوم الیاس کس بت کی پرستش کرتی تھی؟
جواب:۔بعل نامی بت کی۔ ایضاصفحہ۲۲۰
سوال:۔حضرت شعیب علیہ السلام کا سلسلہ نسب کیا ہے؟
جواب:۔حضرت شعیب بن ہکیل بن یشجر بن مدین بن ابراہیم علیہ السلام۔
تفسیر نعیمی جلد۸صفحہ۱۲۷

سوال:۔مدین بن ابراہیم کا نکاح کس سے ہوا تھا؟
جواب:۔حضرت لوط علیہ السلام کی لڑکی ریتا سے نکاح کیا تھا جس سے یشجر پیدا ہوئے تھے۔ تفسیر نعیمی جلد۸صفحہ۱۲۷
سوال:۔حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم کہاں آباد تھی؟
جواب:۔مدین میں آباد تھی۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۵۵
سوال۔مدین شہر کا نام مدین کیوں پڑا؟
جواب۔حضرت ابرہیم علیہ السلام کے ایک بیٹے کا نام مدین تھا جو آپ کی اہلیہ قسطورہ کے بطن سے تھے انہیں کے نام پر اس شہر کا نام مدین پڑا۔
تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ۵۵

سوال۔ قرآن مجید کی کن کن سورتوں میں حضرت ذوالکفل کا ذکر ہے؟
جواب۔دوسورتوں میں حضرت ذوالکفل کا ذکر ہے وہ سورہ ص، سورہ انبیاء ہیں۔
ماہنامہ کنزالایمان جنوری ۲۰۰۵

سوال۔سب سے پہلے قلم سے لکھنے کو کس نے رواج دیا؟
جواب۔حضرت ادریس علیہ السلام نے۔ تفسیر نعیمی جلد اول صفحہ۲۹۱
سوال۔سب سے پہلے کپڑا کس نے سلا اور پہنا؟
جواب۔حضرت ادریس علیہ السلام نے۔ ایضا
سوال۔سب سے پہلے چیزوں کو وزن کرنے کا عمل کس نے جاری کیا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔حضرت ادریس علیہ السلام نے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۶۹

سوال۔حضرت عزیر علیہ السلام کو کتنے سال کی عمر میں موت آئی تھی؟

جواب۔چالیس سال کی عمر میں۔ ایضا صفحہ ۲۸۳

سوال:۔حضرت عزیر علیہ السلام کتنے سال بعد دوبارہ زندہ ہوئے تھے اس وقت آپکی اور آپکے لڑکے کی کیا عمر تھی؟

جواب:۔سو سال بعد دوبارہ زندہ ہوئے تھے اس وقت آپکی عمر چالیس ہی سال تھی اور آپکے لڑکے کی عمر ایک سو اٹھارہ سال ہو چوکی تھی۔ ایضا صفحہ ۲۸۳

سوال:۔حضرت عزیر علیہ السلام پر موت کب آئی تھی اور آپ دوبارہ کب زندہ کیئے گئے تھے؟

جواب:۔آپ پر موت دوپہر سے پہلے طاری ہوئی تھی اور شام کے وقت دوبارہ زندہ کئے گئے تھے۔ ایضا صفحہ ۲۸۳

سوال:۔خطیب الانبیاء کس نبی کا لقب ہے؟

جواب:۔خطیب الانبیاء حضرت شعیب علیہ السلام کا لقب ہے۔

مدارک شریف جز الثانی صفحہ ۶۳

سوال:۔حضرت شعیب علیہ السلام کا مزار شریف کہاں ہے؟

جواب:۔آپ کا مزار شریف حجر اسود کے پاس ہے۔ تفسیر نعیمی جلد ۹ صفحہ ۲۳

سوال:۔مطاف شریف میں کتنے نبیوں کے مزارات ہیں؟

جواب:۔مطاف شریف میں ۷۰ نبیوں کے مزارات ہیں۔ تفسیر نعیمی جلد ۹ صفحہ ۲۳

سوال:۔حضرت خضر اور حضرت الیاس علیہ السلام کب تک زندہ رہیں گے؟

جواب:۔جب تک قرآن کریم کی تلاوت ہوتی رہے گی اس وقت تک حضرت خضر اور حضرت الیاس زندہ رہیں گے۔ نزھتہ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۹۷

سوال:۔حضرت لقمان حضرت ایوب علیہ السلام کے کیا لگتے ہیں؟

جواب:۔حضرت لقمان حضرت ایوب علیہ السلام کے بھانجے ہیں بعض کہتے ہیں کہ

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



ان کے خالہ زاد بھائی ہیں۔ نزھتہ المجالس جلد دوم صفحہ ۳۰۹

سوال:۔حضرت لقمان نے کتنی عمر پائی؟

جواب:۔۱۰۰ا سال۔ نزھتہ المجالس جلد دوم صفحہ ۳۰۹

سوال:۔کتنے انبیاء کرام مختون پیدا ہوئے تھے؟

جواب:۔انبیاء کرام کی ایک جماعت مختون پیدا ہوئی جن میں یہ حضرات قابل ذکر ہیں۔حضرت آدم ،حضرت شیث ،حضرت ادریس ،حضرت نوح ،حضرت لوط،حضرت یوسف ،حضرت موسیٰ،حضرت شعیب،حضرت سلیمان،حضرت یحیٰ حضرت عیسیٰ،اور حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم۔

نزھتہ المجالس جلد دوم صفحہ ۳۷۰

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کے علاوہ کس نبی کی بیوی عذاب میں مبتلا ہوئی؟

جواب:۔حضرت لوط علیہ السلام کی۔ ماہ نامہ کنز الایمان دسمبر ۲۰۰۴

سوال:۔حضرت لوط علیہ السلام کو شاہ عیلان کے قبضے سے کس نے چھڑایا تھا؟

جواب:۔حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ ماہ نامہ کنز الایمان دسمبر ۲۰۰۵

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



# رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم
## کے آباءواجداد

سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا نسب شریف کیا ہے؟

جواب:۔محمد صلی اللہ علیہ وسلم بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف بن قصیٰ بن کلاب بن مرہ بن کعب بن لوی بن غالب بن فہر بن مالک بن نضر بن کنانہ بن خزیمہ بن مدرکہ بن الیاس بن مضر بن نزار بن معد بن عدنان۔

مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۷

سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا اور دادی کا کیا نام تھا؟

جواب:۔دادا کا نام عبدالمطلب اور دادی کا نام فاطمہ۔ نزھتہ المجالس ج ۲ ص ۳۷۴

سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پردادا اور پردادی کا نام کیا تھا؟

جواب:۔پردادا کا نام ہاشم اور پردادی کا نام سلمیٰ تھا۔ انوار محمدیہ صفحہ ۱۶۱

سوال:۔حضرت ہاشم کا اصل نام کیا تھا؟

جواب: آپ کا اصل نام عمرو تھا آپ بہت زیادہ حسین وجمیل تھے اور ان کو عمروالعلیٰ بھی کہتے تھے۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۱

سوال:۔حضرت ہاشم کے کتنے بیٹے تھے اور کون کون؟

جواب:۔چار بیٹے تھے اسد،نفیلہ،صفی،اور عبدالمطلب۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۱

سوال:۔حضرت ہاشم کی بیٹیاں کتنی تھیں اور ان کے کیا نام تھے؟

جواب:۔آپ کی پانچ بیٹیاں تھیں،رضیہ،ضعیفہ،شفا،خالدہ،حسنہ۔ اشرف السیر ۱۰۷

سوال:۔حضرت ہاشم کا کب اور کہاں انتقال ہوا؟

جواب:۔حضرت ہاشم تجارت کے لئے شام گئے ہوئے تھے اور وہیں غزہ میں ان کا انتقال ہوا۔ اشرف السیر صفحہ ۱۰۷

سوال:۔انتقال کے وقت حضرت ہاشم کی کیا عمر تھی؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔۲۵ سال۔ ضیاء النبی جلد اول صفحہ ۴۴۵

سوال:۔حضرت ہاشم کی والدہ اور والد کا کیا نام تھا؟

جواب:۔والد کا نام عبد مناف اور والدہ کا نام عاتکہ بنت مرہ تھا۔

مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۷

سوال:۔عبد مناف کے والد اور والدہ کے کیا نام تھے؟

جواب:۔والد کا نام قصیٰ اور والدہ کا نام عاتکہ بنت فالج تھا۔

نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۷۳

سوال:۔قصیٰ کے والدہ اور والد کا کیا نام تھا؟

جواب:۔والد کا نام کلاب اور والدہ کا نام فاطمہ بنت سعد ازدیہ تھا۔

نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۷۳

سوال:۔قصیٰ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب:۔اصل نام زید تھا۔قصیٰ لقب تھا۔ اشرف السیر صفحہ ۱۰۲

سوال:۔عبد مناف کا اصل نام کیا تھا ان کے کتنے بیٹے تھے اور کون کون؟

جواب:۔عبد مناف کا اصل نام مغیرہ تھا ان کے چھ بیٹے تھے، ہاشم، مطلب، عبد الشمس، نوفل، ابو مرہ، ابو عبیدہ۔ اشرف السیر صفحہ ۱۰۵

سوال:۔عبد مناف کی کتنی بیٹیاں تھیں اور کون کون؟

جواب:۔عبد مناف کی چھ بیٹیاں تھیں، غاضرہ، مرہ، حنہ، ہالہ، قلابہ، ریطہ۔

اشرف السیر صفحہ ۱۰۵

سوال:۔دارالندوہ جس میں قریش اہم معاملے کی میٹینگ کرتے تھے کس نے بنوایا تھا؟

جواب:قصیٰ بن کلاب نے۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۲

سوال:۔کلاب کے والد اور والدہ کا کیا نام تھا؟

جواب:۔والد کا نام مرہ اور والدہ کا نام نعم بنت سریر تھا۔ نزھۃ المجالس جلد ۲ ص ۴۷۳

سوال:۔مرہ کے والد اور والدہ کا کیا نام تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔مرہ کے والد کا نام کعب اور والدہ کا نام مخیتہ یا وحشیہ تھا۔
اشرف السیر صفحہ ۱۰۱

سوال:۔مرہ کے کتنے بیٹے تھے اور کون کون؟
جواب:۔تین بیٹے تھے، کلاب، تیم، اور مخزوم۔ اشرف السیر صفحہ ۱۰۱
سوال:۔قصیٰ کے کتنے بیٹے اور بیٹیاں تھیں؟
جواب:۔تین بیٹے اور دو بیٹیاں تھیں، عبد مناف، عبدالدار، عبدالعزیٰ اور بیٹیاں تخمر، برہ، تھیں۔ اشرف السیر صفحہ ۱۰۴
سوال:۔کعب کے والد اور والدہ کے کیا نام تھے؟
جواب:۔والد کا نام لوئ اور والدہ کا نام سلمٰی بنت محاریب تھا۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۷

سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نانا اور نانی کے کیا نام تھے؟
جواب:۔نانا کا نام وہب اور نانی کا نام برہ تھا۔ شواہد النبوۃ صفحہ ۴۹
سوال:۔قریش کس کی اولاد کو کہتے ہیں؟
جواب:۔فہر بن مالک کی اولاد کو قریش کہتے ہیں۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۲
سوال:۔لوئ کے والدین کے کیا نام تھے؟
جواب:۔والد کا نام غالب اور والدہ کا نام عاتکہ تھا۔ اشرف السیر صفحہ ۱۰۰
سوال:۔لوئ کے کتنے بیٹے تھے، اور کون کون؟
جواب:۔چار بیٹے تھے، کعب، عوف، عامر، حارث۔ اشرف السیر صفحہ ۱۰۱
سوال:۔عبدالمطلب کا اصل نام کیا تھا؟
جواب:۔آپ کا اصل نام شیبہ تھا کنیت ابوالحارث تھی۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸
سوال:۔حضرت عبدالمطلب نے کتنی شادیاں کی تھیں؟
جواب:۔کئی ایک شادیاں کی تھیں پہلی شادی قتیلہ نامی عورت سے ہوئی تھی پھر ہندہ بنت عمرو سے اور آخر میں ہالہ بنت وہیب آپ کے نکاح میں آئیں۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



اشرف السیر صفحہ ۱۱۰

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے چچاؤں کے کیا نام تھے؟

جواب:۔ رسول اکرم ﷺ کے چچا یہ ہیں ،حمزہ ،عباس،ابوطالب،ابولہب ،زبیر عبدالکعبہ،مقوم،ضیرار،قثم ،مغیرہ،حارث،غیداق،اوربعض حضرات نے نوفل اورعوام کوبھی شمار کیا۔زادالمعاد جلداول صفحہ ۱۰۴۔ انوارمحمدیہ صفحہ ۱۵۹

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کی پھوپھیاں کتنی تھیں اورکون کون؟

جواب:۔پھوپھیاں چھ تھیں،صفہ،عاتکہ،برہ،اروٰی،امیمہ،بیضاء۔

انوارمحمدیہ صفحہ ۱۰۴

سوال:۔حضرت ہاشم کا مزارشریف کہاں ہے؟

جواب:۔آپ کا مزارشریف غزہ شہر میں ہے۔ ضیاء النبی جلداول صفحہ ۴۴۵

سوال:۔حضورانور ﷺ کے چچاؤں میں سے کون کون مشرف باسلام ہوئے تھے؟

جواب:۔حضرت حمزہ،اورحضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما مشرف باسلام ہوئے تھے۔ زادالمعادجلداول صفحہ ۱۰۴

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے چچاؤں میں سب سے چھوٹے کون تھے؟

جواب:۔حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ زادالمعادجلداول صفحہ ۱۰۵

سوال:۔نبی کریم ﷺ کی پھوپھیوں میں سے کون کون مشرف باسلام ہوئی تھیں؟

جواب:۔صرف صفیہ اسلام لائیں۔عاتکہ اوراروٰی کے اسلام لانے میں اختلاف ہے۔ زادالعمادجلداول صفحہ ۱۰۴

سوال:۔چاہ زمزم کوکس نے پاٹا تھا۔

جواب:۔عمروبن حارث نے۔ مدارج النبوۃ جلددوم صفحہ ۱۶

سوال:۔چاہ زمزکودوبارہ کس نے کھودا تھا؟

جواب:۔حضرت عبدالمطلب نے اپنے بیٹے حارث کے ساتھ کھودا تھا۔

مدارج النبوہ جلددوم صفحہ ۱۶

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔عمرو بن حارث نے چاہ زمزم میں کون کون سی چیزیں ڈال کر پاٹ دی تھی؟
جواب:۔حجر اسود رکن سے اکھاڑ کر غزال کعبہ حضرت اسماعیل علیہ السلام کی فدیہ کی سنگ کچھ مخصوص تلواریں اور زر ہیں سب کو اس میں ڈال کر پاٹ دیا تھا۔
اشرف السیر صفیہ ۱۱۱

سوال:۔خانہ کعبہ پر سب سے پہلے سونا کس نے چڑھایا تھا؟
جواب:۔حضرت عبدالمطلب نے۔ اشرف السیر صفحہ ۱۱۳
سوال:۔حضرت عبدالمطلب کی زندگی کا سب سے عظیم واقعہ کیا ہے؟
جواب:۔ابرہہ کی خانہ کعبہ پر لشکر کشی عبدالمطلب کی زندگی کا سب سے عظیم واقعہ ہے۔ ضیاء النبی جلد اول صفحہ ۴۴۹
سوال:۔ابرہہ کے پاس حضرت عبدالمطلب اور دوسرے قبائل کے اونٹوں کو کون ہانک کر لے گیا تھا؟
جواب:۔ابرہہ کا ایک حبشی فوجی افسر جس کا نام اسود بن مقصود تھا۔
ضیاء النبی جلد اول صفحہ ۴۵۱

سوال:۔حضرت عبدالمطلب کے پاس ابرہہ کا کون قاصد آیا تھا؟
جواب:۔ابرہہ کا ایک خاص قاصد جس کا نام حباط الحمیر ی تھا۔
ضیاء النبی جلد اول صفحہ ۴۵۱

سوال:۔ابرہہ نے جو اونٹ پکڑے تھے اس میں عبدالمطلب کے کتنے اونٹ تھے؟
جواب:۔حضرت عبدالمطلب کے دوسو اونٹ تھے۔ ایضاً صفحہ ۴۵۲
سوال:۔غزال کعبہ کسے کہتے ہیں اور اس کو کس نے بھیجا تھا؟
جواب:۔غزال کعبہ سونے کے ہرن کی ان دو موتیوں کو کہتے ہیں جو زر و جواہر سے مرصع تھیں اور اسے اسفندیار فارس نے بطور ہدیہ خانہ کعبہ بھیجا تھا۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۶

سوال:۔ابرہہ نے خانہ کعبہ پر کب حملہ کیا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔رسول اکرم ﷺ کی ولادت سے پچپن دن پہلے۔ سیرت مصطفےٰ صفحہ ۴۵

سوال:۔حضرت عبدالمطلب کہاں پیدا ہوئے تھے؟

جواب:۔حضرت عبدالمطلب اپنے ننھیال میں پیدا ہوئے اور وہیں پر آٹھ سال تک رہے۔ اشرف السیر صفحہ ۱۰۸

سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے چچاؤں میں سب سے بڑا کون تھا؟

جواب:۔حارث۔ انوار محمدیہ صفحہ ۱۶۱

سوال:۔ابرہہ کے ہاتھی کا کیا نام تھا؟

جواب:۔اس کا نام محمود تھا۔ ضیاء النبی جلد اول صفحہ ۴۵۳

سوال:۔ابرہہ کے لشکر میں کتنے ہاتھی تھے؟

جواب ء۔تیرہ ہاتھی تھے۔ ایضاً صفحہ ۴۵۵

سوال:۔ابرہہ کا لشکر کس تاریخ کو تباہ ہوا تھا؟

جواب:۔یکم محرم الحرام کو تباہ ہوا تھا۔ضیاء النبی جلد اول صفحہ ۴۵۵۔

۱۷ محرم کو تباہ ہوا تھا۔ اشرف السیر صفحہ ۱۳۱

سوال:۔حضرت عبدالمطلب نے حضرت عبداللہ کے بدلے کتنے اونٹوں کو ذبح کیا تھا؟

جواب:۔۱۰۰ اونٹوں کو۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۸

سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا میں دو ذبیحوں کا بیٹا ہوں اس سے کون کون مراد ہیں؟

جواب:۔اس سے حضرت اسماعیل علیہ السلام اور حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ مراد ہیں۔ ایضاً صفحہ ۱۸

سوال:۔بنو جرہم نے بنو اسماعیل کو کب مکہ سے نکالا تھا؟

جواب:۔ ۲۰۷ء میں۔ ضیاء النبی جلد اول صفحہ

سوال:۔پھر بیت اللہ کی تولیت اور مکہ مکرمہ کی زمام اقتدار بنو اسماعیل کے ہاتھ میں کب واپس آئی؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔قصیٰ کے وقت میں ۴۴۰ء میں۔ ضیاء النبی جلد اول صفحہ ۴۲۳

سوال:۔قصیٰ کے سب سے بڑے اور سب سے چھوٹے بیٹے کون تھے؟

جواب:۔سب سے بڑے بیٹے عبدالدار اور سب سے چھوٹے بیٹے عبد مناف تھے۔

ایضا صفحہ ۴۳۱

سوال:۔وفات کے بعد قصیٰ کو کہاں دفن کیا گیا؟

جواب:۔مقام حجون میں دفن کیا گیا۔ ایضا صفحہ ۴۳۲

سوال:۔حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے والدین کے اسماء کیا ہیں؟

جواب:۔والد کا نام عبداللہ اور والدہ کا نام آمنہ رضی اللہ عنہما۔

نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۳۶۴

سوال:۔حضرت عبداللہ کا حضرت آمنہ سے کب نکاح ہوا تھا؟

جواب:۔ماہ رجب شب جمعہ کو۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۳۶۴

سوال:۔نکاح کے وقت حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کی عمر کتنی تھی

جواب:۔اس وقت حضرت آمنہ کی عمر سترہ سال تھی۔ اشرف السیر صفحہ ۱۲۳

سوال:۔نور محمدی ﷺ حضرت عبداللہ سے حضرت آمنہ کی طرف کب منتقل ہوا تھا؟

جواب:۔ماہ رجب شب جمعہ کو۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۳۶۴

سوال:۔موجودہ عربی مہینوں کے نام کس نے رکھے؟

جواب:۔قصیٰ بن کلاب نے۔ ماہ نامہ کنز الایمان مئی ۲۰۰۴

سوال:۔حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی کنیت کیا ہے؟

جواب:۔ابوعمار اور ابویعلیٰ ہے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۵۱۹

سوال:۔حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس جنگ میں شہید ہوئے اور کس نے شہید کیا؟

جواب:۔جنگ اُحد میں وحشی نے ان کو شہید کیا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۵۱۹

سوال:۔شہادت کے وقت حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی عمر کتنی تھی؟

جواب:۔۵۹ سال۔ انوار محمدیہ صفحہ ۱۶۰

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال:۔حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی کنیت کیا تھی؟
جواب:۔ابوالفضل تھی۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۵۱۹
سوال:۔حضرت عباس رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ سے عمر میں کتنے بڑے تھے؟
جواب:۔دو یا تین سال بڑے تھے۔ ایضاً
سوال:۔حضرت عباس رضی اللہ عنہ کا وصال کب ہوا اور وصال کے وقت کیا عمر تھی؟
جواب:۔ان کا وصال ۳۳ ھجری میں حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی خلافت کے دوران ۸۸ سال کی عمر میں ہوا۔جنت البقیع میں مدفون ہیں۔
انوار محمدیہ صفحہ ۱۶۱

سوال:۔ابوطالب کی وفات کب اور کہاں ہوئی؟
جواب:۔ہجرت سے تین سال قبل مکہ میں ہوئی۔ شرح صحیح مسلم جلد اول صفحہ ۳۸۶
سوال:۔ابوطالب کی وفات کے وقت رسول اکرم ﷺ کی عمر مبارک کیا تھی؟
جواب:۔اسوقت رسول اکرم ﷺ کی عمر مبارک ۴۹ سال ۸ ماہ ۱۱ دن تھی۔
شرح صحیح مسلم جلد اول صفحہ ۳۸۶

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے والد گرامی کی قبر کہاں ہے؟
جواب:۔ان کی قبر کے متعلق اختلاف ہے بعض لوگوں کا قول یہ ہیکہ ان کی قبر مقام نابغہ میں ہے لیکن مشہور قول یہ ہے کہ ان کی قبر مقام ابواء میں ہے۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۵۱۸

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے والدہ کی قبر کہاں ہے؟
جواب:۔مقام ابواء میں ہے۔ ایضاً
سوال:۔جب حضرت عبدالمطلب کا انتقال ہوا اس وقت نبی کریم ﷺ کی کیا عمر تھی؟
جواب:۔۸ یا ۶ یا ۱۰ سال تھی۔ زادالمعاد جلد اول صفحہ ۷۶
سوال:۔وفات کے وقت حضرت عبدالمطلب کی عمر کتنی تھی؟
جواب:۔۱۱۰ یا ۱۲۰ یا ۱۴۰ سال تھی۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۳۸

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔حضرت آمنہ کی وفات کے وقت رسول اکرم ﷺ کی عمر مبارک کیا تھی؟

جواب:۔۶ سال تھی۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۳۸۶

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے والد کا کب وصال ہوا؟

جواب:۔رسول اکرم ﷺ کی ولادت سے چار مہینہ پہلے ہی ان کے والد کا وصال ہو چکا تھا۔ شواہد النبوۃ صفحہ ۵۵

سوال:۔حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کب ایمان لائے تھے؟

جواب:۔نبوت کے چھٹے سال میں۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۷۰

سوال:۔حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ میں رسول اکرم ﷺ نے کتنی تکبیریں پڑھی تھیں؟

جواب:۔۷۰ تکبیریں پڑھی تھیں۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۴۳

سوال:۔حضرت عباس رضی اللہ عنہ کتنی عمر زمانہ اسلام میں گزاری تھی؟

جواب:۔۳۲ سال۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۴۷

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کی پھوپھی حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کا کس سن میں اور کتنی عمر میں وصال ہوا؟

جواب:۔ ۲۰ھ ۷۳ سال کی عمر میں۔ انوار محمدیہ صفحہ ۱۶۱

سوال:۔انتقال کے وقت حضرت ابوطالب کی عمر کیا تھی؟

جواب:۔۸۷ سال۔ انوار محمدیہ صفحہ ۴۸

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



# رسول اعظم

صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کی ولادت باسعادت کب ہوئی؟

جواب۔بارہ ربیع الاول کو دوشنبہ کے دن۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۲۳

سوال۔رسول اکرم ﷺ کی ولادت باسعادت کے دن انگریزی تاریخ کون سی تھی؟

جواب۔بیس اپریل ۵۷۱ء۔ اشرف اسیر صفحہ ۱۴۹

سوال۔کیا رسول اعظم صلی اللہ علیہ وسلم ناف بریدہ پیدا ہوئے تھے؟

جواب۔جی ہاں۔ مدارج النبوۃ صفحہ ۲۷

سوال۔رسول اعظم صلی اللہ علیہ وسلم کو سب سے پہلے دودھ کس نے پلایا تھا؟

جواب۔سب سے پہلے ابولہب کی باندی ثوبیہ نے دودھ پلایا اس کے بعد آپ کی والدہ ماجدہ نے سات دن تک دودھ پلایا۔ اشرف لسیر صفحہ ۱۵۱

سوال۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے رضاعی بھائی کون کون ہیں؟

جواب۔رسول اکرم کے رضاعی بھائی کئی ایک ہیں حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ یہ آپ کے چچا اور رضاعی بھائی بھی ہیں اور ابوسلما بن اسد، مسروح ابوسفیان بن حارث اور عبداللہ آپ کے بھائی ہیں۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۵۲۱

سوال۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی رضاعی بہنیں کون کون ہیں؟

جواب۔آسیہ اور حذافہ، حذافہ کا مشہور نام شیماء تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۵۲۱

سوال۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو کل کتنی عورتوں نے دودھ پلایا ہے؟

جواب۔کل آٹھ عورتوں نے۔ مدارج النبوۃ جلد اول ۱۰۴

سوال۔رسول آعظم صلی اللہ علیہ وسلم ملک شام کا پہلا سفر کب کیا تھا؟

جواب۔جب آپ کی عمر مبارک بارہ برس تھی تو آپ نے پہلا سفر کیا تھا۔
ضیاء النبی جلد دوم صفحہ ۱۰۴

سوال۔ملک شام کا دوسرا سفر رسول اعظم صلی اللہ علیہ وسلم نے کس عمر میں کیا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



جواب۔ دوسرا سفر پچیس سال کی عمر میں کیا تھا اس سفر میں نسطورا راہب سے ملاقات ہوئی تھی۔ ضیاء النبی جلد دوم صفحہ ۱۲۹

سوال۔ جب رسول آعظم ﷺ حضرت خدیجہ کا مال لے کر چلے تو حضرت خدیجہ نے اپنے کس غلام اور خاص آدمی کو حضور کے ساتھ کیا تھا؟

جواب۔ اپنے غلام میسرہ کو اور ایک خاص آدمی جس کا نام خذیمہ تھا حضور ﷺ کے ساتھ کیا تھا۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۲۴

سوال۔ حضرت حلیمہ کی اولاد میں سے کون کون ایمان لائے تھے؟

جواب۔ عبداللہ اور شیما ایمان لائے تھے اور حذیفہ اور انیسہ کا حال معلوم نہیں۔ اشرف السیر صفحہ ۱۵۷

سوال۔ حضرت حلیمہ کے شوہر کا نام کیا تھا کیا وہ ایمان لائے تھے؟

جواب۔ حضرت حلیمہ کے شوہر کا نام حارث تھا یہ دونوں میاں بیوی مشرف باسلام ہوئے تھے۔ ضیاء النبی جلد دوم صفحہ ۹۳

سوال۔ شعب ابی طالب میں بنو ہاشم اور بنو مطلب کتنے دنوں تک محصور رہے؟

جواب۔ تین سال تک۔ ضیاء نبی جلد دوم ۳۸۱

سوال۔ شعب ابی طالب میں محصور کرنے کا عہد نامہ کس نے لکھا تھا؟

جواب۔ وہ عہد نامہ منصور بن عکرمہ بن عامر نے لکھا تھا۔ ایضا صفحہ ۳۸۴

سوال۔ شعب ابی طالب کا محاصرہ کب شروع ہوا تھا؟

جواب۔ نبوت کے ساتویں سال ماہ محرم میں۔ ایضا صفحہ ۳۸۷

سوال۔ رسول اکرم ﷺ پر وحی کا ظہور کب ہوا؟

جواب۔ دوشنبہ کے دن آٹھ یا تین ربیع الاول کو ہوا اس وقت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک چالیس سال تھی۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۴۷

سوال۔ غار حرا کس پہاڑ کی چوٹی پر ہے؟

جواب۔ جبل نور کی چوٹی پر۔ ضیاء النبی جلد دوم صفحہ ۱۷۸

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال۔غارِ حرا کا طول عرض کتنا ہے؟
جواب۔طول چار گز اور عرض دو گز ہے۔ ایضا
سوال۔معجزۂ شق القمر کب واقع ہوا تھا؟
جواب۔ہجرت سے پانچ سال قبل ہوا تھا۔ ایضا ۳۷۴
سوال۔نجاشی بادشاہ نے اپنے کس بھتیجے کو حضور کی خدمت میں بھیجا تھا؟
جواب۔اپنے بھتیجے ذونختر یا ذوتخمر کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بھیجا تھا۔
ایضا صفحہ ۳۷۵

سوال۔نجاشی اور اس کے لڑکے کا کیا نام تھا؟
جواب۔نجاشی کا اصل نام اصحم بن الجبر اور اسکے لڑکے کا نام باریحا تھا۔ایضا صفحہ ۳۷۲
سوال۔رسول آعظم صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج کب ہوئی تھی؟
جواب۔نبوت کے گیارہ برس پانچ ماہ بعد ۲۷/رجب کو سوموار کی رات میں حضرت ام ہانی بنت ابی طالب کے گھر سے ہوئی تھی۔ شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۹۱
سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب براق پر سوار ہو رہے تھے تو کس فرشتے نے رکاب تھامی تھی اور کس نے لگام پکڑی تھی؟
جواب:۔حضرت جبریل علیہ السلام نے رکاب تھامی تھی اور حضرت میکائیل علیہ السلام نے لگام پکڑی تھی۔ شرح صحیح مسلم شریف جلد اول صفحہ ۷۴۵
سوال:۔جنت میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے کتنے براق تیار رکھے ہیں؟
جواب:۔چالیس ہزار براق تیار رکھے ہیں جو جنت کے چراگاہوں میں چر رہے ہیں۔ شرح صحیح مسلم شریف جلد اول صفحہ ۷۴۵
سوال:۔حضرت آدم علیہ السلام سے کتنے سال بعد رسول اکرم ﷺ دنیا میں تشریف لائے تھے؟
جواب:۔چھ ہزار سات سو پچاس سال بعد۔ تفسیر نعیمی جلد ۴ صفحہ ۵۰۴
سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ذاتی اور صفاتی نام کتنے ہیں؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔ذاتی نام دو ہیں احمد اور محمد اور صفاتی نام دوسوایک یاایک ہزار ہیں۔
تفسیر نعیمی جلد۴ صفحہ ۲۳۸

سوال:۔قرآن مجید میں لفظ محمد اور احمد کتنی مرتبہ آیا ہے؟
جواب:۔قرآن مجید میں لفظ محمد چار جگہ آیا ہے اور لفظ احمد صرف ایک جگہ آیا ہے۔
تفسیر نعیمی جلد چہارم صفحہ ۲۳۸

سوال:۔شب معراج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے کتنی سواریاں تھیں؟
جواب:۔پانچ سواریاں تھیں۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۲۳

سوال:۔غارثور میں رسول اعظم صلی اللہ علیہ وسلم نے کتنے روز قیام فرمایا تھا؟
جواب:۔غارثور میں رسول اعظم صلی اللہ علیہ وسلم نے تین راتیں گزاری تھیں۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۰۱

سوال:۔غارثور میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کس دن داخل ہوئے تھے اور کس دن وہاں سے خروج فرمایا تھا؟
جواب:۔شب دوشنبہ کو غار میں داخل ہوئے تھے اور جمعرات کے دن صبح میں وہاں سے خروج فرمایا تھا۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۰۰

سوال:۔ہجرت کے موقع پر راہبری کے لئے کس کو اجرت پر لیا گیا تھا؟
جواب:۔عبداللہ بن اریقط کو راہبری کیلئے اجرت پر لیا گیا تھا۔
تاریخ ابن خلدون جلد اول صفحہ ۶۳

سوال:۔رسول اعظم صلی اللہ علیہ وسلم نے کس اونٹ پر سوار ہو کر ہجرت فرمائی تھی؟
جواب:۔اس اونٹ کا نام جدعا، یا قصواء تھا جس پر سوار ہو کر رسول اعظم نے ہجرت فرمائی تھی۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۰۱

سوال:۔ہجرت کے دوران رسول اعظم صلی اللہ علیہ وسلم نے کس کی لاغر اور کمزور بکری کے تھن سے دودھ نکالا تھا؟
جواب:۔ام معبد کی لاغر اور کمزور بکری کے تھن سے دودھ نکالا تھا۔مدارج النبوۃ ۱۰۲/۲

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔ام معبد کا اصل نام کیا تھا اور اس کا شوہر کون تھا؟

جواب:۔ام معبد کا اصل نام عاتکہ بنت خالد خزاعی تھا اس کا خیمہ قدید میں تھا اس کے شوہر کا نام اکتم بن الحون تھا۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ۱۰۲/۱۰۳

سوال:۔کیا ام معبد اور اس کے شوہر نے اسلام قبول کیا تھا؟

جواب:۔ہاں ان دونوں نے اسلام قبول کیا تھا۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ۱۰۳

سوال:۔حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے دندان مبارک کیسے شہید ہوئے تھے؟

جواب:۔عتبہ بن ابی وقاص کے پتھر مارنے سے شہید ہوئے تھے۔
تفسیر نعیمی جلد چہارم صفحہ۱۸۲

سوال:۔عتبہ بن ابی وقاص کون تھا؟

جواب:۔یہ بد بخت مشہور صحابی حضرت سعد ابن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کا بھائی تھا۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ۲۲۱

سوال:۔حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ سے کتنے کافر مارے گئے تھے؟

جواب:۔صرف ایک کافر مارا گیا وہ ابی ابن خلف تھا۔ تفسیر نعیمی چہارم ۲۳۷

سوال:۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ابی ابن خلف کو کیسے قتل کیا تھا

جواب:۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سہیل بن حنیف سے آدھا نیزہ لیکر ابی ابن خلف کی زرہ کے نیچے سے چبھا دیا تھا جس سے وہ ہلاک ہو گیا۔ شواہد النبوۃ صفحہ۱۳۲

سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جبریل امین کو انکی اصلی صورت میں کتنی مرتبہ اور کہاں دیکھا؟

جواب۔صرف دو مرتبہ ایک مرتبہ سدرۃ المنتہیٰ کے پاس اور ایک مرتبہ اجیاد کے پاس۔
تفسیر ضیاء القرآن جلد پانچ صفحہ۲۰

سوال۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم قبا میں کس قبیلہ میں اور کس کے یہاں بطور مہمان ٹھہرے تھے؟

جواب۔قبیلہ بنی عمرا بن عوف میں مکثوم ابن ہدم کے یہاں بطور مہمان ٹھہرے تھے۔
تفسیر نعیمی جلد گیارہ صفحہ۶۳

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال۔قبا کہاں ہے اب اسے کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۔قبامدینہ شریف سے دو میل پر ایک محلّہ ہے اب اسے پرانا مدینہ کہا جاتا ہے۔
ایضاً

سوال۔خیبر میں رسول اکرم ﷺ کے کھانے میں زہر کس نے ملایا تھا؟
جواب۔ایک یہودیہ عورت نے جس کا نام زینب تھا جو سلام بن مسکم کی بیوی تھی۔
تواریخ حبیب الہ صفحہ ۱۰۳

سوال۔وہ زہر آلود گوشت کس نے کھایا تھا؟
جواب۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت بشیر رضی اللہ عنہ نے ،حضرت بشیر وفات پا گئے تھے۔ تفسیر نعیمی جلد چھ صفحہ ۳۳۱

سوال۔رسول اعظم صلی اللہ علیہ وسلم پر جادو کس نے کیا تھا؟
جواب۔لبید ابن اعصم نے۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد پانچ صفحہ ۷۲۳

سوال۔لبید ابن اعصم نے رسول اعظم پر جادو کیسے کیا تھا؟
جواب۔کنگھی کے ایک ٹکڑے اور چند بالوں کو نر کھجور کے خوشہ کے پردے میں رکھ کر بنی ذریق کے ایک کنویں کی تہہ میں ایک بھاری پتھر کے نیچے دبا دیا تھا اس کنویں کا نام ذروان یا دی اروان یا برار لیس تھا۔ ایضاً

سوال۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج کتنی مرتبہ ہوئی تھی؟
جواب۔چونتیس مرتبہ جن میں سے ایک بیداری میں جسمانی اور باقی خواب میں روحانی معراج ہوئی تھی۔ شان حبیب الرحمٰن صفحہ ۱۸۷

سوال۔اللہ رب العزت نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا نام محمد کب رکھا تھا؟
جواب۔زمین وآسمان کی پیدائش سے دو ہزار سال پہلے۔
تفسیر سورہ الم نشرح ،صفحہ ۱۹۶

سوال۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر سب سے پہلے کون ایمان لایا؟
جواب۔سب سے پہلے علی الاعلان ایمان لانے والی سیدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



عنہا ہیں، ان کے بعد سب سے پہلے حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۵۸

سوال۔ رسول اکرم ﷺ کی خدمت میں جبرئیل امین کتنی مرتبہ نازل ہوئے؟
جواب۔ چوبیس ہزار مرتبہ۔ ایضاً ۵۷

سوال۔ کیا رسول اکرم ﷺ کے بول و براز پاک ہیں؟
جواب۔ جی ہاں۔ شرح صحیح مسلم جلد چھ صفحہ ۲۸۷

سوال۔ کیا رسول اکرم ﷺ کے پیشاب کو کسی نے پیا تھا؛؟
جواب۔ ہاں ام ایمن اور برکہ نے پیا تھا۔ ایضاً

سوال۔ کفار قریش نے ہجرت کے موقع پر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو گرفتار کرنے کیلئے ۱۰۰/اونٹ دینے کا وعدہ کس سے کیا تھا؟
جواب:۔ بریدہ اسلمی سے۔ جذب القلوب صفحہ ۶۷

سوال:۔ بریدہ اسلمی کتنے آدمیوں کے ساتھ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو گرفتار کرنے کیلئے نکلا تھا؟
جواب:۔ ۷۰ آدمیوں کے ساتھ۔ ایضاً

سوال۔ رسول اکرم ﷺ نے حضرت ایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے گھر میں کتنے دنوں تک قیام فرمایا تھا؟
جواب۔ سات مہینے تک۔ جذب القلوب صفحہ ۷۴

سوال۔ زبور میں حضور ﷺ کو کس نام سے یاد کیا گیا؟
جواب۔ حاط اور فلاح کے نام سے۔ سیرت حلبیہ جلد اول قسط نہم صفحہ ۲۵

سوال۔ توریت میں حضور اکرم ﷺ کو کس نام سے یاد کیا گیا؟
جواب۔ محمد ﷺ اور حمطایا کے نام سے یاد کیا گیا ہے۔ ایضاً ۱۲

سوال۔ انجیل میں رسول اکرم ﷺ کو کس نام سے یاد کیا گیا؟
جواب۔ منحمنا اور حنبطا کے نام سے یاد کیا گیا ہے۔ ایضاً صفحہ ۱۲

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے صحیفوں میں آپ کو کس نام سے یاد کیا گیا؟
جواب۔ یوذموذ اور طاب کے نام سے۔ ایضاً ۲۸
سوال۔ رسول اکرم ﷺ ہجرت کر کے قبا کس دن پہونچے تھے؟
جواب۔ بارہ ربیع الاول کو دوشنبہ کے دن۔ تواریخ حبیب الہ صفحہ ۴۴
سوال۔ آپ ﷺ قبا میں کتنے روز ٹھہرے تھے؟
جواب۔ چودہ روز۔ ایضاً
سوال۔ کس بدبخت نے رسول اکرم ﷺ کی پشت انور پر اونٹنی کی اوجھڑی ڈالی تھی؟
جواب۔ عتبہ بن ابی معیط بدبخت نے۔ مسلم شریف جلد ثانی صفحہ ۱۰۸
سوال۔ رسول اکرم ﷺ کس موقع پر اپنے شکم اطہر پر دو پتھر باندھے تھے؟
جواب۔ غزوہ خندق کے موقع پر۔ ضیاء النبی جلد چہار صفحہ ۳۸
سوال۔ جنگ احد میں شیطان نے کس کی صورت بن کر مشہور کیا تھا کہ محمد مقتول ہو گئے؟
جواب۔ جعال بن سراقہ کی صورت بن کر۔ تواریخ حبیب الہ صفحہ ۳۶
سوال۔ جنگ احد میں کس بدبخت نے رسول اکرم ﷺ کو تلوار ماری تھی؟
جواب۔ ابن قمیہ بدبخت نے۔ ایضاً
سوال۔ قرآن مجید میں رسول اکرم ﷺ کے لئے لفظ امی کتنی مرتبہ استعمال ہوا؟
جواب۔ صرف دومرتبہ۔ شرح صحیح مسلم جلد پانچ صفحہ ۵۳۴
سوال۔ رسول اکرم ﷺ نے کس اونٹنی پر سوار ہو کر حدیبیہ کا سفر کیا تھا؟
جواب۔ قصویٰ نامی اونٹنی پر سوار ہو کر۔ ضیاء النبی جلد چہار صفحہ ۱۳۵
سوال۔ رسول اکرم ﷺ نے سب سے پہلے کس غزوہ میں شرکت کی تھی؟
جواب۔ غزوہ ابوا میں، پھر بواط میں پھر عشیرہ میں۔ بخاری شریف جلد دوم صفحہ ۵۳۶
سوال۔ رسول اکرم ﷺ کے وصال کے وقت کتنی ازواج مطہرات باحیات تھیں؟
جواب۔ نو ازواج مطہرات۔ نثر طیب صفحہ ۱۷۰

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال۔ جنگ احد میں رسول اکرم ﷺ کے کتنے دندان مبارک شہید ہوئے تھے؟
جواب۔ آگے کے چار دندان مبارک اور لب مبارک زخمی ہوا تھا۔
سیرت ابن ہشام جلد اول صفحہ ۲۹۵

سوال۔ نبی کریم ﷺ نے کس کی اقتدا میں آخری نماز با جماعت ادا فرمائی تھی؟
جواب۔ حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے اقتدا میں۔ نزہۃ المجالس صفحہ ۵۳۱

سوال۔ کس پہلوان نے رسول اعظم ﷺ سے کشتی لڑی تھی؟
جواب۔ رکانا نامی پہلوان شنے اور رسول اکرم ﷺ نے اسے تین مرتبے پچھاڑا تھا۔
شواہد النبوۃ صفحہ ۲۳۶

سوال۔ رسول اکرم ﷺ کا وصال کب ہوا اور کس دن ہوا تھا؟
جواب۔ بارہ ربیع الاول دوشنبہ کے دن ترسٹھ برس کی عمر میں۔
تفسیر سورہ الم نشرح صفحہ ۱۰۹

سوال۔ رسول اکرم ﷺ کو کن کن لوگوں نے غسل دیا تھا؟
جواب۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے غسل دیا اور حضرت عباس اور حضرت فضل اور قثم حضرت علی کے ساتھ کروٹ بدلوانے میں شریک تھے حضرت اسامہ بن زید اور شقران پانی ڈال تے تھے۔ سیرت ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۵۱۰

سوال۔ حضور ﷺ کو کتنی مرتبہ اور کس چیز کے پانی سے غسل دیا گیا؟
جواب۔ تین مرتبہ پاک صاف بیری کے پتے اور کافور کے پانی سے غسل دیا۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۷۴۵

سوال۔ رسول اکرم ﷺ کو کتنے کپڑوں کا کفن دیا گیا؟
جواب۔ تین کپڑوں کا جن میں دو کپڑے صحاری اور ایک چادر صبری تھی۔
سیرت ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۵۱۰

سوال۔ رسول اکرم ﷺ کی قبر کس نے کھودی تھی اور وہ کیسی تھی؟
جواب۔ حضرت ابو طلحہ زید بن سہل رضی اللہ عنہ نے اور وہ لحد تھی۔ ایضاً صفحہ ۵۱۱

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال۔رسول اکرم ﷺ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی تھی؟
جواب۔کسی نے نہیں، بلکہ لوگ آتے اور خود سے پڑھ کر چلے جاتے پھر دوسرے لوگ آتے اور پڑھ کر چلے جاتے اس طرح سے لوگوں نے حضور کی نماز جنازہ پڑھی۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۴۸ ۷

سوال۔رسول اکرم ﷺ کو کن کن لوگوں نے قبر شریف میں اتارا تھا؟
جواب۔حضرت علی حضرت عباس اور عباس کے دو صاحب زادے فضل اور قثم نے اتارا تھا۔ نشر الطیب ،صفحہ ۱۸۰

سوال۔رسول اکرم ﷺ کی قبر میں لحد بند کرنے کے لئے کتنی اینٹیں رکھی گئیں تھیں؟
جواب۔نو کچی اینٹیں۔ نشر الطیب صفحہ ۱۸۰

سوال۔رسول اکرم ﷺ کے چار مؤذن کون کون تھے؟
جواب۔حضرت بلال بن رباح حضرت عبداللہ بن ام مکتوم حضرت سعد بن عائذ حضرت ابومحذورہ جن کا نام سلیمان تھا۔ نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۵۰۰

سوال۔رسول اکرم ﷺ کے شعراء کون کون تھے؟
جواب۔کعب بن مالک، عبداللہ بن رواحہ، اور حسان بن ثابت رضی اللہ عنہم۔
زادالمعاد جلد اول صفحہ ۱۲۸

سوال۔خطیب رسول ﷺ کون تھے؟
جواب۔حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ۔ ایضاً صفحہ ۱۲۸

سوال۔رسول اکرم ﷺ کے پاس میں واجب القتل مجرموں کی گردن مارنے کے لئے کون کون تھے؟
جواب۔حضرت علی ابن ابی طالب حضرت زبیر بن عوام حضرت مقداد بن عمرو حضرت قیس بن سعد بن عبادہ رضی اللہ عنھم۔ ایضاً صفحہ ۱۲۷

سوال۔سفر میں رسول اکرم ﷺ کے خچر اور ناقہ کے ساتھ کون رہتے تھے؟
جواب۔خچر کے ساتھ حضرت عقبہ بن عامر جہنی اور ناقہ کے ساتھ اسلع بن شریک

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



رہتے تھے۔ نثر الطیب صفحہ ۱۷۲

سوال۔ حضور اکرم ﷺ کی نعل ومسواک کی خدمت کس کے سپرد تھی؟

جواب۔ حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے۔ ایضاً صفحہ ۱۷۱

سوال۔ رسول اکرم کی انگشتری مبارک کی خدمت کس کے سپرد رہتی تھی؟

جواب۔ حضرت معیقیب رضی اللہ عنہ کے۔ ایضاً صفحہ ۱۷۲

سوال۔ رسول اکرم ﷺ کے پہرہ دار کون تھے؟

جواب۔ حضرت سعد ابن معاد رضی اللہ عنہ جنگ بدر کے دن اور حضرت محمد ابن مسلمہ غزوہ احد کے دن حضرت زبیر ابن عوام غزوہ خندق کے دن اور عباد بن بشر نے بھی بعض موقع پر یہ کام انجام دیا ہے۔ زاد المعاد جلد اول صفحہ ۱۲۷

سوال۔ رسول اکرم ﷺ کے پاس کتنے گھوڑے تھے اور کون کون؟

جواب۔ دس گھوڑے، سکب، ۲ مزتجز، ۳ لزاز ۴، لحیف، ۵ ورد، ۶ ضریس، ۷ ظرب، ۸ ملاوح، ۹ سجہ، ۱۰ بحر۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۰۳۱۔ تا۔ ۱۰۳۴

سوال۔ رسول اکرم ﷺ کے پاس کتنی دودھ دینے والی بکریاں تھی؟

جواب۔ سات تھیں جنھیں ایمن چراتی تھیں۔ ایضاً صفحہ ۱۰۴۳

سوال۔ رسول اکرم ﷺ کی سراری کتنی تھیں اور کون کون؟

جواب۔ چار تھیں، ماریہ، ریحانہ، جمیلہ، اور وہ جسے زینب بنت جحش نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو ہبہ کیا تھا۔ زاد المعاد جلد اول صفحہ ۱۱۴

سوال۔ رسول اکرم ﷺ کے پاس دودھ دینے والی کتنی اونٹنیاں تھیں؟

جواب۔ پینتالیس۔ نثر الطیب صفحہ ۱۶۹

سوال۔ رسول اکرم ﷺ کی ملکیت میں جو سب سے پہلے گھوڑا آیا تھا اسکا نام کیا تھا؟

جواب:۔ اس کا نام سکب تھا۔ زاد المعاد جلد اول صفحہ ۱۳۳

سوال:۔ رسول اکرم ﷺ کے پاس کتنی کمانیں تھیں؟

جواب:۔ چھ تھیں جو قبیلہ قینقاع کے اسلحہ سے ملی تھیں۔ مدارج النبوت جلد دوم ۱۰۳۰

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے عمامہ شریف کا نام کیا تھا؟

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کی انگوٹھی کا نقش کیا تھا؟

جواب: محمد۔رسول اللہ۔یہ تینوں لفظ تین سطروں میں تھے۔ شمائل رسول،صفحہ۶۲

جواب:۔سحاب تھا۔ زادالمعاد جلداول صفحہ۱۳۵

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کو ان کے والد کے ورثہ میں سے کون سی تلوار ملی تھی؟

جواب:۔ماثور نامی تلوار ملی تھی۔ زادالمعاد جلداول صفحہ۱۳۰

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے پاس کتنے نیزے تھے؟

جواب:۔چار تھے جو بنی قینقاع کے اسلحہ میں سے پسند فرمائے تھے۔

مدارج النبوۃ جلددوم صفحہ۱۰۲۹

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے پاس کتنی مغفر شریف تھیں؟

جواب:۔دو تھی ایک کا نام موشح دوسرے کا نام ذوالبوع تھا۔

مدارج النبوت جلددوم صفحہ۱۰۲۹

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے پاس کتنی تلواریں تھیں اوران کے نام کیا تھے؟

جواب:۔نو تلواریں تھی ،ماثور ،غضب ،ذوالفقار ،قلعی ،بتار ،حفت، رسوب، مخدم، قضیب۔ زادالمعاد جلداول صفحہ۱۳۰

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے پاس کتنی زرہیں تھیں اورانکے نام کیا تھے؟

جواب:۔سات تھیں، ذات الفضول، ذات الوشاح، ذات الحواشی، سعدیہ، فضہ، بترا، حزنق۔ زادالمعاد جلداول صفحہ۱۳۰

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے پاس کتنے سپر تھے؟

جواب:۔تین تھیں ایک کو ازلق دوسرے کو فتق اور تیسرے کو دوفر کہتے تھے۔

مدارج النبوۃ جلددوم صفحہ۱۰۲۹

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے آئینہ شریف کا نام کیا تھا؟

جواب:۔آئینہ شریف کا نام مدلہ تھا۔ مدارج النبوۃ جلددوم صفحہ۱۰۴۶

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے پیالوں کے نام کیا تھے؟
جواب:۔ایک کا نام ریان تھا اور دوسرے کو مغیث کہتے تھے اور ایک پیالہ مضیب تھا ایک اور پیالہ تھا جسے عیدان کہتے تھے ایک دوسرا شیشے کا پیالا تھا۔
مدارج النبوۃ جلد دوم ۱۰۴۵

سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زین شریف کا نام کیا تھا؟
جواب:۔اس کا نام داج تھا۔ زادالمعاد جلد اول صفحہ ۱۳۳

سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی کینچی کا نام کیا تھا؟
جواب:۔ان کینچی شریف کا نام جامع تھا۔ زادالمعاد جلد اول صفحہ ۱۳۳

سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ترکش کا نام کیا تھا؟
جواب:۔ان کے ترکش کا نام جمع تھا۔ زادالمعاد جلد اول صفحہ ۱۳۳

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## ازواج مطہرات ــــ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُنَّ

سوال:۔ازواج مطہرات کل کتنی تھیں اور کون کون؟
جواب:۔ ازواج مطہرات کل گیارہ تھیں جن میں سے چھ خاندان قریش کی تھیں حضرت خدیجہ بنت خویلد حضرت عائشہ بنت ابوبکر صدیق حضرت حفصہ بنت عمر فاروق حضرت ام حبیبہ بنت ابوسفیان حضرت ام سلمہ بنت ابوامیہ حضرت سودہ بنت زمعہ اور چار عرب کے دوسرے قبائل سے تھیں وہ یہ ہیں زینب بن جحش ،میمونہ بنت حارث ،زینب بنت خزیمہ، جویریہ بنت حارث اور حضرت صفیہ بنت حیّ خاندان بنی اسرائیل کی ایک رئیس زادی تھیں۔
سیرۃ المصطفیٰ صفحہ ۴۵۸

سوال:۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے وقت کتنی ازواج باحیات تھیں؟
جواب:۔نو ازواج باحیات تھیں۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۵۲۲

سوال:۔سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے سب سے پہلے کس کو حبالہ عقد میں لیا؟
جواب:۔سب سے پہلے حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہ کو حبالہ عقد میں لیا۔
نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۱۷۴

سوال:۔حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کے والدین کے کیا نام تھے؟
جواب:۔ام المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کے والد کا خویلد اور والدہ کا نام فاطمہ بنت زائدہ ہے۔ نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۱۸۹

سوال:۔ام المومنین حضرت سودہ بنت زمعہ رضی اللہ عنہا کے والدین کون تھے؟
جواب:۔ان کے والد کا نام زمعہ اور والدہ کا نام شموس بنت عمرو تھا۔
سیرۃ المصطفیٰ صفحہ ۴۸۸

سوال:۔ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے والدین کا کیا نام تھا؟
جواب:۔حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے والد کا نام ابوبکر صدیق اور والدہ کا

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



نام ام رومان تھا۔ سیرۃ مصطفیٰ صفحہ ۴۹۰

سوال:۔ام المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے والدین کے کیا نام تھے؟

جواب:۔ان کے والد کا نام عمر فاروق اور والدہ کا نام زینب بنت مظعون ہے۔

اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۵۹۲

سوال:۔ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے والدین کے نام کیا تھے؟

جواب:۔ان کے والد کا نام ابوامیہ اور والدہ کا نام عاتکہ بنت عامر بن ربیعہ تھا۔

مدارج النبوت جلد دوم صفحہ ۸۱۵

سوال:۔ام المومنین حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کے والدین کے اسماء کیا تھے؟

جواب:۔ان کے والد کا نام جحش اور والدہ کا نام امیمہ بنت عبد المطلب تھا۔

اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۵۹۶

سوال:۔حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے والدین کے کیا نام تھے؟

جواب:۔ان کے والد کا نام ابوسفیان اور والدہ کا نام صفیہ بنت ابوالعاص تھا۔

اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۵۹۲

سوال:۔حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کب پیدا ہوئی تھیں؟

جواب:۔واقعہ اصحاب فیل سے پندرہ برس پہلے پیدا ہو چکی تھیں۔

طبقات ابن سعد جلد اول قسط ۲ صفحہ ۱۷۰

سوال:۔حضرت خدیجہ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا نکاح پہلے کس سے ہوا تھا؟

جواب:۔ان کا پہلا نکاح ابوہالہ ہند بن زرارہ سے ہوا تھا ان کی موت کے بعد حضرت خدیجۃ الکبریٰ کا نکاح عتیق بن عائذ سے ہوا عتیق کے مرنے کے بعد رسول اکرم ﷺ کی زوجیت میں آئیں۔ نزھۃ القاری جلد ۱ صفحہ ۱۸۹

سوال:۔نکاح کے وقت رسول اکرم اور خدیجہ کی عمریں کیا تھیں؟

جواب:۔اس وقت حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی عمر چالیس سال اور رسول اکرم ﷺ کی عمر مبارک پچیس سال تھی۔ نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۱۸۹

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال:۔ابو ہالہ سے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی کتنی اولادیں ہوئیں؟
جواب:۔دوفرزند ہوئے ایک ہند اور دوسرا ہالہ۔ مدارج النبوۃ دوم صفحہ ۷۹۷
سوال:۔ابو ہالہ کا اصل نام کیا تھا؟
جواب:۔ابو ہالہ کا اصل نام مالک تھا دوسرا قول یہ ہے کہ انکا نام زرارہ تھا اور تیسرا قول یہ ہے کہ انکا نام ہند تھا۔ مدارج النبوت جلد دوم صفحہ ۷۹۷
سوال۔حضرت خدیجہ اور حضورا کرم ﷺ کے نکاح کا خطبہ کس نے پڑھا تھا؟
جواب:۔ابوطالب نے پڑھا تھا۔ مدارج النبوت جلد دوم صفحہ ۴۳
سوال:۔حضرت خدیجہ کا مہر کتنا تھا؟
جواب:۔حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا مہر ساڑھے بارہ اوقیہ تھا اور ایک اوقیہ چالیس درہم کا ہوتا ہے۔ مدارج النبوت جلد دوم صفحہ ۴۴
سوال:۔حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی رسول اکرم سے کتنی اولادیں تھیں؟
جواب:۔چھ اولادیں تھیں جس میں چار صاحبزادیاں اور دوصاحبزادے تھے۔
شرح صحیح مسلم جلد ۶ صفحہ ۱۰۰۰
سوال:۔حضورا کرم صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ زوجہ کون تھیں جن کی حیات میں آپنے دوسرا نکاح نہیں فرمایا تھا۔
جواب:۔ام المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا۔ سیرۃ ابن ہشام ۱/۵۷
سوال:۔حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی نانی اور پرنانی کے کیا نام تھے؟
جواب:۔نانی کا نام ہالہ اور پرنانی کا نام فلابہ تھا۔ سیرۃ ابن ہشام جلد اول صفحہ ۵۷
سوال:۔ام المومنین سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کا وصال کتنے سال کی عمر میں ہوا؟
جواب:۔پینسٹھ سال کی عمر میں۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۸۳
سوال:۔سیدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا مزار مبارک کہاں ہے؟
جواب:۔جنت الماویٰ مقام حجون میں آپ کا مزار مبارک ہے۔
نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۸۳

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کب پیدا ہوئیں تھیں؟

جواب:۔ ۴ھ نبوی میں۔ نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۱۷۶

سوال:۔سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا نکاح رسول اکرم ﷺ سے کب ہوا تھا؟

جواب:۔ماہ شوال میں نبوت کے دسویں سال۔ انوار محمدیہ صفحہ ۱۵۱

سوال:۔ جب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے وصال فرمایا تو اس وقت سیدہ عائشہ صدیقہ کی عمر مبارک کیا تھی۔

جواب:۔اٹھارہ سال تھی۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۸۷

سوال:۔حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی کنیت کیا تھی؟

جواب:۔ام عبداللہ تھی۔ مدارج النبوت جلد دوم صفحہ ۸۰۳

سوال:۔حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا ہار کس غزوہ میں گم ہوا تھا؟

جواب:۔غزوہ نبی مصطلق میں۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۳۵۸

سوال:۔حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کس غزوہ میں لشکر سے جدا رہ گئی تھیں؟

جواب:۔غزوہ نبی مصطلق کے موقع پر۔ تواریخ حبیب الہ صفحہ ۹۰

سوال:۔منافقین نے کس کے ساتھ حضرت عائشہ صدیقہ کو متہم کہا تھا؟

جواب:۔حضرت صفوان بن مسطل کے ساتھ۔ تواریخ حبیب الہ صفحہ ۹۱

سوال:۔حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی عمر بوقت نکاح کتنے سال کی تھی؟

جواب:۔ چھ سال تھی۔ مدارج النبوت جلد دوم صفحہ ۸۰۳

سوال:۔سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی رخصتی کب ہوئی تھی؟

جواب:۔ ۲ھ میں مدینہ طیبہ آ کر اس وقت ان کی عمر مبارک نو سال تھی۔
مدارج النبوت جلد دوم صفحہ ۸۰۳

سوال:۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت و معاشرت میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کتنے سال رہیں؟

جواب:۔نو سال۔ مدارج النبوت جلد دوم صفحہ ۸۰۴

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔وصال کے وقت سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی عمر مبارک کیا تھی؟
جواب:۔۶۶ سال تھی۔ نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۱۷۶
سوال:۔سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا کب وصال ہوا اور کس نے ان کی نماز جنازہ پڑھائی؟
جواب:۔ان کا وصال ۵۸ھ میں ہوا، حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے نماز جنازہ پڑھائی۔ تفسیر سورہ الم نشرح صفحہ ۱۵۷
سوال:۔حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کی کنیت کیا ہے؟
جواب:۔انکی کنیت ام الاسود ہے۔ مدارج النبوت جلد دوم صفحہ ۸۰۱
سوال:۔رسول اکرم سے پہلے حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کس کی زوجیت میں تھیں؟
جواب:۔اپنے چچازاد بھائی سکران بن عمرو کی زوجیت میں تھیں۔
مدارج النبوت جلد دوم صفحہ ۸۰۱
سوال:۔کیا سکران سے حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کی کوئی اولاد ہوئی تھی؟
جواب:۔ہاں ایک لڑکا ہوا تھا جس کا نام عبدالرحمٰن ہے۔
مدارج النبوت جلد دوم صفحہ ۸۰۱
سوال:۔حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کے نکاح کا مہر کتنا تھا؟
جواب:۔چار سو درہم۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۰۴
سوال:۔ازواج مطہرات میں سے کس نے اپنی باری حضرت عائشہ صدیقہ کو سونپ دی تھی؟
جواب:۔ام المومنین سیدہ سودہ رضی اللہ عنہا نے۔ زادالمعاد جلد اول صفحہ ۱۰۵
سوال:۔ام المومنین حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟
جواب:۔شوال ۵۴ھ میں مدینہ میں وصال ہوا۔ انوار محمدیہ صفحہ ۱۵۱
سوال:۔ام المومنین سیدہ حفصہ رضی اللہ عنہا کی ولادت کب ہوئی تھی؟
جواب:۔انکی ولادت بعثت سے پانچ سال قبل ہوئی تھی۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



مدارج النبوت جلد دوم صفحہ۸۱۴

سوال:۔سیدہ حفصہ رضی اللہ عنہا رسول اکرم ﷺ سے پہلے کس کی زوجیت میں تھیں؟

جواب:۔حضرت خنیس بن حذافہ کی زوجیت میں تھیں۔

مدارج النبوت جلد دوم صفحہ۸۱۲

سوال:۔سیدہ حفصہ رضی اللہ عنہا کا نکاح رسول اکرم سے کب ہوا تھا اور مہر کتنا تھا؟

جواب:۔۳ھ میں ہوا تھا اور چار سو درہم مہر تھا۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۹۸

سوال:۔انتقال کے وقت ام المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کی عمر مبارک کیا تھی ؟

جواب:۔ساٹھ سال تھی۔ انوار محمدیہ صفحہ۱۵۲

سوال:۔ام المومنین حفصہ رضی اللہ عنہا کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی۔

جواب:۔مروان بن حکم نے۔ جنتی زیور صفحہ ۳۷۰

سوال:۔ام المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب:۔ ۴۱ھ میں۔ حاشیہ مسند امام احمد جلد ۱۸ صفحہ ۲۲۰

سوال:۔زینب بنت خذیمہ رضی اللہ عنہا حضور اکرم سے پہلے کس کے عقد میں تھیں؟

جواب:۔ پہلے عبداللہ بن جحش کی زوجیت میں تھیں۔مدارج النبوت جلد دوم صفحہ۸۱۴

سوال:۔حضرت زینب بن خزیمہ کب رسول اکرم کے حبالہ عقد میں آئیں تھیں؟

جواب:۔ہجرت کے تیسرے سال۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ۸۱۴

سوال:۔ام المومنین حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا کتنی مدت رسول اکرم ﷺ کی معیت میں رہیں؟

جواب:۔دو یا تین ماہ۔ انوار محمدیہ صفحہ۱۵۴

سوال:۔ام المومنین حضرت زینب بن خزیمہ رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب:۔ماہ ربیع الآخر ۴ھ میں۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ۸۱۵

سوال:۔ام المومنین سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا اصل نام کیا ہے؟

جواب۔ہندہ بنت ابوامیہ مخزومی۔ ایضاً

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال۔سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا پہلے کس کی زوجیت میں تھیں؟

جواب۔ابوسلمہ بن عبدالاسد کی زوجیت میں تھیں۔ ایضاً

سوال۔سیدہ ام سلمہ سے رسول اکرم ﷺ نے کب نکاح فرمایا تھا؟

جواب۔ابوسلمہ کے وصال کے بعد شوال ۴ھ میں۔نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۴۰۸

سوال۔سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی پہلے شوہر سے کتنی اولادیں تھیں اور کون کون؟

جواب۔چار تھیں،زینب،سلمہ،عمرو،درہ۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۱۵

سوال۔ام المومنین سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۔حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے۔ نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۴۰۸

سوال۔ام المومنین سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا وصال کس سن میں ہوا تھا؟

جواب۔سن باسٹھ ہجری میں یزید کے دور حکومت میں۔ زادلمعاد جلد اول صفحہ ۱۱۴

سوال۔سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے کل کتنی عمر پائی تھی؟

جواب۔چوراسی سال۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۱۷

سوال۔ام المومنین سیدہ زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کا پہلے کیا نام تھا؟

جواب۔پہلے ان کا نام برہ تھا رسول اکرم ﷺ نے بدل کر زینب رکھدیا۔ ایضاً

سوال۔ام المومنین سیدہ زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کی کنیت کیا تھی؟

جواب۔ام الحکم تھی۔ ایضاً

سوال سیدہ زینب رضی اللہ عنہا پہلے کس کے نکاح میں تھیں؟

جواب۔زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کے۔ ایضاً صفحہ ۸۱۹

سوال۔سیدہ زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کس سن میں رسول اکرم ﷺ کے نکاح میں آئیں تھیں؟

جواب۔سن پانچ ہجری میں۔ اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۵۹۶

سوال۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حبالہ عقد میں آنے کے وقت سیدہ زینب بنت جحش کی عمر کیا تھی؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔بیس سال تھی۔ نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۴۷۶

سوال۔ام المومنین سیدہ زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کا وصال کس سن میں ہوا؟

جواب۔سن بیس ہجری میں۔ زادالمعاد جلد اول صفحہ ۱۱۴

سوال۔سیدہ زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کا کتنے سال کی عمر میں انتقال ہوا؟

جواب۔ترپن سال کی عمر میں۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۲۲

سوال۔ام المومنین سیدہ جویریہ رضی اللہ عنہا کس کی بیٹی تھیں اور انکا اصل نام کیا تھا؟

جواب۔یہ حارث بن ابی ضرار کی بیٹی تھیں انکا اصل نام برہ تھا حضور اکرم ﷺ نے بدل کر جویریہ رکھا۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۲۲

سوال۔سیدہ جویریہ رضی اللہ عنہا کس غزوہ میں قید ہوکر آئی تھیں؟

جواب۔غزوہ مریسیع جو ماہ شعبان سن پانچ ہجری میں ہوا تھا۔ ایضاً صفحہ ۸۲۵

سوال۔ رسول اکرم ﷺ کی زوجیت میں آنے کے وقت حضرت جویریہ کی عمر کیا تھی؟

جواب۔بیس سال تھی۔ انوار محمدیہ صفحہ ۱۵۵

سوال۔سیدہ جویریہ رضی اللہ عنہا کس کے حصے میں آئی تھیں؟

جواب۔حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ کے۔سیرت ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۵۸

سوال۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے عقد میں آنے سے قبل حضرت جویریہ کس کے عقد میں تھیں؟

جواب۔سافع بن صفوان کے عقد میں تھیں۔ تاریخ ابن خلدون جلد اول صفحہ ۲۲۷

سوال۔حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا کا انتقال کس سن میں ہوا تھا؟

جواب۔سن پچاس ہجری میں۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۱۲

سوال۔سیدہ جویریہ کی عمر انتقال کے وقت کیا تھی انکی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۔پینسٹھ سال تھی نماز جنازہ مروان نے پڑھائی جو مدینے کا حاکم تھا۔

مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۲۶

سوال۔ام المومنین سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا نام کیا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔ان کا نام رملہ تھا ایک قول کے مطابق ہند تھا۔ زادلمعاد جلد اول صفحہ ۱۰۹
سوال۔ام المومنین سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا پہلے کس کے نکاح میں تھیں؟
جواب۔پہلے عبیداللہ بن جحش کے نکاح میں تھیں۔ ایضاً صفحہ ۱۱۰
سوال۔ام المومنین سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا اور رسول اکرم ﷺ کے نکاح کے وکیل کون تھے؟
جواب۔حضرت خالد بن سعید رضی اللہ عنہ۔ نزہتہ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۰۲
سوال۔سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کب ازواج مطہرات میں داخل ہوئیں؟
جواب۔سن سات ہجری میں۔ زادالمعاد جلد اول صفحہ ۱۱۰
سوال۔ام المومنین سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا وصال کس سن میں ہوا؟
جواب۔ ۴۴ھ ہجری میں۔ حاشیہ مسند امام احمد جلد ۱۸ صفحہ ۳۱۸
سوال۔حضرت صفیہ کے والد کا کیا نام تھا اور یہ خیبر کے کس قلعہ میں رہتی تھیں؟
جواب۔انکے والد کا نام حی بن اخطب تھا اور یہ قموص نامی قلعہ میں رہتی تھیں۔
سیرت ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۷۸
سوال۔حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کا نکاح نبی اکرم ﷺ سے کب ہوا تھا؟
جواب۔سن سات ہجری میں۔ نزہتہ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۱۲
سوال۔رسول اکرم ﷺ سے پہلے حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کس کے نکاح میں تھیں؟
جواب۔پہلے سلام بن مشکم کی زوجہ تھیں پھر کنانہ بن ربیع نے ان سے نکاح کیا جب غزوہ خیبر میں قید ہوکر آئیں تو رسول اکرم ﷺ نے ان سے نکاح فرمایا۔
تاریخ ابن خلدون، جلد اول، صفحہ ۲۱۷
سوال۔حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کی وفات کب ہوئی؟
جواب۔سن ستاون ہجری میں۔ حاشیہ مسند امام احمد، جلد اٹھارہ، صفحہ ۳۴۶
سوال۔ام المومنین سیدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کا پہلے کیا نام تھا؟
جواب۔پہلے ان کا نام برہ تھا نبی اکرم ﷺ نے میمونہ رکھا۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



نزہتہ المجالس، جلد دوم، صفحہ ۵۰۹

سوال۔ام المومنین سیدہ میمونہ رضی اللہ عنہا پہلے کس کے نکاح میں تھیں؟

جواب۔ پہلے مسعود بن عمرو ثقفی کے نکاح میں تھیں پھر ابورہم نے ان سے نکاح کیا ابورہم کے انتقال کے بعد رسول اکرم ﷺ نے ان سے نکاح فرمایا۔

اکمال فی اسماء الرجال، صفحہ ۶۲۰

سوال۔ام المومنین سیدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نکاح میں آئیں؟

جواب۔ذی القعدہ ۷ھ میں عمرۃ القضاء کے موقع پر۔ ایضاً

سوال۔ام المومنین سیدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۔حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے پڑھائی۔ ایضاً

سوال۔ام المومنین سیدہ میمونہ رضی اللہ عنہا کا وصال کب اور کہاں ہوا؟

جواب۔سن اکاون ہجری میں مقام سرف میں۔

حاشیہ مسند امام احمد جلد اٹھارہ صفحہ ۳۲۹

سوال۔محبوبہ رسول کن ازواج مطہرات کو کہا جاتا ہے؟

جواب۔ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو۔ تفسیر سورہ الم نشرح، صفحہ ۱۵۷

سوال۔رسول اکرم ﷺ کے وصال کے بعد سب سے پہلے ازواج میں سے کس نے وصال فرمایا؟

جواب۔ام المومنین سیدہ زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا نے۔

زاد المعاد جلد اول صفحہ ۱۱۴

سوال۔ازواج مطہرات میں سب سے آخر میں کس کا وصال ہوا؟

جواب۔ام المومنین سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا۔ زاد المعاد جلد اول ۱۱۴

سوال۔ازواج مطہرات میں سے کون قبل از اسلام ام المساکین کے نام سے مشہور تھیں؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال۔سیدہ زینب بنت خذیمہ رضی اللہ عنہا۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۰۹

سوال۔رسول اکرم ﷺ نے سب سے آخر میں کس سے نکاح فرمایا؟

جواب۔ام المومنین سیدہ میمونہ رضی اللہ عنہا سے۔ ایضاً صفحہ ۵۱۰

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



## صحابہ اور صحابیات

اوران کے والدین کے اسماء

حضرت سعد ابن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کے والد کا نام مالک اور والدہ کا نام حمنہ بنت ابی سفیان ہے۔ شرح صحیح مسلم جلد چھ صفحہ ۹۷۰

حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ کے والد کا نام عبید اللہ اور والدہ کا نام صعبہ بنت عبد اللہ۔ ایضاً صفحہ ۹۷۳

حضرت عبد الرحمٰن رضی اللہ عنہ کے والد کا نام عوف اور والدہ کا نام شفا ہے۔ نزھۃ القاری جلد چار صفحہ ۴۶

حضرت عبد اللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ کے والد کا نام عباس اور والدہ کا نام ام الفضل لبابہ بنت حارث ہے۔ ایضاً جلد اول صفحہ ۲۱۰

حضرت بلال رضی اللہ عنہ کے والد کا نام رباح اور والدہ کا نام حمامہ ہے۔ نزہۃ المجالس جلد اول صفحہ ۵۰۰

حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کے والد کا نام عوام اور والدہ کا نام صفیہ بنت عبد المطلب ہے۔ اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۵۹۵

حضرت زید رضی اللہ عنہ کے والد کا نام حارثہ اور والدہ کا نام سعدیٰ بنت ثعلبہ ہے۔ شرح صحیح مسلم جلد چھ صفحہ ۹۹۱

حضرت عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ کے والد کا نام عمر اور والدہ کا نام زینب بنت مظعون ہے۔ نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۲۴۵

حضرت سائب رضی اللہ عنہ کے والد کا نام عوام اور والدہ کا نام صفیہ بنت عبد المطلب ہے۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۲۴۶

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے والد کا نام صخر اور والدہ کا نام میمونہ یا امینہ تھا۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۲۴۹

حضرت عبداللہ ابن جعفر رضی اللہ عنہ کے والد کا نام جعفر اور والدہ کا نام اسماء بنت عمیس ہے۔ شرح صحیح مسلم جلد چھ صفحہ ۹۹۶

حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کے والد کا نام زید اور والدہ کا نام ام ایمن ہے۔

اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۵۵۸

حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے والد کا نام مسعود اور والدہ کا نام ام عبد ہے۔

نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۲۴۴

حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کے والد کا نام سہل اور والدہ کا نام عبادہ بنت مالک ہے۔

سیر الانصار صفحہ ۱۷۶

حضرت انس رضی اللہ عنہ کے والد کا نام مالک اور والدہ کا نام ام سلیم ہے۔

اکمال فی اسماء الرجال، صفحہ ۵۸۵

حضرت ابوالعاص رضی اللہ عنہ کے والد کا نام ربیع اور والدہ کا نام ہند ہے۔

مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۷۷۹

حضرت مصعب ابن عمیر رضی اللہ عنہ کے والد کا نام عمیر اور والدہ کا نام خناسہ بنت مالک ہے۔ سیرت ابن ہشام جلد اول صفحہ ۲۸۸

حضرت عبداللہ ابن شدّاد رضی اللہ عنہ کے والد کا نام شداد اور والدہ کا نام سلمٰی بنت عمیس ہے۔ نزہۃ القاری، جلد دوم، صفحہ ۲۶۳

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کے والد کا نام مالک اور والدہ کا نام انیسہ ہے۔

سیر الانصار صفحہ ۲۰۶

حضرت عبیدہ رضی اللہ عنہ کے والد کا نام عبداللہ بن جراح اور والدہ کا نام امیمہ بنت غنم ہے۔ اسد الغابہ جلد پانچ صفحہ ۳۸

حضرت ام عمارہ رضی اللہ عنہا کے والد کا نام ملحان اور والدہ کا نام ملیکہ بنت مالک ہے۔ تزکار صحابیات صفحہ ۴۱۱

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



حضرت عمار رضی اللہ عنہ کے والد کا نام یاسر اور والدہ کا نام سمیہ ہے۔
ضیاء النبی جلد دوم صفحہ ۲۴۸

حضرت حسان رضی اللہ عنہ کے والد کا نام ثابت اور والدہ کا نام فریعہ بنت خالد ہے۔
سیر الانصار صفحہ ۳۲۰

حضرت جابر رضی اللہ عنہ کے والد کا نام عبداللہ اور والدہ کا نام نسیبہ ہے۔
سیر الانصار صفحہ ۲۹۴

حضرت بشر رضی اللہ عنہ کے والد کا نام معبد اور والدہ کا نام کبشہ ہے۔
اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۵۸۸

حضرت معاذ و معوذ رضی اللہ عنہما کے والد کا نام حارث بن رفاعہ اور والدہ کا نام عفراء ہے۔
تیسیر الباری جلد پانچ صفحہ ۲۵۸

حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا کے والد کا نام عمیس اور والدہ کا نام ہند بنت عوف ہے۔
شرح صحیح مسلم جلد چھ صفحہ ۱۱۸۷

حضرت مہاجر رضی اللہ عنہ کے والد کا نام ابوامیہ اور والدہ کا نام عاتکہ بنت عامر ہے۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۹۷۶

حضرت عمرو بن معاذ رضی اللہ عنہ کے والد کا نام معاذ اور والدہ کا نام کبشہ بنت رافع ہے۔
ایضاً صفحہ ۲۲۹

حضرت عبداللہ ابن ام مکتوم رضی اللہ عنہ کے والد کا نام عمر اور والدہ کا نام عاتکہ بنت عبداللہ ہے۔
ایضاً، صفحہ ۱۰۰۶

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ کے والد کا نام بشیر اور والدہ کا نام عمرۃ بنت رواحہ ہے۔
اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۶۱۲

حضرت عبداللہ ابن جحش رضی اللہ عنہ کے والد کا نام جحش اور والدہ کا نام امیمہ بنت عبدالمطلب ہے۔
ایضاً صفحہ ۶۰۳

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے والد کا نام ولید اور والدہ کا نام لبابۃ الصغریٰ

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



ہے۔ ایضاً صفحہ۵۹۲

حضرت عمارہ رضی اللہ عنہا کے والد کا نام زید اور والدہ کا نام نسیبہ بنت کعب ہے۔

مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ۲۱۹

حضرت عبدالرحمٰن ابن ابوبکر رضی اللہ عنہ کے والد کا نام ابوبکر صدیق اور والدہ کا نام ام رومان ہے۔ اکمال فی اسماء الرجال صفحہ۶۰۳

حضرت حارثہ بن سراقہ رضی اللہ عنہ کے والد کا نام سراقہ اور والدہ کا نام ربیع تھا۔

ایضاً صفحہ۵۹۱

حضرت عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ کے والد کا نام زید اور والدہ کا نام نسیبہ بنت کعب ہے۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۲۱۹

حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کے والد کا نام معاذ اور والدہ کا نام کبشہ بنت رافع ہے۔ ایضاً صفحہ۲۲۹

حضرت سہیل رضی اللہ عنہ کے والد کا نام وہب اور والدہ کا نام وعدم بنت حجدم ہے۔

سیرت ابن ہشام جلد اول صفحہ۱۱۰

حضرت محمد ابن ابی بکر رضی اللہ عنہ کے والد کا نام ابی بکر صدیق اور والدہ کا نام اسماء بنت عمیس ہے۔ اکمال فی اسماء الرجال صفحہ۶۱۷

حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کے والد کا نام عبدالمطلب اور والدہ کا نام نتیلہ بنت حباب ہے۔ مدارج النبوۃ جلد اول صفحہ۴۴ ۸

حصرت ام خالد رضی اللہ عنہا کے والد کا نام خالد اور والدہ کا نام امیمہ ہے۔

حاشیہ مسند امام احمد جلد اٹھارہ صفحہ۴۰۹

❖ ❖ ❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## صحابہ صحابیات اور ان کی مروی احادیث کی تعـــداد

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے پانچ ہزار تین سو چوہتّر احادیث روایت کی ہے۔
نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۲۴۹

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ نے دو ہزار چھ سو تیس احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۲۴۵

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے دو ہزار دو سو چھیاسی احادیث روایت کی۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۵۱

حضرت ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے دو ہزار دو سو دس احادیث روایت کی ہے۔
نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۹۸

حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے ایک ہزار چھ سو ساٹھ احادیث روایت کی ہے۔
نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۲۱۱

حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے ایک ہزار پانچ سو چالیس احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۲۰۹

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نے ایک ہزار ایک سو ستّر احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۲۷۴

حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے نو سو اڑتالیس احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۲۴۵

حضرت عبداللہ ابن عمرو ابن عاص رضی اللہ عنہ نے سات سو احادیث روایت کی ہے۔
ایضا صفحہ ۲۵۲

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پانچ سو چھیالیس احادیث روایت کی ہے۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۶۷

حضرت عمر ابن خطاب رضی اللہ عنہ نے پانچ سو چھبیس احادیث روایت کی ہے۔

نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۵۹

حضرت براء ابن عازب رضی اللہ عنہ نے پانچ سو پانچ احادیث روایت کی ہے۔

نزہۃ القاری جلد دوم صفحہ ۱۷۱

حضرت ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے تین سو اٹھہتر احادیث روایت کی ہے۔

مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۱۷

حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے تین سو احادیث روایت کی ہے۔

نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۲۵۴

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ نے دو سو اکاسی احادیث روایت کی ہے۔ ایضاً ۲۹۰

حضرت سعد ابن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے دو سو ستر احادیث روایت کی ہے۔

نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۶۵۰

حضرت عبادہ ابن صامت رضی اللہ عنہ نے ایک سو اسی احادیث روایت کی ہے۔

نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۲۶۶

حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ نے ایک سو ستر احادیث روایت کی ہے۔

ایضاً صفحہ ۴۷۹

حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ نے ایک سو چونسٹھ احادیث روایت کی ہے۔

نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۶۲۷

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے ایک سو ترسٹھ احادیث روایت کی ہے۔

نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۳۶۸

حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ نے ایک سو پچاس احادیث روایت کی ہے۔

ایضاً صفحہ ۴۶۳

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے ایک سو چھیالیس احادیث روایت کی ہے۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۴۸

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ایک سو بیالیس احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۸۶

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ نے ایک سو اٹھائیس احادیث روایت کی ہے۔
نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۳۹۷

حضرت معاذ ابن جبل رضی اللہ عنہ نے ایک سو ستاون احادیث روایت کی ہے۔
نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۲۴۳

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ نے ایک سو چودہ احادیث روایت کی ہے۔
ایضا صفحہ ۳۳۵

حضرت ابومسعود انصاری رضی اللہ عنہ نے ایک سو دو احادیث روایت کی ہے۔
ایضا صفحہ ۳۴۴

حضرت جریر ابن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے ایک سو احادیث روایت کی ہے۔
ایضا صفحہ ۳۴۶

حضرت سمرہ ابن جندب رضی اللہ عنہ نے ایک سو تیئس احادیث روایت کی ہے۔
ایضا جلد دوم صفحہ ۲۶۱

حضرت عمران ابن حصین رضی اللہ عنہ نے ایک سو اسّی احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۲۸۹

حضرت زید ابن خالد جہنی رضی اللہ عنہ نے اکاسی احادیث روایت کی ہے۔ ایضاً ۳۶

حضرت عقبی ابن عامر رضی اللہ عنہ نے پچپن احادیث روایت کی ہے۔ ایضاً صفحہ ۳۵۹

حضرت مقداد ابن اسود رضی اللہ عنہ نے بیالیس احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۳۳

حضرت عدی ابن حاتم رضی اللہ عنہ نے چھیاسٹھ احادیث روایت کی ہے۔
نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۵۲۸

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



حضرت عباد بن تمیم رضی اللہ عنہ نے اڑتالیس احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۴۴۸
حضرت عبدالرحمٰن ابن عوف رضی اللہ عنہ نے پینسٹھ احادیث روایت کی ہے۔
نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۶۴۷
حصرت سعید ابن زید رضی اللہ عنہ نے اڑتالیس احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۶۵۱
حضرت سلمہ ابن اکوع رضی اللہ عنہ نے ستہتر احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۳۳۲
حضرت طلحہ ابن عبداللہ رضی اللہ نے اڑتیس احادیث روایت کی ہے۔
نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۳۰۴
حضرت ابوجحیفہ رضی اللہ عنہ نے پینتالیس احادیث روایت کی ہے۔ ایضاً ۴۰۲
حضرت زبیر ابن عوام رضی اللہ عنہ نے اڑتیس احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۳۹۶
حضرت ابوواقد لیثی رضی اللہ عنہ نے چوبیس احادیث روایت کی ہے۔ ایضاً صفحہ ۳۶۱
حصرت ابوریحانہ رضی اللہ عنہ نے پانچ احادیث روایت کی ہے۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۹۱
حضرت عبداللہ ابن انیس رضی اللہ عنہ نے پچپن احادیث روایت کی ہے۔
نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۳۷۵
حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ نے ساٹھ احادیث روایت کی ہے۔
نزہۃ المجالس جلد اول صفحہ ۴۴۹
حصرت عمرو ابن عاص رضی اللہ عنہ نے سینتیس احادیث روایت کی ہے۔
نزہۃ القاری جلد دوم صفحہ ۲۹۸
حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے سینتیس احادیث روایت کی ہے۔ ایضاً صفحہ ۱۶۶

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



حضرت عمرو ابن امیہ ضمری رضی اللہ عنہ نے تیس احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۸۶

حضرت ام المومنین میمونہ رضی اللہ عنہا نے چھیتر احادیث روایت کی ہے۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۳۳

حضرت ام المومنین ام حبیبہ رضی اللہ عنہا نے پینسٹھ احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۸۲۸

حضرت ام المومنین حفصہ رضی اللہ عنہا نے ساٹھ احادیث روایت کی ہے۔
نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۹۹

حضرت ام المومنین زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا نے گیارہ احادیث روایت کی ہے۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۲۲

حضرت ام المومنین صفیہ رضی اللہ عنہا نے دس احادیث روایت کی ہے۔ ایضاً ۸۳۰

حضرت ام المومنین جویریہ رضی اللہ عنہا نے سات احادیث روایت کی ہے۔
ایضاً صفحہ ۸۲۶

حضرت ابو طفیل بن عامر رضی اللہ عنہ نے نو احادیث روایت کی ہے۔
نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۴۳۶

حضرت عبدالرحمٰن ابن سمرہ رضی اللہ عنہ نے چودہ احادیث روایت کی ہے۔
نزہۃ المجالس جلد اول صفحہ ۴۷۳

حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہ نے اٹھارہ احادیث روایت کی ہے۔ ایضاً صفحہ ۵۰۸

حضرت ام المومنین سودہ رضی اللہ عنہا نے پانچ احادیث روایت کی ہے۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۸۰۲

حضرت حمزہ بن عمر اسلمی رضی اللہ عنہ نے نو احادیث روایت کی ہے۔
نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۶۹۶

حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ نے دو احادیث روایت کی ہے۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



ایضاً جلد اول صفحہ ۳۹۷

حضرت اسماء رضی اللہ عنہا نے چھپن احادیث روایت کی ہے۔

نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۳۸۰

حضرت عرباض بن ساریہ نے ۳۱/احادیث روایت کی ہے۔ مرۃ المناجیح، جلد اول، صفحہ ۱۰۰

حضرت ابی ثعلبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ۴۰/احادیث روایت کی۔ ایضا، ۱۸۱

حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے چالیس احادیث روایت کی ہے۔ ایضاً صفحہ ۵۰۹

حضرت ام سلیم رضی اللہ عنہا نے چودہ احادیث روایت کی ہے۔ ایضاً صفحہ ۴۴۰

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے اٹھارہ احادیث روایت کی ہے۔

ایضاً جلد دوم صفحہ ۱۵۴

حضرت ام قیس رضی اللہ عنہا نے چوبیس احادیث روایت کی ہے۔ ایضاً صفحہ ۱۱۴

حضرت سوید بن نعمان رضی اللہ عنہ نے سات احادیث روایت کی ہے۔ ایضاً صفحہ ۹۰

حضرت سلمان بن عامر رضی اللہ عنہ نے ایک حدیث روایت کی ہے۔

نزہۃ المجالس جلد اول صفحہ ۴۵۰

حضرت عبداللہ ابن زید رضی اللہ عنہ نے اڑتالیس احادیث روایت کی ہے۔

نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۴۴۸

حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ نے پانچ احادیث روایت کی ہے۔

ایضاً جلد دوم صفحہ ۶۳

حضرت خباب بن ارت رضی اللہ عنہ نے بتیس احادیث روایت کی ہے۔

ایضاً جلد سوم صفحہ ۲۰۸

❖ ❖ ❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## صحابہ کرام اور اولیات

سوال۔ کس صحابی رسول نے سب سے پہلے راہ خدا میں خون بہایا؟
جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے۔ شرح صحیح مسلم جلد چھ صفحہ ۹۷۰
سوال۔ سب سے پہلے کس صحابی رسول نے راہ خدا میں تیر چلایا؟
جواب۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے۔ ایضاً
سوال۔ بیعت رضوان میں سب سے پہلے کس صحابی نے بیعت کی تھی؟
جواب۔ حضرت سنان بن ابی سنان بن وہب رضی اللہ عنہ نے۔
ضیاء النبی جلد چار صفحہ ۱۴۲
سوال۔ ہجرت کے بعد سب سے پہلے کون پیدا ہوئے تھے؟
جواب۔ حضرت عبداللہ ابن زبیر رضی اللہ عنہ۔ نزہۃ القاری جلد سات صفحہ ۲۴۱
سوال۔ حبشہ کے مہاجرین میں سب سے پہلے کون پیدا ہوئے تھے؟
جواب۔ حضرت عبداللہ ابن جعفر رضی اللہ عنہ۔ ایضاً
سوال۔ ہجرت کے بعد انصار کرام میں سب سے پہلے کون پیدا ہوئے تھے؟
جواب۔ حضرت محمد بن مخلد یا حضرت نعمان بن بشیر۔ ایضاً
سوال۔ سب سے پہلے راہ خدا میں کس صحابی نے تلوار نکالی تھی؟
جواب۔ حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ نے۔ شرح صحیح مسلم جلد چھ صفحہ ۹۷۵
سوال۔ اسلام میں سب سے پہلے کس صحابی نے اذان دی؟
جواب۔ حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے۔ ایضاً صفحہ ۱۱۱۲
سوال۔ سب سے زیادہ احادیث کس صحابی نے روایت کی ہے؟
جواب۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے۔ نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۲۴۹

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال۔حضرت عمر فاروق نے سب سے پہلے کس کو فلسطین کا قاضی بنایا تھا؟
جواب۔حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ کو۔ ایضاً صفحہ ۲۶۶
سوال۔مسجد میں سب سے پہلے کس صحابی رسول نے چراغ روشن کیا؟
جواب۔حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہ نے۔ نزہۃ المجالس جلد اول صفحہ ۵۰۸
سوال۔سب سے پہلے ہجرت کر کے مدینہ پہونچ نے والے صحابی کون ہیں؟
جواب۔حضرت مصعب ابن عمیر رضی اللہ عنہ۔ تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۱۶
سوال۔سب سے پہلے کس صحابی نے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی؟
جواب۔حضرت بشیر بن سعد رضی اللہ عنہ نے۔ تاریخ ابن خلدون جلد اول صفحہ ۲۲۰
سوال۔مکہ مکرمہ میں سب سے پہلے کس صحابی نے جہراً قرآن مجید پڑھا؟
جواب۔حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے۔ شرح صحیح مسلم جلد چھ صفحہ ۱۱۲۱
سوال۔رومیوں میں سے سب سے پہلے کون مشرف باسلام ہوئے تھے؟
جواب:۔حضرت صہیب رومی رضی اللہ عنہ۔ ایضاً صفحہ ۱۱۸۹
سوال۔حضرت رسول اکرم ﷺ نے سب سے پہلے اجتہاد کی اجازت کس کو دی تھی؟
جواب:۔حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کو۔ نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۲۴۲
سوال:۔اسلام میں محمد سب سے پہلے کس کا نام رکھا گیا تھا؟
جواب:۔محمد بن حاطب رضی اللہ عنہ کا۔ نزھۃ المجالس جلد اول صفحہ ۶۲۲
سوال:۔نبی کریم ﷺ کے بعد سب سے پہلے احمد کس کا نام رکھا گیا؟
جواب:۔احمد بن ابی خلیل کا۔ جو خلیل سیبویہ کے استاد تھے۔ ایضاً صفحہ ۶۲۱
سوال:۔اسلام میں سب سے پہلے بادشاہ کون ہیں؟
جواب:۔حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ۔ نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۳۶۷
سوال:۔امت محمدیہ کے سب سے بڑے قاری کون ہیں؟
جواب:۔حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ۔ ایضاً صفحہ ۴۱۶

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔صورت وسیرت میں رسول اکرم ﷺ سے سب سے زیادہ مشابہ کون تھے؟
جواب:۔حضرت جعفر بن ابوطالب رضی اللہ عنہ۔ شرح صحیح مسلم جلد۶ صفحہ۱۱۸۶
سوال:۔مدینہ منورہ میں سب سے پہلے رسول اکرم ﷺ کے وحی کی کتابت کس نے کی تھی؟
جواب:۔حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ۹۶۶
سوال:۔انصار میں سے سب سے پہلے کس کا گھرانہ ایمان لایا تھا؟
جواب:۔حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کا۔ ایضاً صفحہ۹۰۲
سوال:۔اصحاب میں سب سے پہلے محمد کس کا نام رکھا گیا؟
جواب:۔محمد بن مسلمہ انصاری رضی اللہ عنہ کا۔ ایضاً صفحہ۹۰۳
سوال:۔مسجد نبوی کی تعمیر سب سے پہلے کس نے شروع کی تھی؟
جواب:۔حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ۔ سیرت بن ہشام جلد اول صفحہ۱۷۶
سوال:۔جنت البقیع میں سب سے پہلے کس صحابی کو دفن کیا گیا؟
جواب:۔حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ۔ جذب القلوب صفحہ۱۷۵
سوال:۔حبشہ کی طرف سب سے پہلے کس نے ہجرت کی تھی؟
جواب:۔حضرت ام سلمہ اوران کے شوہر ابوسلمہ رضی اللہ عنہما نے۔
شرح صحیح مسلم جلد۶ صفحہ۱۰۱۹

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## صحابہ صحابیات اور ان کے القاب

سوال:۔حواری رسول کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟
جواب:۔حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ کو۔ مسلم شریف جلد دوم صفحہ ۲۸۱
سوال:۔امین امت کس صحابی کا لقب ہے؟
جواب:۔حضرت عبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ کا۔ ایضاً صفحہ ۲۸۲
سوال:۔فارس رسول کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟
جواب:۔حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ کو۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۳۳۰
سوال:۔سیدالشہد اءکس صحابی کا لقب ہے؟
جواب:۔حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کا۔ ایضاً صفحہ ۲۰۷
سوال:۔اسداللہ کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟
جواب:۔حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کو۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۱۹۶
سوال:۔سیف اللہ کس صحابی کا لقب ہے؟
جواب:۔حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کا۔ تواریخ حبیب الہ صفحہ ۱۱۱
سوال:۔غسیل الملائکہ کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟
جواب:۔حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ کو۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۳۱۵
سوال:۔صاحب الآذان کس صحابی کا لقب ہے؟
جواب:۔حضرت عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ کا۔ مسند امام احمد جلد ۱۳ صفحہ ۲۷
سوال:۔ذات النطاقین کس صحابیہ کا لقب ہے؟
جواب:۔حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا کا۔ نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۳۸۰
سوال:۔خلیل الخلفاء کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔حضرت ایمن بن خزیمہ رضی اللہ عنہ کو۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۰۱۷

سوال:۔ذوالبجادین کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب:۔حضرت عبداللہ مزنی رضی اللہ عنہ کا۔ ایضا صفحہ ۵۹۱

سوال:۔صاحب السر کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب:۔حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ کا۔ نزھۃ القاری جلد دوم صفحہ ۱۶۷

سوال:۔خطیب رسول اللہ کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب:۔حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ کا۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۰۲۳

سوال:۔شاعر رسول اللہ کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟

جواب:۔حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کو۔ ایضاً

سوال:۔ترجمان القرآن اور ابوالخلفاء کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب:۔حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کا۔ ایضا صفحہ ۸۴۷

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## صحابہ وصحابیات کے متعلق دیگر معلومات

سوال:۔حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کی کتنی صاحبزادیاں تھیں اور کون کون؟
جواب:۔آٹھ صاحبزادیاں تھیں۔(۱)ام حسن (۲)ام کلثوم (۳)ام اسحاق (۴) ام محمد (۵)ام سعد (۶)حسنہ (۷)قریبہ (۸)عمرہ۔
نزھۃ القاری جلد دوم صفحہ ۲۴۴

سوال:۔حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ نے کتنے سال کی عمر میں اسلام قبول کیا تھا؟
جواب:۔۶۰ سال کی عمر میں۔ حاشیہ مسند امام احمد جلد بارہ صفحہ ۲۶۳

سوال:۔غسیل الملائکہ حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ کی بیوی کا نام کیا تھا؟
جواب:۔جمیلہ تھا یہ عبداللہ بن ابی کی بہن تھی۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۲۱۵

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کے وصال کے وقت حضرت اسامہ بن زید کی عمر کیا تھی؟
جواب:۔۲۰ سال تھی۔ نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۴۵۲

سوال:۔حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ کتنے سال کی عمر میں مشرف باسلام ہوئے تھے؟
جواب:۔۱۶ سال کی عمر میں۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۲۴۶

سوال:۔ام حرام رضی اللہ عنہا رشتہ میں حضرت انس کی کیا لگتی تھیں؟
جواب:۔خالہ تھیں۔ حاشیہ مسند امام احمد جلد ۱۸ صفحہ ۴۰۱

سوال:۔حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کب پیدا ہوئے تھے؟
جواب:۔عام الفیل سے دس سال پہلے۔ شرح صحیح مسلم جلد ۶ صفحہ ۱۱۸۳

سوال:۔حضرت زبیر ابن عوام رضی اللہ عنہ کو کس نے اور کہاں شہید کیا تھا؟
جواب:۔ابن جرموز نے وادی سباع میں حالت نماز میں آپ کو شہید کیا تھا۔
شرح صحیح مسلم جلد ۶ صفحہ ۹۷۶

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال۔ کتنے سال کی عمر میں سعد ابن وقاص رضی اللہ عنہ نے اسلام قبول کیا تھا؟

جواب۔ سترہ سال کی عمر میں۔ ایضاً صفحہ ۱۱۸۶

سوال۔ حضرت طلحہ کو رسول اکرم ﷺ نے ہجرت کے بعد کس کا بھائی بنایا تھا؟

جواب۔ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کا۔ ایضاً صفحہ ۹۷۴

سوال۔ حضرت زبیر ابن عوام رضی اللہ عنہ کو کس کا بھائی بنایا تھا؟

جواب۔ حضرت سلمہ بن سلامہ رضی اللہ عنہ کا۔ ایضاً صفحہ ۹۷۵

سوال۔ صحابہ کرام میں عمرو نام کے کتنے حضرات ہیں؟

جواب۔ دوسو سے زائد ہیں۔ نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۱۶۸

سوال۔ صحابہ اکرام میں عمر نام کے کتنے حضرات ہیں؟

جواب۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے علاوہ تیئیس اور حضرات ہیں۔ ایضاً

سوال۔ بیعت رضوان کے موقع پر کس صحابی نے تین بار بیعت کی تھی؟

جواب۔ حضرت سلمہ ابن اکوع رضی اللہ عنہ نے۔ ضیاء النبی جلد چار صفحہ ۱۴۳

سوال۔ کس صحابی رسول کی لاش کی حفاظت شہد کی مکھیوں نے کی تھی؟

جواب۔ حضرت عاصم ابن ثابت رضی اللہ عنہ۔ تواریخ حبیب الہ صفحہ ۷۰

سوال۔ کس صحابی رسول کے لئے رسول اکرم ﷺ نے فرمایا تھا فداک ابی وامی؟

جواب۔ حضرت سعد ابن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کیلئے۔
صحیح مسلم شریف جلد دوم صفحہ ۲۸۰

سوال۔ حضرت مصعب ابن عمیر رضی اللہ عنہ کو کس نے شہید کیا تھا؟

جواب۔ ابی ابن خلف بد بخت نے جنگ احد میں۔ شواہد النبوۃ صفحہ ۱۳۳

سوال۔ شاتم رسول ﷺ اسماء بنت مروان کا قتل کس صحابی نے کیا تھا؟

جواب۔ حضرت عمیر ابن عدی رضی اللہ عنہ نے۔ ایضاً صفحہ ۱۳۲

سوال۔ کس صحابی رسول ﷺ کا نام قرآن مقدس میں صراحت کے ساتھ مذکور ہے؟

جواب۔ حضرت زید ابن حارثہ رضی اللہ عنہ کا، آیت کریمہ یہ ہے، **فلمّا قضٰی زید**

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



منھا و طرا زوجنا کھا . زادالمعاد جلد اول صفحہ ۱۰۸

سوال۔عشرہ مبشرہ کون کون ہیں؟

جواب۔حضرت ابوبکر صدیق حضرت عمر فاروق حضرت عثمان غنی حضرت علی مرتضیٰ حضرت طلحہ حضرت زبیر حضرت عبدالرحمٰن بن عوف حضرت سعد ابن ابی وقاص حضرت سعید ابن زید حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہم۔

مشکوۃ المصابیح صفحہ ۵۶۶

سوال۔اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ کی انگوٹھی کا نقش کیا تھا؟

جواب۔حب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تھا۔

نزھۃ القاری جلد اول صفحہ ۴۵۲

سوال۔بدری صحابہ میں سب سے آخر میں کس انتقال ہوا؟

جواب۔حضرت اسید بن مالک رضی اللہ عنہ کا۔

اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۵۸۵

سوال:۔عشرہ مبشرہ میں سے کس صحابی کا انتقال سب سے آخر میں ہوا؟

جواب:۔حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کا۔

مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۹۰۸

سوال:۔ملک شام میں سب سے آخر میں کس صحابی رسول کا وصال ہوا؟

جواب:۔حضرت عبداللہ بن بسر مازنی رضی اللہ عنہ کا۔

حاشیہ مسند امام احمد جلد ۱۳ صفحہ ۴۵۹

سوال:۔مصر میں سب سے آخر میں کس صحابی رسول کا صال ہوا؟

جواب:۔حضرت عبداللہ بن حارث رضی اللہ عنہ کا۔

حاشیہ مسند امام احمد جلد ۱۳ صفحہ ۴۶۷

سوال:۔صحابیات میں سب سے آخر میں کس نے وفات پائی؟

جواب:۔ام قیس بنت محصن رضی اللہ عنہا نے۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



حاشیہ مسند امام احمد جلد ۱۸ صفحہ ۳۸۹

❖❖❖

## خلفائے اربعہ کا بیان

سوال:۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب:۔عبداللہ بن عثمان ابی قحافہ تھا۔ اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۵۸۷

سوال:۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے والدین کے اسما کیا تھے؟

جواب:۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے والد کا نام عثمان ابو قحافہ اور والدہ کا نام ام الخیر سلمٰی بنت صخر بن عامر بن کعب تھا۔ شرح صحیح مسلم جلد ۶ صفحہ ۸۸۳

سوال:۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا لقب کیا ہے؟

جواب:۔ان کا لقب صدیق اور عتیق ہے۔ تاریخ الخلفاء صفحہ ۲۹

سوال:۔حضرت ابوبکر صدیق کے والد ابو قحافہ کا انتقال کب ہوا تھا؟

جواب:۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے انتقال کے چھ مہینہ بعد محرم ۱۴ھ میں ہوا تھا۔ خلفائے راشدین صفحہ ۲۸

سوال:۔انتقال کے وقت حضرت ابو قحافہ کی عمر کیا تھی؟

جواب:۔ستانویں (۹۷) سال تھی۔ خلفائے راشدین صفحہ ۲۸

سوال:۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی ولادت کب اور کہاں ہوئی تھی؟

جواب:۔واقعہ فیل کے دو سال چار مہینہ بعد مکہ میں ہوئی تھی۔

اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۵۸۷

سوال:۔امت محمدیہ میں سب سے افضل کون شخص ہیں؟

جواب:۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔ تاریخ الخلفاء صفحہ ۴۰

سوال:۔حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ جب حضور کے ساتھ ہجرت کر کے مدینہ پہونچے تھے تو پہلے کس کے یہاں ٹھہرے تھے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔خبیب بن اساف کے یہاں۔ سیرۃ ابن ہشام جلد اول صفحہ ۱۷۵

سوال:۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی انگوٹھی پر کونسی عبارت نقش تھی؟

جواب:۔انکی انگوٹھی پر نعم القادر اللہ نقش تھا۔ شرح صحیح مسلم جلد ۶ صفحہ ۸۸۹

سوال:۔حضرت ابوبکر صدیق عمر میں رسول اکرم سے کتنا چھوٹے تھے؟

جواب:۔دو سال چھوٹے تھے۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۴۱

سوال:۔سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے کتنے سال کی عمر سے رسول پاک ﷺ کے ساتھ رہنا شروع کر دیا تھا؟

جواب:۔اٹھارہ سال کی عمر سے باقاعدہ رہنا شروع کر دیا تھا۔

نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۲۲

سوال:۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کتنے دنوں تک مسند خلافت پر فائز رہے؟

جواب:۔دو سال تین ماہ بارہ یوم تک۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۸۹

سوال:۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا انتقال کس دن ہوا تھا؟

جواب:۔پیر کے دن ۲۲ جمادی الثانی ۱۳ھ کو۔

شرح صحیح مسلم شریف جلد ۶ صفحہ ۸۸۹

سوال:۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو غسل کس نے دیا تھا؟

جواب:۔ان کی وصیت کے مطابق ان کی بیوی حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا نے۔ اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۵۸۷

سوال:۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی ولادت کب ہوئی تھی؟

جواب:۔واقعہ فیل کے تیرہ سال بعد۔ تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۰۸

سوال:۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے والدین کے نام کیا تھے؟

جواب:۔ان کے والد کا نام خطاب اور والدہ کا نام حنتمہ یا حیثمہ ہے۔

نزھۃ القاری جلد ۷ صفحہ ۱۰۵

سوال:۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی کنیت کیا ہے

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔انکی کنیت ابوحفص ہے۔ ایضاً

سوال۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کب مشرف باسلام ہوئے؟

جواب۔نبوت کے چھٹے سال ۲۷ سال کی عمر میں۔ تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۰۸

سوال۔سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے اسلام لانے کی دعا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کس دن کی تھی؟

جواب۔بدھ کے دن کی تھی اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ جمعرات کے دن مشرف باسلام ہوئے۔ نزہۃ القاری جلد دوم صفحہ ۳۵۵

سوال۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں کتنے شہر فتح ہوئے تھے؟

جواب۔ایک ہزار چھتیس شہر کے قصبات و دیہات کے ساتھ۔

مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۹۱۵

سوال۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں کتنی مسجدیں تعمیر ہوئیں اور کتنے بت کدے اور مندر منہدم ہوئے؟

جواب۔چار ہزار مسجدیں تعمیر ہوئیں اور چار ہزار مندر بت کدے اور آتش کدے منہدم ہوئے۔ ایضاً

سوال۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ پر قاتلانہ حملہ کس نے اور کس دن کیا تھا؟

جواب۔حضرت مغیرہ بن شعبہ کے ایرانی غلام ابولولو فیروز نے چھبیس ذی الحجہ ۲۲ھ کو نماز صبح میں قاتلانہ حملہ کیا تھا۔ خلفائے راشدین صفحہ ۲۸۹

سوال۔سیدنا فاروق اعظم کس دن مسند خلافت پر متمکن ہوئے تھے؟

جواب۔۲۳، جمادی الآخر ۱۳ ہجری بروز سہ شنبہ۔ نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۱۶۷

سوال۔سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کتنے دنوں تک مسند خلافت پر متمکن رہے؟

جواب۔دس سال چھ ماہ دس دن۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۹۲

سوال۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کب پیدا ہوئے تھے؟

جواب۔عام الفیل کے چھٹیں سال میں۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۹۱۶

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال۔اسلام لانے والوں میں حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا کو نسا نمبر تھا؟

جواب۔چوتھا نمبر تھا۔ ایضاً

سوال۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے والدین کے اسماء کیا ہیں؟

جواب۔والد کا نام عفان بن ابی العاص اور والدہ کا نام اروئی بنت کریز ہے۔

تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۴۷

سوال۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا لقب کیا ہے؟

جواب۔ذوالنورین۔ نزہتہ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۹۴

سوال۔رسول اکرم ﷺ نے اپنی کن دو صاحبزادیوں کو ایک بعد دیگرے حضرت عثمان غنی کے نکاح میں دیا تھا؟

جواب۔حضرت رقیہ وحضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہما کو۔ ایضاً صفحہ ۵۹۵

سوال۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کتنے نکاح کیئے تھے اور کن کن عورتوں سے؟

جواب۔چار نکاح کیئے تھے،دوز مانہ جاہلیت میں ایک قتیلہ بنت عبدالعزیٰ سے اور دوسرا ام رومان سے اور دو نکاح اسلام لانے کے بعد کیئے تھے ایک اسماء بنت عمیس سے اور دوسرا حبیبہ بنت خارجہ سے۔

تاریخ ابن خلدون جلد اول صفحہ ۲۷۵

سوال۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی مدت خلافت کیا ہے؟

جواب۔بارہ سال۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۹۱۷

سوال۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کس تاریخ کو مسند خلافت پر رونق افروز ہوئے تھے؟

جواب۔یکم محرالحرام،۲۴ہجری کو۔ نزھتہ القاری جلد اول صفحہ ۴۸۹

سوال۔بلوائیوں نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو کس دن شہید کیا تھا؟

جواب۔اٹھارہ،۱۸، ذی الحجہ ۳۵،ہجری مطابق ۲۰ مئی ۶۵۶ء بروز جمعہ نماز عصر اور مغرب کے درمیان خلفائے راشدین صفحہ ۴۰۰

سوال۔کس بدبخت نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو شہید کیا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔اسود تجیبی بد بخت نے۔ اکمال فی اسماء الرجال صفحہ۶۰۲
سوال۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی کس زوجہ نے آپ کی محافظت کرنی چاہی تو ان کی تین انگلیاں کٹ گئیں؟
جواب۔حضرت نائلہ بنت فراضہ رضی اللہ عنہا۔ خلفائے راشدین صفحہ۴۰۰
سوال۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو غسل کس نے دیا تھا؟
جواب۔انہیں غسل نہیں دیا گیا تھا بغیر غسل کے ان ہی کپڑوں میں جو پہنے تھے دفن کیا گیا۔ تاریخ ابن خلدون جلد اول صفحہ۴۵۹
سوال۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو کب اور کہاں دفن کیا گیا؟
جواب۔سنیچر کی رات مغرب اور عشاء کے درمیان بقیع کے پیچھے حش کوکب میں۔
تاریخ الخلفاء صفحہ۱۶۲
سوال۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ کتنے لوگوں نے پڑھی؟
جواب۔صرف سترہ لوگوں نے۔ خلفائے راشدین صفحہ۴۰۱
سوال۔حضرت علی رضی اللہ عنہ کب اور کہاں پیدا ہوئے؟
جواب۔عام الفیل کے تیئیس سال بعد رجب المرجب میں جمعہ کے دن خانہ کعبہ کے اندر۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ۶۰۹
سوال۔حضرت علی رضی اللہ عنہ کس دن ایمان لائے تھے؟
جواب۔منگل کے دن۔ ایضاً
سوال۔حضرت علی رضی اللہ عنہ کے والدین کے کیا نام ہیں؟
جواب۔والد کا نام ابوطالب اور والدہ کا نام فاطمہ بنت اسد ہے۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ۹۱۷
سوال۔حضرت علی رضی اللہ عنہ کی کنیت کیا ہے؟
جواب۔ابوالحسن،ابوتراب،اور ابوریحانین۔ ایضاً
سوال۔حضرت علی رضی اللہ عنہ کی عمر اسلام لانے کے وقت کیا تھی؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔دس سال۔ سیرت ابن ہشام جلد اول صفحہ ۸۱

سوال۔جب حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا تھا تو اسوقت دونوں کی عمریں کیا تھی؟

جواب۔حضرت علی رضی اللہ عنہ کی عمر اکیس سال پانچ ماہ اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی عمر سولہ یا اٹھارہ سال تھی۔ جذب القلوب صفحہ ۸۰

سوال۔حضرت علی رضی اللہ عنہ کے خلافت کی مدت کیا ہے؟

جواب۔چار سال سات ماہ چھ روز یا بارہ روز۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۶۲۷

سوال۔کس بد بخت نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو شہید کیا تھا؟

جواب۔عبدالرحمٰن بن ملجم نے۔ شرح صحیح مسلم شریف جلد چھ صفحہ ۹۶۳

سوال۔ابن ملجم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے کے لیئے کس کو ہم راز بنایا تھا اور شریک کیا تھا؟

جواب۔شبیب بن بجرا کو۔ شرح صحیح مسلم جلد چھ صفحہ ۹۶۳۳

سوال۔حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کل کتنے لڑکے اور لڑکیاں تھیں؟

جواب۔چودہ لڑکے اور سترہ لڑکیاں تھیں۔ تاریخ ابن خلدون جلد اول صفحہ ۲۵۵

سوال۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی تھی؟

جواب۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔ شرح صحیح مسلم جلد چھ صفحہ ۸۸۹

سوال۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی تھی؟

جواب۔حضرت صہیب رومی رضی اللہ عنہ نے۔ تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۳۶

سوال۔حصرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی تھی؟

جواب۔حضرت زبیر رضی اللہ عنہ نے۔ ایضاً صفحہ ۱۶۲

سوال۔حضرت علی رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی تھی؟

جواب۔حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے۔ اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۶۰۳

سوال۔حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے کتنے سال کی عمر میں وصال فرمایا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔ترسٹھ سال کی عمر میں۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۸۹

سوال۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی شہادت کے وقت عمر مبارک کیا تھی؟

جواب۔ترسٹھ سال تھی۔ نزہۃ القاری جلد اول صفحہ ۱۶۷

سوال۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کتنے سال کی عمر میں شہید ہوئے؟

جواب۔بیاسی سال کی عمر میں۔ ایضاً صفحہ ۴۹۰

سوال۔شہادت کے وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ کی عمر مبارک کیا تھی؟

جواب۔ترسٹھ سال۔ تاریخ ابن خلدون جلد اول صفحہ ۵۵۱

سوال۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی انگوٹھی پر کون سی عبارت نقش تھی؟

جواب۔نعم القادر اللہ۔ شرح صحیح مسلم، جلد ص ۸۸۹

سوال۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مہر خلافت پر کون سی عبارت نقش تھی؟

جواب۔وکفی بالموت واعظا۔ تاریخ الخلفاء اُردو، ص ۲۱۵

سوال۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مہر پر کیا نقش تھا؟

جواب۔الملک للہ، یانعم القادر اللہ۔ ایضا، ۲۶۸

سوال۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا رشتہ مواخات کس کے ساتھ ہوا تھا؟

جواب۔حارثہ بن زہیر کے ساتھ۔ سیرت خلفائے راشدین، صفحہ ۱۵

سوال۔حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا رشتہ مواخات کس سے قائم کیا گیا تھا؟

جواب۔بنوسالم کے سردار عنبان بن مالک سے۔ ایضا، صفحہ ۴۰

سوال۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا رشتہ مواخات کس سے قائم ہوا تھا؟

جواب۔حضرت روس بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے۔طبقات ابن سعد، جلد سوم، صفحہ ۳۱

❖ ❖ ❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



# رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی
# اولاد کرام کے متعلق معلومات

سوال۔رسول زادے کل کتنے ہیں؟

جواب۔اصح یہ ہے رسول زادے کل سات ہیں جن میں تین فرزند اور چار صاحب زادیاں ہیں۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۷۷۱

سوال۔رسول اکرم ﷺ کے صاحبزادوں اور صاحبزادیوں کے اسماء کیا ہیں؟

جواب۔صاحبزادوں کے اسماء حضرت قاسم ،حضرت ابراہیم ،حضرت عبداللہ اور صاحبزادیوں کے اسماء سیدہ زینب،سیدہ رقیہ،سیدہ ام کلثوم،سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہن۔ ایضاً صفحہ ۷۷۰

سوال۔رسول اکرم ﷺ کے سب سے پہلے فرزند کون ہے؟

جواب۔حضرت قاسم رضی اللہ عنہ۔ ایضا صفحہ ۷۷۲

سوال۔رسول اکرم ﷺ کی اولاد کرام میں سب سے افضل کون ہیں؟

جواب۔سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا۔ زادالمعاد جلد اول صفحہ ۱۰۴

سوال۔سیدہ زینب بنت رسول ﷺ کا نکاح کس سے ہوا تھا؟

جواب۔حضرت ابوالعاص بن ربیع رضی اللہ عنہ سے۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۶۷۰

سوال۔سیدہ زینب بنت رسول ﷺ کب پیدا ہوئیں تھیں؟

جواب۔ ۳۰ میلادی میں۔ انوار محمدیہ صفحہ ۱۴۵

سوال۔سیدہ زینب رضی اللہ عنہا کی حضرت ابوالعاص سے کتنی اولادیں ہوئیں تھیں؟

جواب۔دو،ایک علی اور دوسری امامہ۔ انوار محمدیہ صفحہ ۱۴۵

سوال۔حضرت ابراہیم بن رسول ﷺ کب متولد ہوئے تھے؟

جواب۔ماہ ذی الحجہ،۸،ہجری میں مدینہ طیبہ میں۔ مداج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۷۷۳

سوال۔حضرت ابراہیم بن رسول ﷺ کو کس نے دود پلایا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔ام سیف جو ایک آہنگر کی بیوی تھیں۔ ایضاصفحہ

سوال۔حضرت ابراہیم بن رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا جب وصال ہوا تھا اس وقت ان کی عمر کیا تھی؟

جواب۔سولہ ماہ تھی۔ طبقات ابن سعد جلد اول قسط دوم صفحہ ۱۸۱

سوال۔سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کب متولد ہوئیں تھیں؟

جواب۔ ۳۳ م میں۔ انوار محمد یہ صفحہ ۱۴۵

سوال۔رسول۔اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے کس صاحبزادے کے وصال کے وقت سورج میں گہن لگا تھا؟

جواب۔حضرت ابراہیم بن رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے دن۔

طبقات ابن سعد جلد اول قسط دوم صفحہ ۱۸۳

سوال۔سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے کب ہوا تھا؟

جواب۔ ۳ھ میں۔ انور محمد یہ صفحہ ۱۴۶

سوال۔سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب۔ ۹ھ میں۔ ایضاً

سوال۔رسول اکرم ﷺ کی صاحبزادیوں میں سب سے بڑی کون تھیں؟

جواب۔سیدہ زینب رضی اللہ عنہا۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۷۷۹

سوال۔سیدہ زینب رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب۔ ۸ھ میں۔ انوار محمد یہ صفحہ ۱۴۵

سوال۔سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کب متولد ہوئی تھیں؟

جواب۔اعلان نبوت سے پانچ سال قبل۔ نزہۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۲۷۶

سوال۔سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا عقد حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کب ہوا تھا؟

جواب۔ ۲ھ ماہ رمضان میں غزوہ بدر کے بعد۔ نزہۃ القاری جلد دوم صفحہ ۱۵۴

سوال۔سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی رخصتی کب ہوئی تھی؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔ ماہ ذی الحجہ میں۔ ایضاً

سوال۔ سیدہ فاطمہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی کتنی اولادیں ہوئیں تھیں؟

جواب۔ پانچ اولادیں، جن میں تین لڑکے حسن، حسین، محسن اور دولڑکیاں ام کلثوم، اور زینب رضی اللہ عنہم اجمعین۔ انور محمدیہ صفحہ ۱۴۷

سوال۔ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا وصال کتنے سال کی عمر میں ہوا تھا؟

جواب۔ اٹھائیس سال کی عمر میں۔ نزہتہ المجالس جلد دوم صفحہ ۶۷۲

سوال۔ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا تھا؟

جواب۔ رسول اکرم ﷺ کے وصال کے چھ ماہ بعد رمضان المبارک ۱۱ھ میں۔ ایضاً

سوال۔ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی تھی؟

جواب۔ سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے۔ ایضاً

سوال۔ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کو غسل کس نے دیا تھا؟

جواب۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے۔ اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۶۱۳

سوال۔ اسلام میں سب سے پہلے کس خاتون کے جنازہ کو اوپر سے ڈھانپ کر لے جایا گیا؟

جواب۔ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے جنازہ کو۔ شرح صحیح مسلم جلد چھ صفحہ ۱۰۱۸

سوال۔ جنتی جوانوں کے سردار کون ہیں؟

جواب۔ حضرت حسن و حسین رضی اللہ عنہما۔ مسند امام احمد جلد دس صفحہ ۱۰

سوال۔ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کب پیدا ہوئے تھے؟

جواب۔ نصف رمضان المبارک ۳ھ میں۔ شرح صحیح مسلم جلد چھ صفحہ ۹۸۰

سوال۔ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کب پیدا ہوئے تھے؟

جواب۔ ماہ شعبان ۴ھ میں۔ اکمال فی اسماء الرجال صفحہ ۵۹۰

سوال۔ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر کس نے سب سے پہلے بیعت کی تھی؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔قیس بن سعد نے۔ تاریخ ابن خلدون جلداول صفحہ۵۵۲

سوال۔حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے پیدل چل کر کتنے حج کئے تھے؟

جواب۔پچیس حج کیئے تھے۔ تاریخ الخلفاء صفحہ۱۹۰

سوال۔حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو کس نے زہر دیا تھا؟

جواب۔انہیں کی بیوی جعدہ بنت اشعث بن قیس نے۔ ایضاً صفحہ۱۹۲

❖❖❖

## غزوات سے متعلق معلومات

سوال:۔اسلام کی تاریخ میں کل کتنے غزوات ہوئے؟

جواب:۔اسلام کی تاریخ میں کل ۲۷/۲۵/یا۲۹ غزوات ہوئے ہیں۔

زادالمعاد جلداول صفحہ۱۲۹

سوال:۔کتنے غزوات میں لڑائی ہوئی؟

جواب:۔نوغزوات میں لڑائی ہوئی۔ ایضاصفحہ۱۲۹

سوال:۔وہ نوغزوات کون ہیں جن میں قتال ہوا؟

جواب:۔وہ یہ ہیں بدر،احد،خندق،قریظہ،بنومصطلق،خیبر،فتح مکہ،حنین،طائف۔

زادالمعاد جلداول صفحہ۱۲۹

سوال:۔قرآن مقدس میں کتنے غزوات کا بیان ہے؟

جواب:۔قرآن مقدس میں سات غزوات کا بیان ہے۔بدر،احد،خندق،خیبر،فتح، حنین،تبوک۔ زادالمعاد جلداول صفحہ۱۲۹

سوال:۔اسلام کی تاریخ میں سب سے پہلاغزوہ کون ہے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔سب سے پہلا غزوہ ابواء ہے۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۳۲

سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم غزوہ ابواء کے لئے کب نکلے تھے؟

جواب:۔ماہ صفر کے شروع میں نکلے تھے۔ نزھۃ القاری جلد ۷ صفحہ ۲۵۹

سوال:۔رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب غزوہ ابواء کے لئے نکلے تھے تو مدینے کا حاکم کس کو بنایا تھا؟

جواب:۔حضرت سعد ابن عبادہ رضی اللہ عنہ کو مدینہ میں خلیفہ بنایا تھا۔

مدارج النبوۃ دوم صفحہ ۱۳۲

سوال:۔غزوہ ابواء میں جھنڈا کس کے ہاتھ میں تھا اور کس رنگ کا تھا؟

جواب:۔حضرت حمزہ ابن عبدالمطلب کے ہاتھ میں تھا اور وہ سفید تھا۔

زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۱۶۴

سوال:۔غزوہ ابواء سے قافلہ کتنے دنوں بعد لوٹا تھا؟

جواب:۔پندرہ دنوں کے بعد لوٹا تھا۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۳۳

سوال:۔غزوہ ابواء میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب:۔ساٹھ تھی۔ جذب القلوب صفحہ ۷۸

سوال:۔غزوہ بواط میں علمبردار کون تھے اور علم کس رنگ کا تھا؟

جواب:۔غزوہ بواط کے علمبردار حضرت سعد ابن ابی وقاص تھے اور وہ علم سفید تھا۔

زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۱۶۵

سوال:۔غزوہ بواط میں کتنے مجاہدین ہمراہ تھے؟

جواب:۔دوسو مجاہدین ہمراہ تھے۔ نزھۃ القاری جلد ۷ صفحہ ۲۵۹

سوال:۔غزوہ بواط میں جانے سے قبل رسول اعظم نے کس کو مدینہ میں اپنا قائم مقام بنایا تھا؟

جواب:۔حضرت سائب بن عثمان بن مظعون کو۔ تاریخ ابن خلدون ج ۱ ص ۷۵

سوال:۔غزوہ عشیرہ کب واقع ہوا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔غزوہ عشیرہ جمادی الاولیٰ ۲ھ میں واقع ہوا۔ نزھۃ القاری ج ۷ص ۲۵۹
سوال:۔غزوہ عشیرہ میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟
جواب:۔ایک روایت میں ڈیڑھ سواور ایک میں دوسو کا ذکر ہے۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۳۵

سوال:۔غزوہ عشیرہ میں علم کس کے ہاتھ میں تھا؟
جواب:۔سفید رنگ کا علم حضرت حمزہ بن عبدالمطلب کے ہاتھ میں تھا۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۳۵
سوال:۔غزوہ عشیرہ میں جانے سے قبل کس کو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ میں اپنا قائم مقام بنایا تھا؟
جواب:۔حضرت ابوسلمہ بن عبدالاسد کو۔ تاریخ ابن خلدون جلد اول صفحہ ۵ ۷
سوال:۔غزوہ عشیرہ میں مسلمانوں کے پاس کتنے اونٹ تھے؟
جواب:۔کل تیس اونٹ تھے جس پر باری باری سوار ہوتے تھے۔
طبقات ابن سعد جلد اول قسط ۳ صفحہ ۲۹۸

سوال:۔غزوہ اور سریہ میں کیا فرق ہے؟
جواب:۔وہ لشکر جس میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بنفس نفیس خود موجود رہے ہوں اسے غزوہ کہتے ہیں اور جس لشکر میں خود موجود نہ ہوں بلکہ کوئی فوج روانہ فرمائی ہو اسے بعث اور سریہ کہتے ہیں۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۳۱
سوال:۔اسلامی تاریخ میں کل کتنے سرایا ہوئے؟
جواب:۔سرایا کی تعداد میں اختلاف ہے بعض ۴۷/اور بعض ۳۷ /اور بعض نے ۵۶ کہا ہے۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۳۲
سوال:۔غزوہ بدر کب واقع ہوا؟
جواب:۔رمضان المبارک کی ۱۷/تاریخ کو جمعہ کے دن۔
تفسیر ضیاء القرآن جلد دوم صفحہ ۱۲۷

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔غزوہ بدر میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی۔
جواب:۔۳۱۳تھی۔ تواریخ حبیب الٰہ صفحہ ۴۸
سوال:۔غزوہ بدر میں کتنے مہاجرین اور کتنے انصار شریک تھے؟
جواب:۔۷۷مہاجرین اور ۲۳۶/انصار تھے۔ جذب القلوب صفحہ ۸۱
سوال:۔غزوہ بدر میں مسلمانوں کے پاس کتنے گھوڑے اور اونٹ وغیرہ تھے؟
جواب:۔دوگھوڑے ستر اونٹ چھ زرہیں اور آٹھ تلواریں تھیں۔ ایضاً
سوال:۔غزوہ بدر میں مشرکین کی تعداد کتنی تھی اور ان کے پاس کتنے گھوڑے تھے؟
جواب:۔۹۵۰تھی اور ان کے پاس ۱۰۰گھوڑے تھے۔ ایضاً
سوال:۔جنگ بدر میں مسلمانوں کے پاس جو گھوڑے تھے ان کے نام کیا تھے؟
جواب:۔مرثد بن غنوی کے گھوڑے کا نام سیل تھا اور مقداد بن عمرو کے گھوڑے کا نام سجہ تھا اور زبیر بن عوام کے گھوڑے کا نام یعسوب تھا۔
سیرت ابن ہشام جلد اول صفحہ ۴۲۵
سوال:۔غزوہ بدر میں مسلمانوں کی طرف سے کون کون حضرات گھوڑے پر سوار تھے؟
جواب:۔حضرت زبیر بن عوام اور حضرت مقدار بن اسود۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۱۷۱
سوال:۔غزوہ بدر میں کفار کی طرف سے سب سے پہلے کون کون مقابلہ کے لئے میدان میں آئے تھے؟
جواب:۔شیبہ بن ربیعہ،عتبہ بن ربیعہ، اور ولید بن عتبہ۔
نزہۃ القاری جلد ۷ صفحہ ۲۶۸
سوال:۔ان کے مقابلہ کیلئے مسلمانوں کی طرف سے کون کون آئے تھے؟
جواب:۔مسلمانوں کی طرف سے عبداللہ بن رواحہ،عوف بن عفراء اور معوذ بن عفرا نکلے تھے جب انھوں نے کہا کہ ہم قریشیوں سے لڑیں گے تو پھر حضرت علی اور حضرت حمزہ اور حضرت عبیدہ بن حارث نکلے۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۱۷۹
سوال:۔غزوہ بدر میں کتنے کافر مارے گئے تھے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔ ۷۰ مارے گئے تھے اور ۷۰ قید ہوئے تھے۔ تفسیر سورہ الم نشرح صفحہ ۱۰۸

سوال:۔ جنگ بدر میں کتنے مسلمان شہید ہوئے تھے؟

جواب:۔ چودہ مسلمان شہید ہوئے تھے جن میں چھ مہاجر چھ قبیلہ خزرج اور دو قبیلہ اوس کے تھے۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۱۸۸

سوال:۔ غزوہ بدر میں کون سی مشہور تلوار مسلمانوں کے ہاتھ آئی تھی؟

جواب:۔ شمشیر ذوالفقار۔ جذب القلوب صفحہ ۸۱

سوال:۔ جنگ بدر میں قریش کے بڑے بڑے کون کون سردار مارے گئے تھے؟

جواب:۔ عتبہ، شیبہ، ابوجہل، ابوالبختری، زمعہ، عاص بن ہشام، امیہ بن خلف، منبع بن حجاز عقبہ بن ابی معیط، نضر بن حارث۔ سیرۃ مصطفیٰ صفحہ ۱۷۹

سوال:۔ غزوہ بدر میں ملائکہ سے کون کون شریک تھے؟

جواب:۔ حضرت جبرئیل، حضرت میکائل، حضرت اسرافیل علیہم السلام کی شرکت ثابت ہے۔ نزھۃ القاری جلد ۷ صفحہ ۴۲۷

سوال:۔ جنگ بدر میں فرشتے کس رنگ کا عمامہ باندھے ہوئے تھے؟

جواب:۔ تمام فرشتوں کا عمامہ سفید تھا، لیکن حضرت جبرئیل علیہ السلام کا زرد رنگ کا تھا۔ سیرت ابن ہشام جلد اول صفحہ ۲۴۱

سوال:۔ ابوجہل کو کس نے قتل کیا تھا؟

جواب:۔ حضرت معاذ بن عمرو بن جموح اور معوذ بن عفراء نے قتل کیا تھا۔

ایضاً صفحہ ۲۴۱

سوال:۔ غزوہ بنی سلیم کب واقع ہوا تھا؟

جواب:۔ غزوہ بدر کے سات دن بعد۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۱۷۹

سوال:۔ غزوہ بنی سلیم میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب:۔ تین سو۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۸۷

سوال:۔ غزوہ بنی قینقاع کب واقع ہوا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



جواب:۔ پندرہ شوال کوسنیچر کے دن۔ جذب القلوب صفحہ ۸۱

سوال:۔غزوہ بنی قینقاع کے علمبر دار کون تھے؟

جواب:۔حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۸۰

سوال:۔غزوہ بنی سلیم میں نکلنے سے پہلے حضور نے کس کو مدینے میں خلیفہ بنایا تھا؟

جواب:۔حضرت ابن ام اکلثوم رضی اللہ عنہ کو۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۸۷

سوال:۔غزوہ سویق کب واقع ہوا تھا؟

جواب:۔ ۳ھ میں پانچویں ذی الحجہ کو واقع ہوا تھا۔ جذب القلوب صفحہ ۸۲

سوال:۔غزوہ سویق میں کتنے کفار شریک تھے؟

جواب:۔ دوسو کفار ابوسفیان کی سر براہی میں شریک تھے۔ ایضاً

سوال:۔غزوہ سویق کیلئے رسول اکرم کتنے مہاجر وانصار کے ساتھ تشریف لائے تھے۔

جواب:۔ دوسو مہاجر وانصار کے ساتھ۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۸۱

سوال:۔غزوہ بنو قینقاع میں جانے سے پہلے حضور اکرم نے کس کو مدینے میں خلیفہ مقرر کیا تھا؟

جواب:۔حضرت ابولبابہ رضی اللہ عنہ کو۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۸۰

سوال:۔غزوہ اُحد کب واقع ہوا تھا؟

جواب:۔شوال ۳ھ میں واقع ہوا تھا۔ سیرۃ ابن ہشام حصہ اول صفحہ ۲۸۷

سوال:۔رسول اکرم ﷺ جنگ احد کیلئے کس دن نکلے تھے؟

جواب:۔ ۷ر شوال کوسنیچر کے دن۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد اول صفحہ ۲۷۰

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کتنے صحابہ کے ساتھ غزوۂ اُحد کیلئے نکلے تھے؟

جواب:۔ایک ہزار صحابہ کے ساتھ۔ شرح صحیح مسلم جلد ۵ صفحہ ۴۵۵

سوال:۔عبداللہ بن ابی اپنے کتنے ساتھیوں کولیکر اور کس مقام سے الگ ہوگیا تھا؟

جواب:۔ تین سو ساتھیوں کولیکر مقام شوط سے جو مدینہ اور اُحد کے درمیان ہے الگ ہوگیا تھا۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۱۹۴

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔غزوہ اُحد میں کتنے مسلمانوں نے جنگ کی تھی اور انکے پاس کتنے گھوڑے تھے؟
جواب:۔سات سو مسلمانوں نے جنگ کی تھی اور انکے پاس پچاس گھوڑے تھے، ایضاً
سوال:۔جب مشرکین کا لشکر جنگ اُحد کیلئے مدینہ کی جانب آرہا تھا تو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کس کو لشکر کی خبر لانے کیلئے بھیجا تھا؟
جواب:۔حضرت عدی بن فضالہ رضی اللہ عنہ کے دونوں لڑکوں حضرت انس اور حضرت مونس رضی اللہ عنہما کو جاسوسی کیلئے بھیجا تھا۔ سیرۃ مصطفیٰ صفحہ ۱۹۴
سوال:۔غزوہ احد میں مشرکین کے پاس کتنے اونٹ اور گھوڑے تھے؟
جواب:۔دوسو گھوڑے اور تین ہزار اونٹ تھے۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۹۴
سوال:۔غزوۂ احد میں کتنے کفار زرہ پوش تھے؟
جواب:۔سات سو زرہ پوش تھے۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۱۹۴
سوال:۔رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جنگ اُحد میں جانے سے قبل کس کو مدینے میں نماز پڑھانے کیلئے نائب مقرر کیا تھا؟
جواب:۔حضرت ابن ام مکتوم رضی اللہ عنہ کو۔ سیرۃ ابن ہشام جلد اول صفحہ ۲۸۹
سوال:۔جنگ اُحد میں کفار کی تعداد کتنی تھی؟
جواب:۔تین ہزار جن میں دوسو سوار تھے۔ سیرۃ ابن ہشام جلد اول صفحہ ۲۹۰
سوال:۔غزوہ احد میں مشرکین کا سردار کون تھا؟
جواب:۔ابوسفیان تھا۔ جذب القلوب صفحہ ۸۳
سوال:۔غزوہ احد میں مسلمانوں کے علمبردار کون تھے؟
جواب:۔حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ تھے۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۱۹۵
سوال:۔غزوہ احد میں مسلمانوں کی جانب سب سے پہلا تیر کس نے چلایا تھا؟
جواب:۔ابو عامر راہب نے۔ تاریخ حبیب الہ صفحہ ۱۲۹
سوال:۔غزوہ احد میں کتنے مسلمان شہید ہوئے تھے؟
جواب:۔۷۰ مسلمان شہید ہوئے تھے جن میں چار مہاجر اور چھیاسٹھ انصار میں سے

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



تھے۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۲۳۱

سوال:۔غزوۂ احد میں کتنے مشرکین جہنم رسید ہوئے تھے؟

جواب:۔بائیس مشرکین جہنم رسید ہوئے تھے۔ سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۲۰

سوال:۔جنگ میں مہاجرین میں سے کون کون شہید ہوئے تھے؟

جواب:۔حضرت حمزہ ابن عبدالمطلب ،حضرت عبداللہ ابن جحش ،حضرت مصعب ابن عمیر،حضرت شماس بن عثمان رضی اللہ عنہم اجمعین۔

سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۱۷

سوال:۔غزوہ حمراءالاسد کب واقع ہوا تھا؟

جواب:۔ہجرت کے بتیس ماہ بعد ۸؍شوال کو۔ شرح صحیح مسلم شریف جلد ۵ صفحہ ۱۰۷

سوال:۔غزوہ بنو مصطلق کب واقع ہوا؟

جواب:۔شعبان ۵ھ میں واقع ہوا۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۲۵۶

سوال:۔غزوہ مریسیع کسے کہتے ہیں؟

جواب:۔غزوہ مصطلق کو ہی غزوہ مریسیع بھی کہتے ہیں۔ نشر الطیب صفحہ ۸۶

سوال:۔آیت تیمّم کس غزوہ کے موقع پر نازل ہوئی تھی؟

جواب:۔غزوہ بنی مصطلق کے موقع پر۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۲۵۸

سوال:۔غزوہ بنی مصطلق میں کتنے کافر مارے گئے تھے؟

جواب:۔دس کافر مارے گئے تھے۔ تفسیر سورہ الم نشرح صفحہ ۱۰۸

سوال:۔غزوہ بنی مصطلق میں جانے سے پہلے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کس کو مدینے کا حاکم بنایا تھا؟

جواب:۔حضرت ابوذر غفاری اور بقول بعض نمیلہ بن عبداللہ کو مدینے کا حاکم بنایا تھا۔

تاریخ ابن خلدون جلد اول صفحہ ۱۲۷

سوال:۔واقعہ افک کس غزوہ کے موقع پر واقع ہوا تھا؟

جواب:۔غزوہ بنی مصطلق کے موقع پر۔ تواریخ حبیب الٰہ صفحہ ۹۰

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال:۔غزوہ مریسیع میں رسول اکرم کے ساتھ کون کون ازواج تھیں؟
جواب:۔سیدہ عائشہ صدیقہ اور سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہما۔
طبقات ابن سعد جلد اول قسط۳ صفحہ ۳۵۸

سوال:۔غزوہ خندق کب واقع ہوا؟
جواب ء۔شوال ۵ھ میں واقع ہوا۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۲۶۹
سوال:۔غزوہ خندق کا دوسرا نام کیا ہے؟
جواب:۔اس کا دوسرا نام احزاب بھی ہے۔ نشر الطیب صفحہ ۸۶
سوال:۔غزوہ خندق کو خندق اور احزاب کہنے کی کیا وجہ ہے؟
جواب:۔خندق اسلئے کہتے ہیں کہ یہ خندق کھود کر لڑا گیا تھا اور احزاب اس لئے کہ حزب کے معنی جماعت کے ہوتے ہیں چونکہ اس غزوہ میں کفار کئی جماعتوں کو ملا کر لڑنے آئے تھے اس لئے احزاب بھی کہتے ہیں۔
تواریخ حبیب الہ صفحہ ۷۸

سوال:۔خندق کھودنے میں کتنے صحابہ کرام شامل تھے؟
جواب:۔تین ہزار صحابہ کرام شامل تھے۔ شرح صحیح مسلم جلد ۵ صفحہ ۵۴۹
سوال:۔خندق کھودنے کا مشورہ کس نے دیا تھا؟
جواب:۔حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ نے۔ نزھۃ القاری جلد ۷ صفحہ ۳۰۹
سوال:۔خندق کا عمق کتنا تھا اور یہ کتنے دن میں تیار ہوا تھا؟
جواب:۔خندق کا عمق پانچ گز رتھا یہ بیس دن میں تیار ہوئی تھی۔
شرح صحیح مسلم جلد ۵ صفحہ ۵۴۹

سوال:۔خندق کیسے تیار ہوا تھا؟
جواب:۔دس دس آدمیوں کو دس دس گز زمین کھودنے کیلئے دی گئی تھی۔
شرح صحیح مسلم شریف جلد ۵ صفحہ ۵۴۹
سوال:۔غزوہ خندق میں کفار قریش کا سرادکون تھا۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔ابوسفیان تھا۔ جذب القلوب صفحہ ۸۶

سوال:۔غزوہ خندق میں کفار کی تعداد کتنی تھی۔

جواب:۔دس ہزار تھی۔ سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۳۵

سوال:۔غزوہ خندق میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۔تین ہزار تھی۔ سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۳۵

سوال:۔حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی تلوار ذوالفقار حضرت علی کو کس غزوہ میں عطا فرمائی تھی؟

جواب:۔غزوہ خندق میں۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۲۹۷

سوال:۔غزوہ خندق میں کتنے مسلمان شہید ہوئے اور کتنے کافر مارے گئے تھے؟

جواب:۔چھ مسلمان شہید ہوئے تھے اور تین کافر مارے گئے تھے۔

جذب القلوب صفحہ ۸۶

سوال:۔جنگ خندق میں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کس مشہور پہلوان کو قتل کیا تھا؟

جواب:۔عمرو بن عبدود کو۔ تواریخ حبیب الہ صفحہ ۸۲

سوال:۔غزوہ خندق میں مسلمانوں میں سے کون کون حضرات شہید ہوئے تھے؟

جواب:۔سعد بن معاذ، انس بن عوف، عبداللہ بن سہل، طفیل بن نعمان، ثعلبہ بن غنمہ کعب بن زید رضی اللہ عنہم اجمعین۔ سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۴۹

سوال:۔غزوہ بنی قریظہ کب واقع ہوا تھا؟

جواب:۔ذوالقعدہ ۵ھ میں۔ شرح صحیح مسلم شریف جلد ۵ صفحہ ۱۰۷

سوال:۔غزوہ بنی قریظہ میں اہل قریظہ کو کتنے دنوں تک محاصرہ میں رکھا گیا تھا؟

جواب:۔پچیس دن تک۔ جذب القلوب صفحہ ۸۶

سوال:۔غزوہ بنی قریظہ میں جانے سے قبل رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کس کو مدینے کا حاکم مقرر کیا تھا؟

جواب:۔حضرت ابن ام مکتوم رضی اللہ عنہ کو۔ سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۴۱

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔رسول اعظم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے کس گھوڑے پرسوار ہوکر غزوہ بنی قریظہ میں تشریف لے گئے تھے؟

جواب:۔اپنے لحیف نامی گھوڑے پرسوار ہوکر۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۳۰۴

سوال:۔غزوہ نبی قریظہ میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب:۔تین ہزار۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۳۰۵

سوال:۔غزوہ بنی قریظہ میں مسلمانوں کے پاس کتنے گھوڑے تھے۔

جواب:۔چھتیس گھوڑے۔ طبقات ابن سعد جلد اول قسط ۳ صفحہ ۳۶۹

سوال:۔غزوہ بنی قریظہ میں کتنے یہودی قتل کئے گئے تھے؟

جواب:۔غزوہ بنی قریظہ میں چارسو یہودی قتل کئے گئے تھے۔

تواریخ حبیب الہ صفحہ ۸۷

سوال:۔غزوہ بنولحیان کب واقع ہوا تھا؟

جواب:۔ ماہ ربیع الاول ۶ ھ میں واقع ہوا اور ابن اسحٰق کے نزدیک جمادی الاولیٰ میں بنوقریظہ کے چھ ماہ بعد واقع ہوا تھا۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۳۲۵

سوال:۔غزوہ بنی لحیان میں صحابہ کی تعداد کتنی تھی؟

جواب:۔دوسو تھی۔

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کس غزوہ میں اپنی والدہ کی قبر پر تشریف لے گئے تھے؟

جواب:۔غزوہ بنی لحیان میں۔ جذب القلوب صفحہ ۸۶

سوال:۔غزوہ الغابہ کب واقع ہوا تھا؟

جواب:۔ربیع الاول ۶ ھ میں۔ شرح صحیح مسلم جلد ۵ صفحہ ۱۰۷

سوال:۔غزوہ غابہ میں جانے سے قبل رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کس کو مدینہ میں خلیفہ بنایا تھا؟

جواب:۔حضرت ابن ام مکتوم رضی اللہ عنہ کو۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۲۷۸

سوال:۔غابہ کہاں واقع ہے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔مدینہ سے ۱۲/میل دور شام کے راستے پر واقع ہے۔
طبقات ابن سعد جلد اول قسط ۳ صفحہ ۳۷۵

سوال:۔حدیبیہ کا واقعہ کب پیش آیا تھا؟
جواب:۔ذی القعدہ ۶ ھ۔　　زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۲۸۶

سوال:۔صلح حدیبیہ کے موقع پر صلح نامہ کس نے لکھا تھا؟
جواب:۔حضرت علی رضی اللہ عنہ نے۔　　صحیح مسلم شریف جلد دوم صفحہ ۱۰۴

سوال:۔ جب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم حدیبیہ کیلئے روانہ ہوئے تھے تو کس کو مدینے کا حاکم بنایا تھا؟
جواب:۔نمیلہ بن عبداللہ لیثی رضی اللہ عنہ کو۔　　سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۶۳

سوال:۔صلح حدیبیہ کا جو صلح نامہ لکھا گیا تھا اس پر کن کن لوگوں نے دستخط کئے تھے؟
جواب:۔مسلمانوں کی طرف سے حضرت سیدنا صدیق اکبر، حضرت سیدنا فاروق اعظم، حضرت عبدالرحمٰن ابن عوف، حضرت سعد ابن ابی وقاص، حضرت عثمان ابن عفان، حضرت ابوعبیدہ بن جراح اور مکرز ین بن حفص نے۔
ضیاء النبی جلد ۴ صفحہ ۱۴۸

سوال:۔رسول اکرم ﷺ کس اونٹنی پر سوار ہو کر حدیبیہ تشریف لے گئے تھے؟
جواب:۔اپنی قصواء نامی اونٹنی پر۔　　تواریخ حبیب الٰہ صفحہ ۹۴

سوال:۔صلح حدیبیہ کے موقع پر کتنے صحابہ کرام موجود تھے؟
جواب:۔چودہ یا پندرہ سو۔　　زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۲۸۷

سوال:۔ بیعت رضوان میں کس بد بخت نے بیعت نہیں کی تھی؟
جواب:۔جدّ بن قیس نے بیعت نہیں کی تھی۔　　زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۲۹۰

سوال:۔غزوہ خیبر کب واقع ہوا تھا؟
جواب:۔جمادی الاولیٰ ۷ ھ میں۔　　شرح صحیح مسلم شریف جلد ۵ صفحہ ۱۰۷

سوال:۔غزوہ خیبر میں جانے سے قبل حضور اکرم ﷺ نے کس کو مدینے کا حاکم مقرر کیا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔حضرت نمیلہ بن عبداللہ لیثی رضی اللہ عنہ کو۔
سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۷۴

سوال:۔خیبر میں کتنے قلعے تھے اور کون کون؟
جواب:۔آٹھ قلعے تھے، کیسہ، ناعم، صعب، شق، قموص، بطاۃ، سطیح اور سالم۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۴۰۰

سوال:۔خیبر کے قلعوں میں سے سب سے پہلے کون قلعہ فتح ہوا تھا؟
جواب:۔سب سے پہلے ناعم نامی قلعہ فتح ہوا تھا۔ سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۷۵

سوال:۔خیبر کہاں واقع ہے؟
جواب:۔مدینہ منورہ سے ۱۸۴ کلومیٹر اتر میں واقع ہے۔
شرح صحیح مسلم جلد ۵ صفحہ ۵۸۸

سوال:۔غزوہ خیبر میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟
جواب:۔چودہ سو تھی جن میں دو سو گھوڑ سوار تھے۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۴۰۱

سوال:۔غزوہ خیبر میں کتنے مسلمان شہید ہوئے تھے؟
جواب:۔گیارہ مسلمان شہید ہوئے تھے۔ جذب القلوب صفحہ ۸۷

سوال:۔غزوہ خیبر میں کتنے کافر واصل جہنم ہوئے تھے؟
جواب:۔ترانوے کافر واصل جہنم ہوئے تھے۔ جذب القلوب صفحہ ۸۷

سوال:۔غزوہ خیبر کے موقع پر ازواج مطہرات میں سے کون حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھیں؟
جواب:۔سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا ساتھ تھیں۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۴۰۱

سوال:۔غزوہ خیبر میں جب حضرت علی کے ہاتھ سے سپر گر گئی تھی تو پھر کس چیز کو سپر بنایا تھا؟
جواب:۔دروازۂ قلعہ کا کواڑ اکھاڑ کر سپر کی طرح ہاتھ میں لے لیا تھا۔
تواریخ حبیب الہ۔۱۰۲

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال:۔خیبر مدینہ منورہ سے کتنی دور ہے؟
جواب:۔۹۶ میل دور ہے۔ طبقات ابن سعد جلد اول قسط ۳۰۰۴
سوال:۔غزوہ موتہ کب واقع ہوا تھا؟
جواب:۔جمادی الاولیٰ ۸ھ میں۔ نزھۃ القاری جلد ۷ صفحہ ۳۴۳
سوال:۔جنگ موتہ میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟
جواب:۔تین ہزار تھی۔ سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۹۴
سوال:۔جنگ موتہ میں رسول اکرم ﷺ نے کس رنگ کا علم اور کس کو دیا تھا؟
جواب:۔سفید علم حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کو دیا تھا۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۴۵۶
سوال:۔جنگ موتہ میں حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد علم کس نے لیا تھا؟
جواب:۔حضرت جعفر ابن ابی طالب نے پھر ان کی شہادت کے بعد حضرت عبداللہ ابن رواحہ نے پھر انکی شہادت کے بعد حضرت ثابت ابن احرم نے پھر مسلمانوں نے حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو دیا اور ان کے ہاتھ سے فتح ہوئی۔ سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۳۹۵
سوال:۔جنگ موتہ میں رومیوں کی تعداد کتنی تھی؟
جواب:۔ایک لاکھ سے زیادہ تھی۔ نزھۃ القاری جلد ۷ صفحہ ۳۴۳
سوال:۔جنگ موتہ میں حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے ہاتھ سے کتنی تلواریں ٹوٹی تھیں؟
جواب:۔نو تلواریں ٹوٹی تھیں۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۴۵۹
سوال:۔فتح مکہ کیلئے رسول اکرم ﷺ کب مدینہ منورہ سے روانہ ہوئے تھے؟
جواب:۔بدھ کے دن دس رمضان المبارک کو ۸ھ میں روانہ ہوئے تھے۔
نزھۃ القاری جلد ۷ صفحہ ۳۴۷

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔جب رسول اعظم غزوہ فتح مکہ کیلئے روانہ ہوئے تھے تو کس کو مدینہ میں اپنا نائب مقرر کیا تھا؟

جواب:۔ابواہم کلثوم بن حصین غفاری کو۔ سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۴۰۰

سوال:۔غزوہ فتح کے موقع پر حضور اکرم ﷺ اور صحابہ کرام نے راستے میں کس جگہ روزہ افطار فرمایا تھا؟

جواب:۔مقام کدید میں جو عسقان اوراج کے درمیان ہے۔

سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۴۰۰

سوال:۔غزوہ فتح میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب:۔دس ہزار تھی۔ جذب القلوب صفحہ ۸۹

سوال:۔وہ کتنے لوگ تھے جن کی فتح مکہ کے دن گردن مارنے کی اجازت تھی؟

جواب:۔ایسے لوگ مردوں میں گیارہ اور عورتوں میں چھ تھیں مردوں میں سے چار قتل کئے گئے اور سات مامون رہے اور عورتوں میں سے چار ماری گئیں اور ایک میں اختلاف ہے۔ مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۴۹۴

سوال:۔غزوہ فتح مکہ میں کتنے کافر مارے گئے تھے؟

جواب:۔چوبیس کافر مارے گئے تھے۔بیس قبیلہ بنی بکر کے اور چار قبیلہ ہذیل کے تھے۔ تواریخ حبیب الہ صفحہ ۱۱۶

سوال:۔غزوہ فتح مکہ میں کتنے مسلمان شہید ہوئے تھے؟

جواب:۔دو مسلمان شہید ہوئے تھے۔ تواریخ حبیب الہ صفحہ ۱۱۶

سوال:۔فتح مکہ کے موقع پر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کس کے گھر میں غسل کیا تھا اور نماز پڑھی تھی؟

جواب:۔حضرت ام ہانی بنت ابی طالب کے گھر میں غسل فرمایا تھا اور آٹھ رکعت نماز ادا فرمائی تھی۔ زادالمعاد جلد سوم صفحہ ۴۱۰

سوال:۔غزوۂ حنین کب واقع ہوا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔شوال ۸ ھ میں۔　　شرح صحیح مسلم شریف جلد۵صفحہ۳۵۴

سوال:۔غزوۂ حنین میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب:۔بارہ ہزار تھی۔　　تواریخ حبیب الہ صفحہ۱۲۴

سوال:۔غزوۂ حنین میں رسول اکرم کس پر سوار تھے؟

جواب:۔بغلہ شہبا یعنی دلدل پر سوار تھے۔　　تواریخ حبیب الہ صفحہ۱۲۴

سوال:۔غزوہ حنین کو اور کس نام سے یاد کرتے ہیں؟

جواب:۔اسکو غزوہ اوطاس اور غزوہ ہوازن بھی کہتے ہیں۔

زادالمعاد جلد سوم صفحہ۴۶۵

سوال:۔غزوہ طائف کب واقع ہوا تھا؟

جواب:۔غزوہ حنین کے بعد ہی ۸ ھ میں واقع ہوا۔

سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ۴۲۲

سوال:۔غزوہ طائف میں امہات المومنین میں سے کون کون رسول اکرم کے ہمراہ تھیں؟

جواب:۔ام المومنین سیدہ زینب بنت جحش اور سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہما ہمراہ تھیں۔

انوار محمدیہ صفحہ۱۲۱

سوال:۔اسلام میں منجنیق سب سے پہلے کس غزوہ میں استعمال کی گئی تھی؟

جواب:۔غزوہ طائف میں۔　　سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ۴۲۳

سوال:۔غزوہ طائف میں کتنے مسلمان شہید ہوئے تھے؟

جواب:۔بارہ مسلمان شہید ہوئے تھے۔　　مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۵۲۸

سوال:۔غزوہ طائف میں کتنے قریشی اور کتنے انصار شہید ہوئے تھے؟

جواب:۔سات قریش کے اور چار انصاریوں میں سے اور ایک بنی لیث سے شہید ہوئے تھے؟　　سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ۴۲۵

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## قرآن مقدس اور دیگر کتب سماوی

سوال: قرآن مقدس کب اور کس طرح نازل ہوا؟

جواب: پورا قرآن مقدس رمضان المبارک کی لیلۃ القدر میں لوحِ محفوظ سے آسمان دنیا پر نازل ہوا۔ پھر وہاں سے بلحاظِ مصلحت و باعتبار واقعات تھوڑا تھوڑا تیس سال میں نازل ہوا۔
مدارج النبوۃ، جلد دوم، ص ۴۷

سوال: لوحِ محفوظ سے آسمان دنیا پر قرآن مقدس کس ترتیب سے نازل ہوا؟

جواب: اسی ترتیب سے جس ترتیب سے ہم پڑھتے ہیں۔ حاشیۃ الصاوی، جلد اول، صفحہ ۲

سوال: قرآن پاک کی سب سے پہلے کونسی آیت نازل ہوئی؟

جواب: قرآن پاک کی سب سے پہلے سورۂ علق کی پہلی پانچ آیتیں نازل ہوئیں۔
تفسیر ضیاء النبی جلد دوم، ص ۲۱۵

سوال: قرآن مقدس کی کتنی سورتیں قبلِ ہجرت اور کتنی بعدِ ہجرت نازل ہوئیں؟

جواب: قرآن مقدس کی ۸۳/سورتیں ہجرت سے قبل اور ۳۱/سورتیں بعدِ ہجرت نازل ہوئیں۔ حاشیۃ الصاوی، جلد اول، ص ۲

سوال: قرآن مقدس کا نزول کب اور کس دن سے شروع ہوا تھا؟

جواب: قرآن مقدس کا نزول ۱۷/رمضان المبارک سے شروع ہوا اور یہ پیر کا دن تھا۔
تفسیر فیوض الرحمٰن، پارہ ۳۰/ص ۴۴۰

سوال: قرآن مقدس میں کن کن انبیائے کرام کے نام ذکر ہے؟

جواب: حضرت آدم، حضرت ادریس، حضرت نوح، حضرت ہود، حضرت صالح، حضرت ابراہیم، حضرت لوط، حضرت اسماعیل، حضرت اسحٰق، حضرت یعقوب، حضرت یوسف، حضرت ایوب، حضرت شعیب، حضرت موسیٰ، حضرت ہارون، حضرت یونس، حضرت داؤد، حضرت سلیمان، حضرت الیاس، حضرت یسع، حضرت زکریا، حضرت یحیٰی، حضرت عیسیٰ اور اکثر مفسرین نے حضرت ذوالکفل علیہم السلام کو بھی شمار کیا ہے اور حضرت محمد ﷺ۔
مدارج النبوہ، جلد ۱، ص ۱۵۶ تا ۱۵۷

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال: قرآن مقدس میں کتنے فرشتوں کا نام مذکور ہے؟

جواب: بارہ فرشتوں کے نام مذکور ہیں، جو یہ ہیں: (۱)جبرئیل (۲)میکائیل (۳)ہاروت (۴)ماروت (۵)الرعد (۶)برق (۷)مالک (۸)سجل (۹)قعید (۱۰)ذوالقرنین (۱۱)الروح (۱۲)سکینہ۔ الاتقان، جلد دوم، ص ۱۸۰

سوال: قرآن مقدس میں کتنے پرندوں کے نام مذکور ہیں؟

جواب: دس قسم کے پرندوں کے نام قرآن مقدس میں مذکور ہیں۔

(۱)السلویٰ (۲)البعوض (۳)الذباب (۴)النحل (۵)العنکبوت (۶)الجراد

(۷)الہدہد (۸)الغراب (۹)ابابیل (۱۰)نمل۔ الاتقان، جلد دوم، ص ۱۸۳

سوال: قرآن مقدس میں کس صحابیِ رسول کا نام صراحت کے ساتھ مذکور ہے؟

جواب: حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام صراحت کے ساتھ مذکور ہے۔ آیت کریمہ یہ ہے: "فلما قضیٰ زید منہا وطرازوجنا کہا۔"

سورۂ احزاب، آیت ۳۷) زادالمعاد، جلد اول، ص ۱۰۸

سوال: قرآن مقدس کی مدینہ طیبہ میں سب سے پہلی اور آخری کونسی سورہ نازل ہوئی؟

جواب: سب سے پہلے سورۂ بقرہ اور سب سے آخر میں سورہ مائدہ نازل ہوئی۔

حاشیہ الصاوی، جلد اول، ص ۲

سوال: قرآن مقدس کی مکہ شریف میں سب سے آخر میں کونسی سورہ نازل ہوئی؟

جواب: سورۂ عنکبوت، یا سورۂ مومنون، یا سورۂ مطففین نازل ہوئی۔

حاشیہ الصاوی، جلد اول، ص ۲

سوال: قرآن مقدس میں کس اسلامی مہینہ کا نام صراحت کے ساتھ مذکور ہے؟

جواب: اسلامی مہینوں میں سے صرف رمضان کا نام صراحت کے ساتھ مذکور ہے۔

تفسیر نعیمی، جلد دوم، ص ۲۱۷

سوال: قرآن مقدس کے حفاظ صحابہ کرام کے نام کیا تھے؟

جواب: حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان غنی، حضرت علی، حضرت طلحہ، حضرت سعد،

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



حضرت ابن مسعود، حضرت حذیفہ، حضرت سالم، حضرت ابوہریرہ، حضرت عبد اللہ بن سائب، حضرت عبداللہ بن عباس، حضرت عبداللہ بن عمر، حضرت عبداللہ بن عمرو، حضرت عائشہ، حضرت حفصہ، حضرت ام سلمٰی، حضرت عبادہ بن صامت، حضرت معاذ، حضرت مجمع بن جاریہ، حضرت فضالہ بن عبید، حضرت مسلمہ بن مخلد، حضرت معاذ بن جبل، حضرت ابی بن کعب، حضرت زید بن ثابت، حضرت ابوزید، حضرت ابودردا، حضرت سعید بن عبید، حضرت تمیم داری، حضرت عقبہ بن عامر، حضرت ابوموسیٰ اشعری، حضرت ام رقیب بنت عبداللہ بن حارث رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین۔ تدوین قرآن، ص ۳۱

سوال: سب سے پہلے کاتب وحی کون صحابی رسول ہیں؟

جواب: حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ الاستعاب فی معرفۃ الاصحاب، جلد ۱، صفحہ ۲۷

سوال: سب سے زیادہ وحی کتاب کرنے والے کون صحابی رسول ہیں؟

جواب: حضرت زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ گویا اسی کے لئے مقرر تھے۔

تدوین قرآن، ص ۳۷

سوال: قرآن مقدس میں اعراب کس نے لگوائے؟

جواب: حجاج بن یوسف نے ابواسود دئلی تابعی سے لگوائے۔ تفسیر نعیمی، جلد اول، ص ۱۶

سوال: قرآن مقدس میں سورتوں کے نام کس نے لکھوائے؟

جواب: حجاج بن یوسف نے۔ تفسیر نعیمی، جلد اول، ص ۱۶

سوال: قرآن مقدس کا نصف باعتبار آیت کہاں ہے؟

جواب: آیت کے اعتبار سے قرآن مقدس کا نصف سورہ شعراء کی یہ آیت: "فالقی موسیٰ عصاء فاذا ھی تلقف مایافکون۔" ہے۔ حاشیہ الصاوی، جلد اول، ص ۳

سوال: قرآن مقدس کا نصف باعتبار سورہ کونسی سورت ہے؟

جواب: سورہ کے اعتبار سے "الحدید" نصف قرآن کی آخری اور سورۂ مجادلہ نصف ثانی کی پہلی سورہ ہے۔ حاشیہ الصاوی، جلد اول، ص ۳

سوال: قرآن مقدس کا نصف باعتبار کلمات کہاں ہے اور کونسا کلمہ ہے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب: سورۂ حج میں الجلو دکلمات کے اعتبار سے قرآن مقدس کے نصف اول کا آخری کلمہ ہے۔ الاتقان، جلد اول، ص ۹۳

سوال: قرآن مقدس کا نصف باعتبار حرف کونسا حرف ہے اور کہاں ہے؟

جواب: حرف کے اعتبار سے قرآن مقدس کا نصف "لقد جئت شيئا نكرا۔" کا نون نصف اول کا آخری حرف اور کاف نصف ثانی کا پہلا حرف ہے اور یہ پارہ نمبر پندرہ کی آخری آیت ہے۔ (حاشیہ الصاوی جلد اول، ص ۳) اور بعض کہتے ہیں کہ "وليطلف" کی فا نصف اول کا آخری حرف ہے۔ الاتقان، جلد اول، ص ۹۳

سوال: قرآن مقدس میں کتنی آیتیں ہیں؟

جواب: قرآن مقدس کی آیتوں کے متعلق کئی قول ہیں:

| | |
|---|---|
| ۶۶۶۶ / چھ ہزار چھ سو چھیاسٹھ۔ | حاشیہ الصاوی، جلد اول، ص ۳ |
| ۶۵۰۰ / چھ ہزار پانچ سو۔ | تفسیر جمل، جلد اول، ص ۵ |
| ۶۲۱۶ / چھ ہزار دو سو سولہ | الاتقان، جلد اول، ص ۸۹ |
| ۶۶۱۶ / چھ ہزار چھ سو سولہ | تدوین قرآن، ص ۱۲۱ |

سوال: قرآن مقدس میں کل کتنے کلمات ہیں؟

جواب: قرآن کے کل کلمات کے متعلق کئی قول ہیں:

۷۷۴۵۰ / ستہتر ہزار چار سو پچاس۔ حاشیۃ الصاوی، جلد اول، ص ۳

۷۷۹۳۴ / ستہتر ہزار نو سو چونتیس۔ ۷۷۲۷۷ / ستہتر ہزار دو سو ستہتر۔

الاتقان، جلد اول، ص ۳

۷۷۴۳۶ / ستہتر ہزار چار سو چھتیس۔ تدوین قرآن، ص ۱۲۴

سوال: قرآن مقدس کے کل حروف کتنے ہیں؟

جواب: قرآن مقدس کے کل حروف کے متعلق کئی قول ہیں:

۳۲۳۶۷۱ / تین لاکھ بتیس ہزار چھ سو اکہتر۔ الاتقان، جلد اول، ص ۸۹

۳۴۰۷۴۰ / تین لاکھ چالیس ہزار سات سو چالیس۔ تفسیر ابن کثیر، جلد اول

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



۳۲۲۶۰۰ رتین لاکھ بائیس ہزار چھ سو۔ تدوین قرآن،ص ۱۲۴

سوال: قرآن مقدس میں حروف، زیر، زبر، اور نقطے وغیرہ کتنے ہیں؟

جواب: قرآن مقدس میں:

| | | |
|---|---|---|
| الف ۴۸۸۷۲ | ط ۱۲۷۴ | نقطے:۱۰۵۶۸۴ |
| ب ۱۱۴۲۸ | ظ ۸۴۲ | زبر: ۵۳۲۴۳ |
| ت ۱۰۱۹۹ | ع ۱۲۲۰ | زیر:۳۹۵۸۲ |
| ث ۱۰۲۷۷ | غ ۲۲۰۸ | پیش: ۸۸۰۴ |
| ج ۳۲۷۳ | ف ۸۴۹۹ | مد:۱۷۷۱ |
| ح ۳۹۹۳ | ق ۶۸۱۳ | تشدید:۱۲۵۳ |
| خ ۱۴۱۶ | ک ۹۵۰۰ | کلمات: ۷۷۴۳۶ |
| د ۵۶۴۲ | ل ۳۰۴۳۲ | سورتیں: ۱۱۴ |
| ذ ۴۶۹۹ | م ۲۶۱۳۵ | رکوعات:۵۴۰ |
| ر ۱۱۷۹۹ | ن ۲۶۵۶۰ | آیاتِ سجدہ:۱۴ |
| ز ۱۵۹۰ | و ۲۵۵۲۶ | اعشار کوفی:۴۲۳ |
| س ۵۸۹۱ | ھ ۱۹۵۷۰ | اعشار بصری:۶۲۳ |
| ش ۲۲۵۴ | لا ۴۷۲۰ | اخماس کوفی:۸۴۷ |
| ص ۲۰۱۳ | ی ۲۵۹۱۹ | اخماسِ بصری: ۱۲۴۶ |
| ض ۱۶۰۷ | کل حروف ۳۲۲۶۰۰ | آیاتِ عامہ: ۶۶۶۶ |

تدوین قرآن،ص ۱۲۴

سوال: توریت شریف کس زبان میں نازل ہوئی؟

جواب: سریانی زبان میں۔ الملفوظ، حصہ ۴، ص ۱۴

سوال: توریت شریف کس نبی پر نازل ہوئی؟

جواب: حضرت موسیٰ علیہ السلام پر۔ مدارج النبوۃ، جلد ۱، ص ۱۹۰

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال: توریت شریف کب نازل ہوئی؟

جواب: چھ رمضان المبارک کو۔ الاتقان، جلد اول، ص ۱۴۱

۱۰/ ذی الحجہ کو نازل ہوئی۔ حاشیہ جلالین، ص ۱۴۱

سوال: جن الواح میں توریت نازل ہوئی وہ کس چیز کی تھیں؟

جواب: وہ زبرجد کی تھیں۔ حاشیہ کنزالایمان، صفحہ ۱۵

وہ زمرد یا لکڑی کی تھیں۔ حاشیہ جلالین، صفحہ ۱۴۱

سوال: وہ الواح کتنی تھیں جن میں توریت نازل ہوئی؟

جواب: وہ سات تھیں۔ تفسیر نعیمی، جلد ۱، ص ۴۳۰

وہ دس تھیں۔ حاشیہ، جلالین ص ۱۴۱

سوال: زبور کس تاریخ کو نازل ہوئی۔

جواب: اٹھارہ رمضان المبارک کو۔ الاتقان، جلد اول، ص ۱۴۱

سوال: زبور شریف کس نبی پر نازل ہوئی؟

جواب: حضرت داؤد علیہ السلام پر۔ تفسیر نعیمی، جلد دوم، ص ۶۳۹

سوال: زبور شریف کس زبان میں نازل ہوئی؟

~~جواب: عبرانی زبان میں عمدۃ القاری، جلد اول، ص ۳۵~~

سوال: زبور شریف میں کتنی سورتیں تھیں۔

جواب: ایک سو بیس سورتیں تھیں۔ تفسیر نعیمی، جلد دوم، ص ۶۳۹

سوال: انجیل شریف کس تاریخ کو نازل ہوئی؟

جواب: تیرہ رمضان کو۔ الاتقان، جلد اول، ص ۱۴۱

بارہ یا تیرہ رمضان کو۔ تفسیر نعیمی، جلد اول، ص ۲۱۳

اٹھارہ رمضان کو۔ البدایہ والنہایہ، جلد دوم، ص ۷۸

سوال: انجیل شریف کس پیغمبر پر نازل ہوئی؟

جواب: حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر۔ تفسیر نعیمی، جلد اول، ص ۶۱۳

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال: انجیل شریف کس زبان میں نازل ہوئی؟
سوال: عبرانی زبان میں۔ (الملفوظ، حصہ چہارم، ص۱۴)

❖❖❖

## فرشتے، جن اور شیاطین

سوال: فرشتوں کو کس چیز سے پیدا کیا گیا؟
جواب: فرشتوں کو نور سے پیدا کیا گیا۔ ریاض الصالحین، حصہ دوم، ص۴۰۳
سوال: فرشتوں کو کس دن پیدا کیا گیا؟
جواب: بدھ کے دن۔ تفسیر الدر المنثور، جلد اول، ص۱۱۲
سوال: جنات کو کس چیز سے پیدا کیا گیا؟
جواب: آگ سے۔ ایضا، ص۱۱۱
سوال: جنات کو کس دن پیدا کیا گیا۔
جواب: جمعرات کے دن۔ تفسیر ابن کثیر، پ۱، رکوع۴
سوال: پہلے آسمان کے خازن فرشتے کا نام کیا ہے؟
جواب: حضرت اسمٰعیل علیہ السلام معارج النبوۃ، جلد سوم، ص۹۸
سوال: دوسرے آسمان کے سردار فرشتے کا نام کیا ہے؟
جواب: حضرت اسرافیل علیہ السلام ایضا، ص۱۰۲
سوال: تیسرے آسمان کے دربان فرشتے کا نام کیا ہے؟
جواب: حضرت سرحائیل علیہ السلام ایضا، ص۱۰۳
سوال: چوتھے آسمان کے خازن فرشتے کا نام کیا ہے؟
جواب: اس فرشتے کے نام کے بارے میں اختلاف ہے ایک روایت میں عزرائیل، ایک میں موضیائیل اور ایک میں مومیائیل ہے۔ ایضا، ص۱۰۳

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال: پانچویں آسمان کے سردار فرشتے کا نام کیا ہے؟
جواب: حضرت سقطائیل علیہ السلام۔ ایضا ص ۱۰۶
سوال: چھٹے آسمان کے خازن فرشتے کا نام کیا ہے؟
جواب: حضرت روعائیل علیہ السلام۔ ایضا، ص ۱۰۷
سوال: ساتویں آسمان کے خازن فرشتے کا نام کیا ہے؟
جواب: حضرت روحائیل علیہ السلام۔ ایضا، ص ۱۰۹
سوال: کس فرشتے کی پیشانی پر پورا قرآن لکھا ہوا ہے؟
جواب: حضرت اسرافیل علیہ السلام کی پیشانی پر پورا قرآن مقدس لکھا ہوا ہے؟
(الدر المنثور، جلد اول، ص ۱۲۳)
سوال: جب فرشتوں کو حضرت آدم علیہ السلام کا سجدہ کرنے کا حکم ہوا تھا تو کس فرشتے نے پہلے سجدہ کیا تھا؟
جواب: حضرت اسرافیل علیہ السلام نے۔ (ایضا، ص ۱۲۳)
سوال: قیامت کے دن جو فرشتہ زمین کو لپیٹے گا اس کا نام کیا ہے؟
جواب: حضرت ریافیل علیہ السلام (الاتقان، جلد اول، ص ۶۰)
سوال: فرشتوں کی مسجد کا نام کیا ہے؟
جواب: بیت المعمور (کنز العمال، جلد ا، ص ۴۹۸)
سوال: فرشتوں کی مسجد کہاں ہے؟
جواب: علی اختلاف چوتھے یا ساتویں آسمان پر بیت اللہ شریف کے بالمقابل۔
البدایہ، جلد اول، ص ۴۲
سوال: چار مشہور فرشتے کون کون ہیں؟
جواب: حضرت جبرئیل علیہ السلام، حضرت میکائیل علیہ السلام، حضرت اسرافیل علیہ السلام، حضرت عزرائیل علیہ السلام۔ (مواہب الدنیہ، جلد دوم، ص ۴۵)
سوال: ان چار فرشتوں میں افضل کون ہیں؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:حضرت جبرئیل علیہ السلام۔ (ایضا،ص۴۵)

سوال:حضرت جبرئیل علیہ السلام کب پیدا کئے گئے؟

جواب:حضرت میکائیل علیہ السلام کی پیدائش کے پانچ سوسال بعد پیدا کئے گئے۔ (نزہت المجالس،جلد دوم،ص۴۳۲)

سوال:حضرت جبرئیل علیہ السلام کے کتنے بازو ہیں؟

جواب:ایک ہزار چھ سو بازو ہیں۔ (نزہت المجالس،دوم،ص۴۳۲)

سوال:جنت کے خازن فرشتے کا نام کیا ہے؟

جواب:حضرت رضوان علیہ السلام (معارج النبوۃ،جلد سوم،ص۱۳۷)

سوال:دوزخ کے خازن فرشتے کا نام کیا ہے؟

جواب:حضرت مالک علیہ السلام (الاتقان،جلد اول،ص۲۰)

سوال:کس فرشتے کی پیشانی پر کلمہ طیبہ لکھا ہوا ہے؟

جواب:ملک الموت کی پیشانی پر۔ (نزہۃ المجالس،جلد اول،ص۲۹۰)

سوال:حضرت جبرئیل علیہ السلام کس نبی کی بارگاہ میں کتنی مرتبہ حاضر آئے۔

جواب:حضرت آدم علیہ السلام کی خدمت میں بارہ مرتبہ،حضرت ادریس علیہ السلام کی بارگاہ میں چار مرتبہ،حضرت نوح علیہ السلام کی خدمت میں پچاس مرتبہ،حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بارگاہ میں بیالیس مرتبہ،حضرت یعقوب علیہ السلام کی خدمت میں چار مرتبہ،حضرت ایوب علیہ السلام کی خدمت میں تین مرتبہ،حضرت موسیٰ علیہ السلام کی خدمت میں چار سو مرتبہ ،حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی بارگاہ میں دس مرتبہ اور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں چوبیس ہزار مرتبہ حاضر آئے۔ (زرقانی،جلد اول،ص۲۲۴)

سوال:ہر آدمی کے ساتھ کتنے فرشتے ہوتے ہیں؟

جواب:چار فرشتے ہوتے ہیں،دو فرشتے دن میں اور دو فرشتے رات میں ہوتے ہیں۔اور رات و دن کے اعمال کے دفتر بھی الگ الگ ہوتے ہیں۔(تفسیر عزیزی،پ تیس،ص۸۸)

سوال:جنات کس کی اولاد ہیں؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com

جواب: ابلیس کی اولاد ہیں۔ (تبیان القرآن، جلد ۹، ص ۶۱۰)

سوال: جنوں کے بابائے اول کا نام کیا تھا؟

جواب: جنوں کے بابائے اول کا نام جان تھا۔ (تفسیر فیوض الرحمٰن اول، ص ۲۱۶)

سوال: جنات زمین پر کب آباد کئے گئے تھے؟

جواب: حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش سے ساٹھ ہزار سال قبل جنات کو زمین پر آباد کیا گیا تھا۔ (تفسیر نعیمی، جلد اول، ص ۲۷۹)

سوال: جنات میں سے کس کا نام قرآن مقدس میں مذکور ہے؟

جواب: جنات میں سے صرف ابلیس کا نام قرآن مقدس میں مذکور ہے۔

(الاتقان، جلد دوم، ص ۱۸۱)

سوال: اس جن کا نام کیا ہے جو حضرت نوح علیہ السلام سے لیکر نبی پاک ﷺ تک ہر نبی کی خدمت میں حاضر ہوتا رہا؟

جواب: اس کا نام ہامہ بن الیم بن الاقیس بن ابلیس ہے۔ (مدارج النبوۃ، جلد اول، ص ۳۹۲)

سوال: جنات سے سب سے پہلے پناہ کس نے لی؟

جواب: یمن کی ایک قوم نے۔ (فیوض الرحمٰن، پ ۲۹، ص ۲۸۶)

سوال: ابلیس کے باپ اور ماں کا نام کیا ہے؟

جواب: اس کے باپ کا نام خبلیث اور ماں کے نام نبلیث ہے۔ (معارج النبوۃ، جلد اول، ص ۱۵)

سوال: آسمان میں ابلیس کس نام سے پکارا جاتا ہے؟

جواب: پہلے آسمان میں عابد، دوسرے میں زاہد، تیسرے میں عارف، چوتھے میں ولی، پانچویں میں تقی، چھٹے میں خازن اور ساتویں میں عزازیل اور لوح محفوظ میں ابلیس کے نام سے پکارا جاتا ہے۔ (حاشیہ الصاوی، جلد اول، ص ۲۲)

سوال: ابلیس کتنے سالوں تک جنت کا خزانچی رہا؟

جواب: چالیس ہزار سال تک۔ (ایضا، ص ۲۲)

سوال: ابلیس پر سب سے پہلے لعنت کس نے کی تھی؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب: حضرت جبرئیل علیہ السلام نے۔ (معارج النبوۃ، جلد اول، ص۳۹)

سوال: ابلیس کی بیوی کا نام کیا ہے؟

جواب: ابلیس کی بیوی کا نام رسل ہے۔ (نزہتہ المجالس، ص۱۱۷)

❖❖❖

## زمین، آسمان، چاند، سورج وغیرہ

سوال: زمین کو کس دن پیدا کیا گیا؟

جواب: زمین کو ہفتہ کے دن پیدا کیا گیا۔ الدرالمنثور، جلد اول، ص۱۰۷

سوال: زمین کا سب سے پہلے کون سا حصہ پیدا کیا گیا؟

جواب: سب سے پہلے وہ حصہ پیدا کیا گیا جہاں آج خانۂ کعبہ ہے۔

تفسیر نعیمی، جلد اول، ص۸۳۹

زمین کا وہ حصہ جہاں خانہ کعبہ ہے زمین کی تخلیق سے دو ہزار سال پہلے بنا پھر وہیں سے ساری زمین پھیلائی گئی۔ تفسیر خازن، جلد اول، ص۹۴)

سوال: زمین میں پہاڑ کس دن بنائے گئے؟

جواب: اتوار کے دن۔ تفہیم البخاری، جلد ۵، ص۱۲

منگل کے دن۔ تفسیر خازن، جلد ۶، ص۸۸

سوال: زمین پر درخت کس دن لگائے گئے؟

جواب: زمین پر درخت پیر کے دن لگائے گئے۔ (ایضا)

سوال: زمین پر انسانوں سے پہلے کون آباد تھے؟

جواب: جن آباد تھے۔ (الدرالمنثور، جلد اول، ص۱۱۱)

سوال: سب سے پہلے زمین پر کون بسائے گئے؟

جواب: جن بسائے گئے۔ (تفسیر ابن کثیر، جلد اول، ص۵۰)

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال: زمین کے طبقات کتنے ہیں؟
جواب: زمین کے طبقات سات ہیں۔ (خازن، جلد ۷، ص۲۶)
سوال: زمین کے طبقات کی موٹائی کتنی ہے؟
جواب: پانچ سو برس کی راہ۔ (تفسیر ابن جریر، پ ۲۸، ص۹۹)
سوال: آسمان کس چیز سے بنایا گیا ہے؟
جواب: ہوا اور پانی سے پیدا شدہ دھواں سے ساتوں آسمان بنائے گئے۔
(تفسیر عزیزی، ص ۱۳۶)
سوال: ساتوں آسمان کس دن پیدا کئے گئے؟
جواب: جمعرات کے دن۔ (تفسیر خازن، جلد ۶، ص۸۸)
سوال: زمین پہلے بنائی گئی یا آسمان؟
جواب: زمین۔ (زرقانی، جلد اول، ص ۴۷)
سوال: آسمان کتنے ہیں؟
جواب: سات۔ (قرآن مقدس)
سوال: زمین و آسمان کے درمیان کتنی دوری ہے؟
جواب: پانچ سو سال کی دوری ہے۔ (عمدۃ القاری، جلد دوم، ص۲۰۰)
سوال: ایک آسمان کی موٹائی کتنی ہے؟
جواب: پانچ سو سال کی دوری ہے۔ (شرح شفا، جلد اول، ص۱۳۲)
سوال: آسمانوں کے نام کیا ہیں اور وہ کس چیز کے بنے ہیں؟
جواب: پہلا آسمان سبز زمرد کا ہے اس کا نام رقیعا ہے، دوسرا آسمان سفید چاندی کا ہے، اس کا نام ازقلون ہے اور تیسرا آسمان سرخ یاقوت کا ہے۔ اس کا نام ماعونا ہے، چوتھا آسمان سرخ سونے کا ہے، اس کا نام ریقا ہے، چھٹا آسمان زرد یاقوت کا ہے اس کا نام دقنا ہے، ساتواں نور کا ہے اور اسکا نام عریبا ہے۔ (الدر منثور، جلد اول، ص۱۰۹)
سوال: سدرۃ المنتہی کس آسمان میں ہے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



جواب: چھٹے آسمان میں ایک روایت کے مطابق ساتویں آسمان میں ہے۔
(مدارج النبوۃ، جلد اول، ص۲۹۹)

سوال: زمین سے سدرۃ المنتہی کی دوری کتنی ہے؟

جواب: پچاس ہزار برس کی راہ۔ (الملفوظ، حصہ چہارم، ص۹)

سوال: چاند، سورج، وغیرہ کس آسمان میں ہیں؟

جواب: چاند پہلے آسمان میں عطارد دوسرے، زہرہ تیسرے، سورج چوتھے، مریخ پانچویں، مشتری چھٹے، زحل ساتویں آسمان میں ہیں۔ (صاوی، جلد۴، ص۲۲۶) لیکن تحقیق یہ ہے کہ چانداور سورج زمین و آسمان کے درمیان ایک دائرے میں ہیں۔
(تفسیر نسفی، جلد۳، ص۷۸)

سوال: چاند زمین سے کتنی دور ہے؟

جواب: دولاکھ چالیس ہزار میل دور ہے۔ (ضیاء القرآن، جلد۴، ص۶۰۶)

سوال: سورج زمین سے کتنے فاصلے پر ہے؟

جواب: ساڑھے نو کروڑ میل دور ہے۔ (ایضا، ص۶۰۶)

سوال: سورج کا درجۂ حرارت کتنا ہے؟

جواب: ایک کروڑ چالیس لاکھ ڈگری سینٹی گریڈ ہے۔ (ضیاء القرآن، جلد۵، ص۴۶۹)

سوال: زمین و چاند میں کون بڑا ہے؟

جواب: زمین چاند سے چار گونا بڑی ہے۔ (اسلام اور چاند کا سفر، ص۵۵)

سوال: سورج زمین سے کتنا بڑا ہے؟

جواب: زمین کے قطر سے ۱۰۹ گنا ہے۔

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## جنت اور دوزخ

سوال: جنت کس دن پیدا کی گئی؟

جواب: اتوار کے دن (روح البیان، جلد۴، ص۸)

سوال: جنت میں باغات کس دن لگائے گئے؟

جواب: اتوار کے دن (ایضا، ص۸)

سوال: جنت کہاں ہے؟

جواب: ساتویں آسماں کے اوپر اور عرش اعظم کے نیچے ہے۔(تفسیر کبیر، جلد۸، ص۹۷)

سوال: جنت کے طبقات کتنے ہیں اور کون کون؟

جواب: اٹھ طبقات ہیں:(۱) دارالجلال (۲) دارالسلام (۳) دارالقرار (۴) جنت الماویٰ (۵) جنت الخلد (۶) جنت النعیم (۷) جنت الفردوس (۸) جنت العدن۔

(نزھت المجالس، جلد دوم، ص۶۷)

سوال: جنت میں سب سے پہلے کون داخل ہوں گے؟

جواب: حضور اکرم ﷺ (الدرالمنثور، جلد اول، ص۱۱۶)

سوال: جنت میں سب سے پہلے کونسی امت داخل ہوگی؟

جواب: امت محمدیہ (مدارج النبوۃ، جلد اول، ص۴۸۷)

سوال: امت محمدیہ میں سے سب سے پہلے کون داخل ہوگا؟

جواب: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔(تاریخ الخلفاء، ص۵)

سوال: عورتوں میں سے کون سب سے پہلے جنت میں داخل ہوں گی؟

جواب: حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا (سیرت حلبی، جلد اول، ص۲۶۶)

سوال: اہل جنت کی کل کتنی صفیں ہوں گی؟

جواب: ایک سو بیس صفیں ہوں گی جن میں اسی امت محمدیہ کی ہوگی۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



(مسند امام احمد بن حنبل، جلد ۱۶، ص ۴۷۳)

سوال: انبیاء میں سے کون سب سے بعد میں جنت میں داخل ہوں گے۔

جواب: حضرت سلیمان علیہ السلام (کیمیائے سعادت، ص ۷۹۴)

سوال: صحابہ کرام میں سے کون سب سے بعد میں جنت میں داخل ہوں گے؟

جواب: حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ (ایضا، ص ۷۹۴)

سوال: جنت میں مردوں کی عمریں کتنی ہوں گی؟

جواب: بتیس یا تینتیس (۳۳) سال کی ہوگی۔ (مشکوٰۃ شریف، جلد ۴۹۸)

سوال: جنتی عورتوں کی عمریں کتنی ہوں گی؟

جواب: تینتیس (۳۳) سال۔ (نزھت المجالس، جلد دوم، ص ۷۶۵)

سترہ (۱۷) یا اٹھارہ (۱۸) سال۔ (تفسیر عزیزی، پ ۳۰)

سوال: جنت میں کتنے دریا ہیں اور کس چیز کے ہیں؟

جواب: جنت میں چار دریا ہیں ایک پانی کا دوسرا دودھ کا، تیسرا شہد کا، چوتھا شراب کا۔

(بہار شریعت، حصہ اول، ص ۱۵۵)

سوال: ایک ادنیٰ جنتی کے کتنے خادم اور بیبیاں ہوں گی؟

جواب: اسی ہزار خادم اور بہتر (۷۲) بیبیاں ہوں گی۔ (بہار شریعت، حصہ اول، ص ۱۶۰)

سوال: جنتیوں کو جنت میں سب سے پہلے کون سا کھانا دیا جائے گا؟

جواب: مچھلی کے جگر کا کباب دیا جائے گا۔ (تفہیم البخاری، جلد ۵، ص ۱۳۴)

ایک روایت میں گائے کی کلیجی اور مچھلی کا گوشت ہے۔ (تفسیر نعیمی، جلد اول، ص ۵۲۱)

سوال: جنتی کس وقت جنت میں داخل ہوں گے؟

جواب: دو پہر کے وقت (تفسیر ابن کثیر، پ ۱۹)

سوال: جنت کے خازن فرشتے کا نام کیا ہے؟

جواب: جنت کے خازن فرشتے کا نام رضوان ہے۔ (زرقانی، جلد ۶، ص ۸۲)

سوال: جنتیوں کو کتنی طاقت دی جائے گی؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب: سو آدمیوں کے کھانے، پینے اور جماع کے طاقت دی جائے گی۔
(بہارِ شریعت، حصہ اول، ص۱۵۶)

سوال: دوزخ کس دن پیدا کی گئی؟
جواب: منگل کے دن (تفسیر روح البیان، جلد۴، ص۸)

سوال: دوزخ کہاں ہے؟
جواب: ساتویں طبق زمین کے نیچے (تفسیر عزیزی، پ۳۰، ص۱۲)

سوال: دوزخ کے کتنے طبقات ہیں اور کون کون؟
جواب: سات طبقات ہیں (۱) جہنم (۲) لظیٰ (۳) حطمہ (۴) سعیر
(۵) سقر (۶) جحیم (۷) ہاویہ۔ (تفسیر نعیمی جلد۵، ص۵۰۵)

سوال: دوزخ کے ساتوں طبقات کے خازن فرشتوں کے نام کیا ہیں۔
جواب: (۱) صوحائیل (۲) طوفائیل (۳) طرفائیل (۴) سمطائیل
(۵) طوفطائیل (۶) ضمطائیل (۷) طمطائیل۔ (معارج النبوۃ، ص۱۴۱)

سوال: دوزخ کی آگ کس رنگ کی ہے؟
جواب: اندھیری رات کی طرح بالکل سیاہ۔ (الترغیب والترہیب، ص۲۵۱)

سوال: دوزخ کے محافظ فرشتے کا نام کیا ہے؟
جواب: حضرت مالک علیہ السلام (بہارِ شریعت، حصہ اول، ص۱۶۸)

سوال: دوزخ میں سب سے پہلے کس کو ڈالا جائے گا؟
جواب: قابیل کو۔ (تفسیر روح البیان، جلد اول، ص۵۵۶)

سوال: دوزخ میں سب سے ہلکا عذاب کس کو ہوگا؟
جواب: ابوطالب کو۔ (مشکوٰۃ شریف، ص۵۰۲)

سوال: جنت اور دوزخ میں پہلے کس کو بنایا گیا؟
جواب: جنت کو۔ (زرقانی، جلد اول، ص۴۶)

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



## اولیات کا بیان

سوال: سب سے پہلے روئے زمین پر کونسا پہاڑ بنایا گیا؟
جواب: جبل ابوقیس۔ (کتاب الوسائل، ص۲۰)
سوال: سب سے پہلے زمین کا کون سا حصہ بنایا گیا؟
جواب: وہ حصہ جہاں کعبہ شریف ہے۔ (تفسیر خازن، جلداول، ص۹۴)
سوال: سب سے پہلے ''لا الہ الا اللہ'' کس نے کہا؟
جواب: حضرت نوح علیہ السلام نے۔ (تفسیر نعیمی، جلد دوم، ص۳۹۳)
سوال: سب سے پہلے سبحان اللہ کس نے کہا؟
جواب: حضرت جبرائیل علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل، ص۹۳)
سوال: سب سے پہلے کس دن کو پیدا کیا گیا؟
جواب: اتوار کو۔ (تفسیر روح البیان، جلد۴، ص۸)
سوال: سب سے پہلے الحمدللہ کس نے کہا؟
جواب: حضرت آدم علیہ السلام نے۔ (روح البیان، جلداول، ص۲۵)
سوال: سب سے پہلے چھینک کس کو آئی؟
جواب: حضرت آدم علیہ السلام کو۔ (انیس الارواح)
سوال: سب سے پہلے زمین پر کون آباد تھے؟
جواب: جن آباد تھے۔ (الدرالمنثور، جلداول، ص۱۱۱)
سوال: سب سے پہلے سبحان ربی الاعلیٰ کس نے کہا؟
جواب: حضرت میکائیل علیہ السلام نے۔ (فیوض الرحمٰن، پ۳۰، ص۲۸۲)
حضرت اسرافیل علیہ السلام۔ (کتاب الوسائل، ص۵۹)
سوال۔ سب سے پہلے اولاد آدم میں اسماعیل نام کس کا رکھا گیا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب۔حضرت اسماعیل علیہ السلام کا۔ (بصائرذوی التمیز ،جلد۶،ص۳۹)

سوال۔سب سے پہلے لوط نام کس کا رکھا گیا؟

جواب۔حضرت لوط علیہ السلام کا۔ بصائرذوی التمیز ،جلد۶،ص۵۵

سوال:سب سے افضل پہاڑ اللہ کے نزدیک کونسا ہے؟

جواب:احد پہاڑ۔ (فتاوٰی حدیثیہ،۱۳۲)

سوال:سب سے پہلے سر پر تاج کس نے رکھا؟

جواب:نمرود نے۔ (تفسیر خازن،جلد دوم،ص۱۲۴)

سوال:سب سے پہلے حمام میں کون داخل ہوئے؟

جواب:حضرت سلیمان علیہ السلام (کتاب الوسائل،ص۳۴)

سوال:سب سے پہلے بال صاف کرنے کا پاؤڈر کس نے استعمال کیا؟

جواب:ملکہ بلقیس نے۔ (حیاۃ الحیوان،جلد دوم،ص۴۶۲)

سوال:سب سے پہلے اپنا اور اپنے بچوں کا ختنہ کس نے کیا؟

جواب:حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ (تفسیر نعیمی،جلد اول،ص۸۱۰)

سوال:سب سے پہلے منبر پر خطبہ کس نے دیا؟

جواب:حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ (کتاب الوسائل،ص۶۲)

سوال:سب سے پہلے پائجامہ کس نے پہنا؟

جواب:حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ (کتاب الوسائل،ص۱۴۵)

سوال:سب سے پہلے قبا کس نے پہنا؟

جواب:حضرت سلیمان علیہ السلام نے۔ (کتاب الوسائل،ص۱۴۵)

سوال:سب سے پہلے عمامہ کس نے باندھا؟

جواب:حضرت ذوالقرنین نے۔ (کتاب الوسائل،ص۱۴۵)

سوال:سب سے پہلے کشتی کس نے بنائی؟

جواب:حضرت نوح علیہ السلام نے۔ (کتاب الوسائل،ص۱۰۷)

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال: سب سے پہلے خانۂ کعبہ پر سونا کس نے چڑھایا؟
جواب: حضرت عبدالمطلب نے۔ (اشرف السیر، ص۱۱۳)
سوال: سب سے پہلے کس عورت نے کان چھیدا۔
جواب: حضرت ہاجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے۔ (نزھت المجالس، جلد دوم، ص۲۰۷)
سوال: سب سے پہلے مہمان نوازی کس نے کی؟
جواب: حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ (تفسیر نعیمی، جلد اول، ص۸۱۰)
سوال: سب سے پہلے مونچھ اور ناخون کس نے کاٹے؟
جواب: حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ (کتاب الوسائل، ص۳۳)
سوال: سب سے پہلے ماہواری کا خون کس عورت کو آیا؟
جواب: حضرت حوا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو جب وہ دنیا میں آئیں۔
(عمدۃ القاری، جلد دوم، ص۸۰)
سوال: سب سے پہلے کفر کس نے کیا؟
جواب: ابلیس نے۔ (صاوی شریف، جلد۴، ص۲۱)
سوال: سب سے پہلے دنیا میں کس چیز کا درخت اُگا؟
جواب: زیتون کا۔ (حاشیہ جلالین، ص۲۹۹)
سوال: سب سے پہلے انسانوں میں کفر کس نے کیا؟
جواب: قابیل نے۔ (روح البیان، جلد اول، ص۵۵۶)
سوال: سب سے پہلے آگ کی پوجا کس نے کی؟
جواب: قابیل نے۔ (صاوی، جلد اول، ص۲۴۳، خازن جلد دوم، ص۲۵۷)
سوال: سب سے پہلے قتل کس نے کیا؟
جواب: قابیل نے۔ (کتاب الوسائل، ص۱۲۸)
سوال: سب سے پہلے صابون کس نے بنایا؟
جواب: حضرت سلیمان علیہ السلام نے۔ (کتاب الوسائل، ص۳۴)

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



سوال: سب سے پہلے کاغذ کس نے تیار کیا؟

جواب: حضرت یوسف علیہ السلام نے۔ (تفسیر روح البیان، جلد۴، ص۳۲۳)

سوال: سب سے پہلے حضرت حوا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو حیض کس دن آیا؟

جواب: منگل کے دن۔ (ایضا، ص۸)

سوال: سب سے پہلے آبِ زم زم کس نے نوش فرمایا؟

جواب: حضرت اسماعیل علیہ السلام نے۔ (الدر منثور، جلد سوم، ص۴۰۰)

سوال: سب سے پہلے کھجور کا درخت کس نے لگایا؟

جواب: انوش بن شیث نے۔ (کتاب الوسائل، ص۱۷۱)

سوال: سب سے پہلے روئی کس نے نکالی؟

جواب: انوش بن شیث نے۔

سوال: سب سے پہلے قلعہ اور شہر کس نے تعمیر کئے؟

جواب: حضرت شیث علیہ السلام کے پر پوتے مہلائیل نے۔

(البدایہ والنہایہ، جلد اول، ص۹۹)

سوال: سب سے پہلے قربانی کس نبی نے کی؟

جواب: حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ (نزہت المجالس، جلد دوم، ۲۲۷)

سوال: سب سے پہلے کس کے بال سفید ہوئے؟

جواب: حضرت ابراہیم علیہ السلام کے۔ (ایضا)

سوال: سب سے پہلے ثرید کس نے تیار کیا؟

جواب: حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ (الدر المنثور، جلد اول، ص۲۸۴)

سوال: سب سے پہلے قیامت کے دن کس کو لباس پہنایا جائے گا۔

جواب: حضرت ابراہیم علیہ السلام کو (نزھت القاری، جلد۶، ص۵۰۱)

سوال: سب سے پہلے منجنیق کے ذریعہ کس کو پھینکا گیا؟

جواب: حضرت ابراہیم علیہ السلام کو۔ (تذکرہ الانبیاء، ص۹۷)

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال: سب سے پہلے حراست کی غرض سے کتا کس نے پالا؟
جواب: حضرت نوح علیہ السلام نے۔ (حیات الحیوان، جلد دوم، ص ۲۷۰)
سوال: سب سے پہلے صفا اور مروہ کے درمیان سعی کس نے کی؟
جواب: حضرت ہاجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۹۵)
سوال: سب سے پہلے خانہ کعبہ پر غلاف کس نے چڑھایا؟
جواب: اسعد حمیری (تبع) نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۹۶)
سوال: سب سے پہلے لوگوں کو وعظ ونصیحت کے لئے کس نے جمع کیا؟
جواب: کعب بن لوی نے۔ (زرقانی، جلد اول، ص ۷۲)
سوال: سب سے پہلے خانۂ کعبہ کی طرف قربانی کا جانور کس نے بھیجا؟
جواب: الیاس بن مضر نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۹۶)
سوال: سب سے پہلے جہنم میں کس کو ڈالا جائے گا؟
جواب: قابیل کو۔ (تفسیر روح البیان، جلد دوم، ص ۳۸۲)
سوال: سب سے پہلے جنت میں کون داخل ہوں گے؟
جواب: رسول اکرم ﷺ۔ (مواہب لدنیہ، جلد دوم، ص ۴۰۲)
سوال: سب سے پہلے دنیا میں بادشاہ کون بنا؟
جواب: کیون مرث نامی شخص جو قابیل کی اولاد سے تھا۔
(تفسیر روح البیان، جلد دوم، ص ۳۸۲)
سوال: سب سے پہلے گھوڑے پر سواری کس نے کی؟
جواب: حضرت اسماعیل علیہ السلام نے'' (حیات الحیوان، جلد دوم، ص ۵۶۷)
سوال: سب سے پہلے کونسی قوم ہلاک ہوئی؟
جواب: قوم نوح۔ (تفسیر خازن، جلد سوم، ص ۲۵۹)
سوال: سب سے پہلے لال کپڑا کس نے پہنا؟
جواب: قارون نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۱۴۹)

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال: سب سے پہلے گرجا گھر کس نے بنوایا؟

جواب: ہرقل نے۔ (عمدۃ القاری، جلد اول، ص۹۳)

سوال: سب سے پہلے زمین پر کونسی مسجد بنائی گئی؟

جواب: مسجد حرام۔ (تفسیر ضیاء القرآن، ص۲۵۴)

سوال: سب سے پہلے زمین پر بارش کس دن ہوئی؟

جواب: عاشورہ کے دن۔ (مکاشفۃ القلوب، صفحہ ۶۵۷)

سوال: سب سے پہلے زلزلہ کب آیا؟

جواب: جب قابیل نے ہابیل کو قتل کیا۔ (کتاب الوسائل، ص ۶۸)

سوال: سب سے پہلے بیٹھ کر خطبہ کس نے دیا؟

جواب: حضرت امیر معاویہ نے۔ (کتاب الوسائل، ص۶۴)

سوال: سب سے پہلے خطبہ دیتے وقت عصا پر ٹیک کس نے دیا۔

جواب: قس بن ساعدہ نے۔ (زرقانی، جلد اول، صفحہ ۱۸۶)

سوال: سب سے پہلے خانہ کعبہ پر سونا کس نے چڑھایا؟

جواب: حضرت عبد المطلب نے۔ (اشرف السیر، صفحہ ۱۱۳)

سوال: سب سے پہلے قرآن مقدس کو کس نے جمع کیا؟

جواب: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (تاریخ الخلفاء، صفحہ ۷۷)

سوال۔ سب سے پہلے قرآن مقدس کا نام مصحف کس نے رکھا؟

جواب۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ کتاب الوسائل، صفحہ ۲۰۵

سوال۔ سب سے پہلے خلیفہ کون کہلائے؟

جواب۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ تاریخ ابن خلدون، جلد اول، صفحہ ۲۷۸

سوال: سب سے پہلے بیت المال کس نے قائم کیا؟

جواب: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (خلفائے راشدین، صفحہ ۱۶۴)

سوال: سب سے پہلے اسلام میں عتیق کا لقب کس کو ملا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



جواب: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو (کتاب الوسائل، ص ۱۵۷)

سوال: سب سے پہلے خلفا میں امیر المؤمنین کا لقب کس کو ملا؟

جواب: حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو (اکمال فی اسماء الرجال، صفحہ ۲۰۶)

سوال: سب سے پہلے سنہ ہجری کا قیام کس نے کیا؟

جواب: حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (تاریخ الخلفاء، صفحہ ۱۳۶)

سوال: سب سے پہلے اسلام میں محکمہ پولیس کس نے قائم کیا۔

جواب: حضرت فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (خلفائے راشدین، صفحہ ۳۳۲)

سوال: سب سے پہلے جنازہ میں چار تکبیروں پر اجماع کس نے کرایا؟

جواب: حضرت عمر فاروق نے۔ (تاریخ ابن خلدون، جلد اول، ص ۳۹۷)

سوال: سب سے پہلے جیل خانہ کس نے بنوایا؟

جواب: حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (خلفائے راشدین، ص ۳۳۲)

سوال: سب سے پہلے تراویح کو باجماعت پڑھنے کا حکم کس نے دیا؟

جواب: حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ تاریخ ابن خلدون، جلد اول، صفحہ ۲۹۷

سوال: سب سے پہلے درہ کس نے تیار کیا؟

جواب: حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نیل۔ (کتاب الوسائل، ص ۱۳۱)

سوال: سب سے پہلے شراب کی سزا میں اسی درہ کس نے لگایا؟

جواب: حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۱۳۰)

سوال: سب سے پہلے بیت المال کس نے قائم کیا؟

جواب: حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (تاریخ الخلفاء، ص ۱۳۶)

سوال: سب سے پہلے موذنوں کی تنخواہ کس نے مقرر کی؟

جواب: حضرت عثمانِ غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ کتاب الوسائل، صفحہ ۴۵

سوال: سب سے پہلے جمعہ کے لئے اذان اول کا اضافہ کس نے کیا؟

جواب: حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۴۴)

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال: سب سے پہلے مسجدوں کو خوشبوؤں سے کس نے بسایا؟

جواب: حضرت عثمانِ غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (تاریخ الخلفاء، ص۱۱۶)

سوال: سب سے پہلے اسلام میں اہل وعیال کے ساتھ ہجرت کس نے کی؟

جواب: حضرت عثمان غنی نے۔ (تاریخ ابن خلدون، جلداول، صفحہ۴۶۲)

سوال: سب سے پہلے خلیفہ کون ہیں جن کو ماں کی زندگی میں خلافت ملی۔

جواب: حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (تاریخ الخلفاء، ص۱۶۵)

سوال: سب سے پہلے منبر پر غلاف کس نے چڑھایا؟

جواب: حضرت عثمان غنی نے۔ (جذب القلوب، ص۱۰۲)

سوال: سب سے پہلے مسجدوں میں محراب کو کس نے رواج دیا؟

جواب: حضرت عثمانِ غنی نے۔ (تاریخ الخلفاء، ص۱۶۵)

سوال: سب سے پہلے علم نحو کس نے وضع کیا؟

جواب: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (کتاب الوسائل، ص۲۱۳)

سوال: سب سے پہلے ہاشمی خلیفہ کون ہیں؟

جواب: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ (تاریخ الخلفاء، صفحہ۱۱۷)

سوال: سب سے پہلے کس صحابی رسول نے راہِ خدا میں خون بہایا؟

جواب: حضرت سعد ابن ابی وقاص نے۔ (شرح صحیح مسلم، جلد۶، ص۹۷۰)

سوال: سب سے پہلے اسلام میں خلع کس کے درمیان ہوا؟

جواب: حضرت ثابت بن قیس اور ان کی بیوی جمیلہ بنت عبداللہ کے درمیان ہوا۔
(کتاب الوسائل، ص۱۲۳)

سوال: سب سے پہلے بیعت رضوان میں کس صحابی نے بیعت کی تھی؟

جواب: حضرت سنان بن ابی سنان نے۔ (ضیاء النبی، جلد چار، ص۱۴۲)

سوال: سب سے پہلے اسلام میں بادشاہ کون ہوئے؟

جواب: حضرت امیر معاویہ (نزہۃ القاری، جلداول، ص۳۶۷)

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال: سب سے پہلے انصار میں سے کس کا گھرانہ ایمان لایا؟

جواب: حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا۔ (مدارج النبوۃ، جلد دوم، ص۹۶۲)

سوال: سب سے پہلے زنا میں کس کو رجم کیا گیا؟

جواب: ربیعہ بن جدار اسلمی کو۔ (کتاب الوسائل، ص۱۳۰)

سوال: سب سے پہلے اسلام میں کس کو رجم کیا گیا؟

جواب: حضرت ماعز کو۔ (کتاب الوسائل، ص۱۳۰)

سوال: سب سے پہلے ہجرت کر کے مدینہ پہونچنے والے صحابی کون ہیں؟

جواب: حضرت مصعب ابن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ (تاریخ الخلفاء، ص۱۱۶)

سوال: سب سے پہلے راہِ خدا میں تلوار کس صحابی نے چلائی۔

جواب: حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (شرح صحیح مسلم، جلد۶، ص۹۷۵)

سوال: سب سے پہلے کس صحابی نے مسجد میں چراغ روشن کیا؟

جواب: حضرت تمیم داری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (نزھۃ المجالس، اول، ص۵۰۸)

سوال: سب سے پہلے ڈاک کا نظام کس نے قائم کیا؟

جواب: حضرت امیر معاویہ نے۔ (کتاب الوسائل، ص۱۸۸)

سوال: سب سے پہلے اسلام کے مبلغ کون ہیں؟

جواب: حضرت مصعب ابن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ (جذب القلوب، ص۶۱)

سوال: سب سے پہلے دفتر کے لئے مہر کس نے تیار کی؟

جواب: حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (تاریخ الخلفاء، ص۱۴۰)

سوال: سب سے پہلے شہادت پانے والی صحابیہ کون ہیں؟

جواب: حضرت سمیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔ (مدارج النبوۃ، جلد دوم، ص۶۳)

سوال: سب سے پہلے راہ میں کون شہید ہوئے؟

جواب: حارث بن ابو ہالہ۔ (نزھت القاری، جلد اول، ص۱۸۹)

سوال: سب سے پہلے اسلام میں شہادت کس نے پائی؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب: حضرت یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔(مدارج النبوۃ، جلد دوم، ص ۶۳)

سوال: سب سے پہلے دربان کس نے رکھا؟

جواب: حضرت امیر معاویہ نے۔ (کتاب الوسائل، صفحہ ۱۸۸)

سوال: سب سے پہلے مکہ میں کس صحابی نے جہرا قرآن مجید پڑھا؟

جواب: حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔(شرح صحیح مسلم، جلد ۶، صل ۱۱۲۱)

سوال: سب سے پہلے جنت البقیع میں کس صحابی کو دفن کیا گیا؟

جواب: حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو (جذب القلوب صفحہ ۱۷۵)

سوال: سب سے پہلے اینٹ کا منبر کس نے بنوایا؟

جواب: حضرت کثیر بن صلت نے۔ (زاد المعاد، جلد اول، صفحہ ۱۲۷)

سوال: سب سے پہلے حبشہ کی طرف کس نے ہجرت کی؟

جواب: حضرت ام سلمہ اور ان کے شوہر ابوسلمہ نے۔ (شرح صحیح مسلم، جلد ۶، صفحہ ۱۰۱۹)

سوال: سب سے پہلے اسلام میں کون پیدا ہوئے؟

جواب: حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ (کتاب الوسائل، ص ۱۸۳)

سوال: سب سے پہلے انصار میں ہجرت کے بعد کون پیدا ہوئے؟

جواب: حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (اکمال فی اسماء الرجال، صفحہ ۶۲۰)

سوال: سب سے پہلے مہاجرین میں ہجرت کے بعد کون پیدا ہوئے؟

جواب: حضرت عبداللہ ابن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ (اکمال فی اسماء الرجال، ص ۵۹۰)

سوال: سب سے پہلے مہاجرین حبشہ میں کون پیدا ہوئے؟

جواب: حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ (نزھت القاری، جلد ۲، ص ۲۴۱)

سوال: سب سے پہلے اسلام میں کس کا نام محمد رکھا گیا؟

جواب: محمد بن حاطب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا۔ (نزھۃ المجالس، اول، ص ۶۲۲)

محمد بن مسلمہ انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا۔(مدارج النبوۃ، دوم، ص ۹۶۶)

سوال: سب سے پہلے انصار میں سے کون مشرف با اسلام ہوئے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب: حضرت معاذ بن عفراء رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ (کتاب الوسائل، ص ۱۸۰)

سوال: سب سے پہلے رومیوں میں سے کون مشرف با اسلام ہوئے؟

جواب: حضرت صہیب رومی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ (شرح صحیح مسلم، جلد ۶، ص ۱۱۸۹)

سوال: سب سے پہلے مسجد نبوی کی تعمیر کس نے شروع کی تھی؟

جواب: حضرت عمار ابن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (سیرت ابن ہشام، اول، ص ۱۷۶)

سوال: سب سے پہلے حضور نے کس کو اجتہاد کی اجازت دی تھی؟

جواب: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔ (نزھت القاری، اول، ص ۲۴۲)

سوال: سب سے پہلے خانہ کعبہ پر ریشمی غلاف کس نے چڑھایا؟

جواب: حضرت عبداللہ بن زبیر نے۔ (سیرت حلبی اول، ص ۲۰۴)

یزید ابن معاویہ نے۔ (کتاب الوسائل، ۹۷)

حجاج بن یوسف نے۔ (سیرت ابن ہشام اول، ص ۶۷)

سوال: سب سے پہلے حد قذف کس کو لگائی گئی؟

جواب: حسان بن ثابت اور مسطیع کو؟ (کتاب الوسائل، صفحہ ۱۳۰)

سوال: سب سے پہلے عورتوں میں کس کو حد قذف لگائی گئی؟

جواب: حمنہ بنت جحش کو۔ (کتاب الوسائل، صفحہ ۱۳۰)

سوال: سب سے پہلے چوری میں کس عورت کا ہاتھ کاٹا گیا؟

جواب: فاطمہ بنت اسود مخزومیہ کا۔ (کتاب الوسائل، ص ۱۳۰)

سوال: سب سے پہلے تنخواہ میں سے زکوٰۃ وضع کرنے والے کون ہیں؟

جواب: حضرت امیر معاویہ۔ (موطا امام مالک، مترجم ص ۲۵۰)

سوال: سب سے پہلے اسلام میں کس کی گردن ماری گئی؟

جواب: نضر بن حارث کی۔ (کتاب الوسائل، ص ۱۳۹)

سوال: سب سے پہلے اسلام میں کون سا غزوہ واقع ہوا؟

جواب: غزوۂ ابوا۔ (مدارج النبوۃ، جلد دوم، ص ۱۳۲)

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال: سب سے پہلے کس خلیفہ نے بخل اختیار کیا ہے؟
جواب: عبداللہ بن مروان نے۔ (کتاب الوسائل، ۱۹۱)
سوال: سب سے پہلے کس خلیفہ نے اپنے دربار میں نجومیوں کو رکھا؟
جواب: منصور نے۔ (کتاب الوسائل، ۱۹۲)
سوال: سب سے پہلے بتوں کے نام پر جانور کس نے چھوڑا؟
جواب: عمرو بن لحی نے۔ (سیرت حلبی اول، ص ۱۱)
سوال: سب سے پہلے اسلام میں درہم و دینار کس نے رائج کیا؟
جواب: عبدالملک بن مروان نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۱۱۳)
سوال: سب سے پہلے چاندی کا سکہ کس نے بنایا؟
جواب: خلیفہ مستنصر باللہ نے۔ (کتاب الوسائل ص ۱۱۴)
سوال: سب سے پہلے عرب کے اندر بت پرستی کس نے کی؟
جواب: عمر بن لحی نے۔ (سیرت ابن ہشام، اول ص ۱۰۸)
سوال: سب سے پہلے جمعہ کس مسجد میں پڑھا گیا؟
جواب: مسجد نبی سالم میں۔ (سیرت مصطفیٰ جان رحمت، اول، ص ۷۶۷)
سوال: سب سے پہلے شکرہ سے شکار کس نے کیا؟
جواب: حارث بن معاویہ نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۱۷۲)
سوال: سب سے پہلے چیتے سے شکار کس نے کیا؟
جواب: کلیب بن وائل نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۱۷۲)
سوال: سب سے زیادہ عمر کا پرندہ کون ہے؟
جواب: گدھ۔ (حیات الحیوانان، دوم، ص ۷۱۲)
سوال: سب سے پہلے اہل مغرب نے کس پرندہ سے شکار کیا؟
جواب: عقاب سے۔ (حیات الحیوان، دوم، ص ۴۶۸)
سوال: سب سے پہلے دنیا میں کون جانور بیمار ہوا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب: شیر۔ (البدایہ، جلد اول، ص ۱۱۱)

سوال: سب سے پہلے دف کس نے بجایا؟

جواب: کلثوم حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بہن نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۲۴۵)

سوال: سب سے پہلے مسجد میں محراب اور کنگرے کس نے بنوائے؟

جواب: حضرت عمر بن عبدالعزیز نے۔ (تبیان القرآن، جلد ۹، ص ۶۱۱)

سوال: سب سے پہلے منجنیق کس نے تیار کیا؟

جواب: جذیمہ بن مالک ابرش نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۱۳۶)

سوال: سب سے پہلے اسلام میں اپنی بیوی سے ظہار کس نے کیا؟

جواب: حضرت اوس بن صامت نے اپنی بیوی خولہ بنت ثعلبہ سے کیا۔
(تفسیر ضیاء القرآن، جلد ۵، ص ۱۳۵)

سوال: سب سے پہلے علم حدیث کو کس نے جمع کیا؟

جواب: ابوبکر بن حزم نے۔ (نزھت القاری، جلد اول، ص ۱۷)
ابن شہاب زہری نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۲۰۶)

سوال: سب سے پہلے علم حدیث میں کتاب کس نے تصنیف کی؟

جواب: حضرت امام مالک نے مدینہ میں۔ (کتاب الوسائل، ص ۲۰۷)
حضرت ابن جریج نے مکہ میں۔

سوال: سب سے پہلے علم فقہ میں کتاب کس نے لکھی؟

جواب: حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (کتاب الوسائل، ص ۲۰۹)

سوال: سب سے پہلے احکام قرآن میں کتاب کس نے لکھی؟

جواب: حضرت امام شافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔ (کتاب الوسائل، ص ۲۰۶)

❖❖❖

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## متفرق معلومات

سوال:۔ پہاڑ، درخت اور وحشی جانور وغیرہ کس دن پیدا کئے گئے؟
جواب:۔ یہ سب چیزیں منگل اور بدھ کو پیدا کی گئیں۔ ایضاً
سوال:۔ اسلام میں مسلمانوں کیلئے سب سے پہلے کونسی مسجد تعمیر کی گئی؟
جواب:۔ اسلام میں مسلمانوں کیلئے سب سے پہلے مسجد قبا تعمیر کی گئی۔
نور الایمان صفحہ ۱۲۵
سوال:۔ مسجد حرام مسجد نبوی اور مسجد اقصیٰ کے بعد سب سے افضل کونسی مسجد ہے؟
جواب:۔ ان سب کے بعد سب سے افضل مسجد قبا ہے۔ نور الایمان صفحہ ۱۲۵
سوال:۔ جودی پہاڑ کس ملک میں واقع ہے؟
جواب:۔ جودی پہاڑ ملک شام یا موصل کے علاقہ میں واقع ہے۔
تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۸۴
سوال:۔ دیوار چین کی لمبائی کتنی ہے؟
جواب:۔ دیوار چین کی لمبائی پندرہ سو میل ہے۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد سوم صفحہ ۴۹
سوال:۔ دیوار چین کب اور کتنے دنوں میں بن کر تیار ہوئی؟
جواب:۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے دوسو چودہ سال پہلے اس کی بنیاد ڈالی گئی اور دس سال میں بن کر تیار ہوئی۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد سوم صفحہ ۴۹
سوال:۔ دیوار چین کس بادشاہ نے تعمیر کرائی ہے؟
جواب:۔ چین کے بادشاہ شین ہوانگ ٹی نے تعمیر کرائی ہے۔
تفسیر ضیاء القرآن جلد سوم صفحہ ۴۹
سوال:۔ قیامت کس ملک میں قائم ہوگی؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔ملک شام میں قائم ہوگی۔ تفسیر نعیمی جلد۹صفحہ۱۷۲

سوال:۔مسجد ضرار کا بانی کون تھا؟

جواب:۔مسجد ضرار کا بانی ابو عامر راہب تھا جو حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ کا باپ تھا۔ تفسیر نعیمی جلد۱۱صفحہ۶۱

سوال:۔مسجد ضرار میں کس صحابی نے غلطی سے کچھ دنوں تک امامت کی تھی؟

جواب:۔مجمع ابن جاریہ نے کچھ دنوں تک غلطی سے امامت کی تھی لیکن پھر انھوں نے توبہ کرلیا تھا۔ تفسیر نعیمی جلد۱۱صفحہ۶۱

سوال:۔ابو عامر راہب کہاں ہلاک ہوا؟

جواب:۔ملک شام میں قنسرین میں تنہائی میں ہلاک ہوا۔ تفسیر نعیمی جلد۱۱صفحہ۶۱

سوال:۔کس بادشاہ نے سب سے پہلے سر پر تاج رکھا۔

جواب:۔نمرود بادشاہ نے سب سے پہلے سر پر تاج رکھا۔ تفسیر نعیمی جلد۷صفحہ۶۱۸

سوال:۔روزہ کب فرض ہوا؟

جواب:۔روزہ ۲ھ میں فرض ہوا۔ نزھۃ القاری جلد۱صفحہ۲۴۸

سوال:۔حج کب فرض ہوا؟

جواب:۔حج ۹ھ میں فرض ہوا۔ ایضاً

سوال:۔خانہ کعبہ کی بنیاد کن کن پہاڑ کے پتھروں سے بھری گئی ہے؟

جواب:۔کوہ لبنان، جودی، حرا، سینا کے پتھروں سے بھری گئی ہے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ۱۱۹

سوال:۔مسجد اقصیٰ کب بنائی گئی؟

جواب:۔مسجد حرام کے بعد مسجد اقصیٰ بنائی گئی ان دونوں کے درمیان چالیس سال کا زمانہ ہے۔ تفسیر ضیاء القرآن جلد۱صفحہ۲۵۴

سوال:۔حجاج بن یوسف کتنے دنوں تک عراق کا گورنر رہا اس کا انتقال کب ہوا؟

جواب:۔حجاج بن یوسف بیس سال تک عراق کا گورنر رہا اس کا انتقال ۹۵ھ میں ہوا۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



نزھۃ المجالس جلد اول صفحہ ۳۹۸

سوال:۔ بت پرستی کی ابتدا کب سے اور کس قوم سے شروع ہوئی؟

جواب:۔ بت پرستی کی ابتدا حضرت نوح علیہ السلام کے زمانے سے ہوئی اور سب سے پہلے قوم نوح نے بت پرستی کی۔ تفسیر نعیمی جلد ۱۱ صفحہ ۲۳۱

سوال:۔ عرب میں بت پرستی لانے اور پھیلانے والا کون ہے؟

جواب:۔ عمرو ابن لحی ہے۔ تفسیر نعیمی جلد ۱۱ صفحہ ۲۳۱

سوال:۔ شراب کب حرام کی گئی؟

جواب:۔ شراب ۳ھ میں غزوہ احد کے بعد حرام کی گئی۔ تفسیر نعیمی جلد ۷ صفحہ ۴۷

سوال:۔ ذوالقرنین کا نام کیا تھا؟

جواب:۔ ذوالقرنین کا نام عبداللہ بن ضحاک تھا بعض لوگوں نے مرزبان درج کیا ہے۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۲۵۷

سوال:۔ تبدیلی قبلہ کب اور کس دن ہوا؟

جواب:۔ ہجرت کے اٹھارہ ماہ بعد یعنی ۲ھ میں ماہ شعبان منگل کے دن ہوا۔
تفسیر نعیمی جلد ۱۱ صفحہ ۲۸

سوال:۔ جودی پہاڑ کی بلندی سطح سمندر سے کتنی اونچی ہے؟

جواب:۔ تیرہ ہزار فٹ ہے۔ تفسیر نعیمی جلد ۱۲ صفحہ ۱۱۸

سوال:۔ ارارط چوٹی کی بلندی سطح سمندر سے کتنی اونچی ہے؟

جواب:۔ سولہ ہزار نو سو چھیالیس فٹ ہے۔ تفسیر نعیمی جلد ۱۲ صفحہ ۱۳۷

سوال:۔ دنیا میں کل کتنے پہاڑ ہیں؟

جواب:۔ دنیا میں کل چھ ہزار چھ سو تہتر پہاڑ ہیں۔ تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۹۰

سوال:۔ کتنے اور کون کون بادشاہوں نے پوری دنیا پر حکومت کی ہے؟

جواب:۔ چار بادشاہوں نے پوری دنیا پر حکومت کی ہے۔(۱) اسکندر (۲) سلیمان علیہ السلام (۳) بخت ونصر (۴) شداد بن عاد۔ حاشیہ کنز الایمان صفحہ ۱۹۹

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال:۔حضرت خضر علیہ السلام رشتے میں ذوالقرنین کے کیا لگتے ہیں؟
جواب:۔حضرت خضر علیہ السلام ذوالقرنین کے خالہ زاد بھائی ہیں۔
نزھۃ المجالس دوم صفحہ ۱۵۷

سوال:۔پیدائش آدم علیہ السلام سے پہلے قوم جن کتنے برس تک زمین پر رہی تھی؟
جواب:۔ساٹھ ہزار برس تک۔ الملفوظ حصہ اول صفحہ ۴۷

سوال:۔محمود غزنوی نے ہندوستان پر کتنے حملے کئے تھے؟
جواب:۔سترہ حملے کئے تھے۔ الملفوظ حصہ اول صفحہ ۱۲۰

سوال:۔حضرت نوح علیہ السلام کے بعد سب سے پہلے بادشاہ کون ہوا تھا؟
جواب:۔عاد نامی شخص بادشاہ ہوا تھا۔ نزھۃ القاری جلد ۶ صفحہ ۴۹۲

سوال:۔باغ ارم کس نے بنوایا تھا؟
جواب:۔باغ ارم شداد ابن عاد نے بنوایا تھا۔ نزھۃ القاری جلد ۶ صفحہ ۴۹۲

سوال:۔شداد نے باغ ارم کہاں بنوایا تھا؟
جواب:۔شداد نے باغ ارم عدن کے جنگلات میں بنوایا تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۰۲

سوال: شداد کی جنت اب کہا ہے؟
**جواب: شداد کے مرنے کے بعد اصحاب کہف کی طرح وہ بھی پوشیدہ ہوگئی۔**
(تفہیم فیوض الرحمٰن، پ ۳۰، صفحہ ۳۳۴)

سوال:۔شداد کیسے مرا تھا؟
جواب:۔جس طرح نمرود کے ناک میں مچھر گھس گیا تھا ایسے ہی شداد کی ناک میں بھی مچھر گھس گیا تھا جس سے وہ مر گیا تھا۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۲۸۳

سوال: شداد کتنے سال زندہ رہا؟
جواب: نوسو سال۔ (فیوض الرحمٰن، پ ۳۰، صفحہ ۳۳۳)

سوال:۔عوج بن عنق کتنا لمبا تھا اور وہ کتنے دنوں تک زندہ رہا؟
جواب:۔عوج بن عنق کا قد تین ہزار تین سو تیس گز لمبا تھا یہ تین ہزار

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سال تک زندہ رہا۔ تفسیر نعیمی جلد۱۲صفحہ۱۴۶

سوال:۔عوج بن عنق کس نبی کے زمانے میں تھا؟

جواب:۔یہ حضرت نوح علیہ السلام کے زمانے میں تھا۔ تفسیر نعیمی جلد۱۲صفحہ۱۴۶

سوال:۔کیاعوج بن عنق بھی کشتی نوح علیہ السلام پر سوار تھا؟

جواب:۔یہ شخص کشتی پر سوار نہیں تھا بلکہ طوفان کے وقت یہ کسی پہاڑ پر چڑھ گیا تھا اور پانی اس کی کمر تک تھا۔ تفسیر نعیمی جلد۱۲صفحہ۱۴۶

سوال:۔اصحاب کہف کا کتا کس کی شکل میں جنت میں جائے گا؟

جواب:۔اصحاب کہف کا کتا بلعم باعور کی شکل میں جنت میں جائے گا۔

الملفوظ صفحہ چہارم صفحہ۸۰

سوال:اصحاب کہف نے کس علاقہ اور شہر میں پناہ لی؟

جواب:روم کے علاقہ میں ''افسون'' نامی شہر میں (تفہیم البخاری،جلد۵،صفحہ۳۳۹)

سوال:۔اصحاب کہف کتنے سال تک سوتے رہے؟

جواب:۔تین سونو سال تک سوتے رہے۔ نزھۃ القاری جلد۶صفحہ۵۸۳

سوال:۔اصحاب کہف کس کے زمانے میں سوئے اور کس کے زمانے میں بیدار ہوئے تھے؟

جواب:۔اصحاب کہف دقیانوس بادشاہ کے زمانے میں سوئے تھے اور بیدروس نامی بادشاہ کے زمانے میں بیدار ہوئے تھے۔

سوال:۔اصحاب کہف کل کتنے حضرات تھے اور انکے نام کیا تھے؟

جواب:۔یہ کل سات حضرات تھے اور انکے نام یہ ہیں:مکسلمینا،یملیخا،مرطونش، بینونس،ذونواس،ساربنونس،کشفیط۔

نزھۃ القاری جلد۶صفحہ۵۸۳

سوال:۔اصحاب کہف میں سے سب سے پہلے شہر میں کون گیا تھا؟

جواب:۔ان میں سے یملیخا سب سے پہلے شہر میں گیا تھا۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



نزھۃ القاری جلد۶ صفحہ۵۸۳

سوال:۔اصحاب کہف کے کتے کا نام کیا تھا؟
جواب:۔ان کے کتے کا نام قطمیر تھا۔ نزھۃ القاری جلد۶ صفحہ۵۸۴
سوال:۔کیا کسی عورت نے بھی نبوت کا دعویٰ کیا تھا؟
جواب:۔ہاں سجاع بنت منذر نے نبوت کا دعویٰ کیا تھا۔ تفسیر نعیمی جلد۶ صفحہ۵۵۵
سوال:۔سجاع بنت منذر نے کس سے نکاح کیا تھا؟
جواب:۔مسیلمہ کذاب سے نکاح کر لیا تھا۔ ایضا
سوال:۔مسیلمہ کذاب کس جنگ میں اور کس کے ہاتھ سے مارا گیا؟
جواب:۔مسیلمہ کذاب جنگ یمامہ میں حضرت وحشی کے ہاتھوں مارا گیا۔
تفسیر نعیمی جلد۶ صفحہ۵۵۵
سوال:۔زمین سے سدرۃ المنتہیٰ کی دوری کتنی ہے؟
جواب:۔پچاس ہزار برس کی راہ ہے۔ الملفوظ حصہ چہارم صفحہ۹
سوال:۔فتاویٰ عالمگیری کس کی تصنیف ہے؟
جواب:۔فتاویٰ عالمگیری مولانا نظام الدین کی تصنیف ہے جو مجمع علماء کے سردار تھے۔ الملفوظ حصہ چہارم صفحہ۱۸
سوال:۔مدعی نبوت اسود عنسی کو کس نے مارا تھا؟
جواب:۔اسود عنسی کو فیروز ویلمی نے مارا تھا۔ تفسیر نعیمی جلد۶ صفحہ۵۵۵
سوال:۔فیروز دیلمی کون تھا؟
جواب:۔فیروز دیلمی نجاشی شاہ حبشہ کا خواہر زادہ تھا۔ شواہد النبوۃ صفحہ۹۸۲
سوال:۔خشکی میں لونگ اور تری میں لولو مرجان کیسے بنے؟
جواب:۔حضرت آدم علیہ السلام خشکی میں اور تری میں روئے خشکی میں ان کے آنسو سے لونگ اور تری میں لولو مرجان بنے۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ۱۷۵
سوال:۔زمین پر مہندی اور دریا میں موتی کیسے پیدا ہوئے؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔حضرت حوارضی اللہ عنہا کے آنسو سے زمین پر مہندی اور دریا میں موتی بنے اس لئے کہ آپ خشکی اور صحرا میں روتی رہیں۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۱۷۵

سوال:۔بچھو یا کیکڑا یا مگر مچھ کیسے پیدا ہوئے؟

جواب:۔سانپ خشکی میں رویا تو اس کے آنسو سے بچھو اور تری میں رویا تو اسکے آنسو سے کیکڑا یا مگر مچھ پیدا ہوئے۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۱۷۵

سوال:۔کھٹمل اور جونکیں کیسے بنی؟

جواب:۔مور کے آنسو سے خشکی میں کھٹمل اور تری میں جونکیں پیدا ہوئیں اس لئے کہ مور خشکی اور تری میں رویا تھا۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۱۷۵

سوال:۔خشکی میں کانٹے اور تری میں گھڑیال کیسے بنے؟

جواب:۔ابلیس خشکی میں رویا تو اس کے آنسو سے کانٹے اور تری میں رویا تو اس کے آنسو سے گھڑیال بنے۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۱۷۵

سوال:۔سب سے پہلے عذاب الٰہی کس قوم پر نازل ہوا؟

جواب:۔قوم نوح علیہ السلام پر۔ تفسیر نعیمی جلد سوم صفحہ ۴۴۳

سوال:۔حقہ کب اور کہا سے ایجاد ہوا؟

جواب:۔حقہ ۱۰۱۵ھ میں دمشق سے ایجاد ہوا۔ تفسیر نعیمی جلد دوم صفحہ ۴۳۷

سوال:۔یاجوج ماجوج کی خوراک کیا ہے؟

جواب:۔یاجوج ماجوج کی خوراک سانپ ہے اللہ تعالیٰ ہواؤں کو حکم دیتا ہے تو وہ جنگلوں سے سانپوں کو اٹھا کر انکے پاس پھینکتی ہیں اور وہ انھیں ہڑپ کر جاتے ہیں۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۱۵۷

سوال:۔بیت اللہ شریف کو سب سے پہلے کس نے غلاف پہنایا تھا؟

جواب:۔بیت اللہ شریف کو سب سے پہلے غلاف حضرت عدنان نے پہنایا تھا۔
ضیاء النبی جلد اول صفحہ ۴۰۱

سوال:۔نبی کریم ﷺ کو اعلان نبوت سے قبل کس راہب نے سید المرسلین کہا تھا؟

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



جواب:۔عیسائی راہب بحیرہ نے سید المرسلین کہا تھا۔
ماہنامہ کنزالایمان مئی ۲۰۰۴ صفحہ ۶۴

سوال:قوم عاد، ثمود، صالح اور فرعون کس دن ہلاک ہوئی؟
جواب:بدھ کے دن یہ تمام قومیں ہلاک ہوئیں۔(تفسیر روح البیان، جلد ۴، صفحہ ۹)

سوال:۔بحیرا راہب کا نام کیا تھا؟
جواب:۔بحیرا راہب کا نام جرجیس تھا یہ حضور ﷺ پر ایمان لے آئے تھے۔
مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۴۰/۴۱

سوال:۔قریش کا سب سے بڑا بت کون تھا اور یہ کس چیز کا بنا ہوا تھا؟
جواب:۔قریش کا سب سے بڑا بت ہبل تھا یہ سرخ عقیق کا بنا ہوا تھا۔
ضیاء النبی جلد اول صفحہ ۳۱۶

سوال:۔ہبل بت کو سب سے پہلے کس نے نصب کیا تھا؟
جواب:۔ہبل بت کو سب سے پہلے خزیمہ بن مدرکہ نے نصب کیا تھا۔ ایضاً

سوال:۔ہبل کہاں رکھا ہوا تھا اس کے سامنے فال نکالنے والے کتنے تیر تھے؟
جواب:۔ہبل خانہ کعبہ کے اندر رکھا ہوا تھا اس کے سامنے فال نکالنے والے سات تیر تھے۔ ضیاء النبی جلد اول صفحہ ۳۱۷

سوال:۔منات بت کہاں نصب تھا اس کو کون پوجتے تھے؟
جواب۔قدید کے مقام پر نصب تھا یہ خزیمہ اور ہذیل کا مخصوص بت تھا قریش اور اوس وخزرج بھی اس کی پوجا کرتے تھے۔ اشرف السیر ۲۱۳

سوال: دنیا بھر میں سب سے زیادہ زلزلے کہاں آتے ہیں؟
جواب: کیلی فورنیا، الاسکا، جاپان، جنوبی امریکہ، فلپائن میں آتے ہیں۔
(تبیان القرآن، جلد ۱۲، صفحہ ۹۳۳)

سوال: دنیا کا سب سے خطرناک زلزلہ کب اور کہاں آیا تھا؟
جواب: ۱۹۵۶ء میں چین میں آیا تھا، جس میں آٹھ لاکھ تیس ہزار لوگ ہلاک ہوئے

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



تھے۔ (تبیان القرآن، جلد۱۲، صفحہ۹۳۳)

سوال:۔منات بت کوکس نے اور کس کے حکم سے توڑا تھا؟

جواب:۔منات بت کوحضرت علی رضی اللہ عنہ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے ۸ھ میں توڑا تھا۔ ضیاءالنبی جلداول صفحہ۳۱۷

سوال:۔لات بت کہاں نصب تھااس کوکس نے توڑا تھا؟

جواب:۔لات بت طائف میں نصب تھااس کوحضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ نے توڑا تھا۔ ضیاءالنبی جلداول صفحہ۳۱۹

سوال:۔عزیٰ بت کہاں نصب تھااس کوکسی نے توڑا تھا؟

جواب:۔عزیٰ بت وادی نخلہ میں نصب تھااس کوحضرت خالد ابن ولید رضی اللہ عنہ نے توڑا تھا۔ ضیاءالنبی جلداول صفحہ۳۱۹

سوال:۔صفااور مروہ کے درمیان کتنی دوری ہے؟

جواب:۔صفااور مروہ کے درمیان تخمیناسات سوستر گز کا فاصلہ ہے۔
تفسیر نعیمی جلد دوم صفحہ۹۹

سوال:۔حجراسود سے صفا کا فاصلہ کتنا ہے؟

جواب:۔حجراسود سے صفا کا فاصلہ دوسو باسٹھ گز اور ایک سواٹھارہ انگل ہے۔
تفسیر نعیمی جلد دوم صفحہ۹۹

سوال:۔عرب میں سب سے پہلے نغمہ گانے والاشخص کون ہے؟

جواب:۔عرب میں سب سے پہلے نغمہ گانے والاشخص طویس ہےاس کومیشوم بھی کہتے ہیں۔ مدارج النبوۃ جلداول صفحہ۷۵۷

سوال:۔طور پہاڑ کہاں واقع ہے؟

جواب:۔طور پہاڑ مصر ومدین کے درمیان واقع ہے۔ حاشیہ کنزالایمان صفحہ۱۹۰

سوال:۔قرآن پاک میں کس کوحرام زادہ کہا گیا ہے؟

جواب:۔قرآن پاک میں ولیدابن مغیرہ کوحرام زادہ کہا گیا ہے۔

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



ماہنامہ کنزالایمان ستمبر ۲۰۰۵ صفحہ ۶۴

سوال:۔سلطان محمود غزنوی نے سومنات کو کب فتح کیا تھا؟

جواب:۔سلطان محمود غزنوی نے ۴۱۶ھ میں سومنات کو فتح کیا تھا۔

ضیاء النبی جلد اول صفحہ ۱۹۸

سوال:۔اصحاب کہف کے کتے کا رنگ کیسا تھا؟

جواب:۔اصحاب کہف کا کتا زرد رنگ کا تھا۔ نزھۃ المجالس اول صفحہ ۲۷۸

سوال:۔ملک الموت کی پیشانی پر کیا لکھا ہوا ہے؟

جواب:۔ملک الموت کی پیشانی پر "لااله الا الله محمد الرسول الله " کے الفاظ لکھے ہوئے ہیں۔ نزھۃ المجالس جلد اول صفحہ ۲۹۰

سوال:۔زکوٰۃ کب فرض ہوئی؟

جواب:۔زکوٰۃ ۲ھ میں فرض کی گئی۔ تفسیر نعیمی جلد پنجم صفحہ ۲۶۵

سوال:۔قرآن پاک میں لفظ علما کتنے بار ذکر کیا گیا ہے؟

جواب:۔قرآن پاک میں لفظ علما صرف دو مرتبہ ذکر کیا گیا۔

ماہنامہ کنزالایمان ۲۰۰۵ صفحہ ۶۴

سوال:۔سب سے پہلے قرآن پاک کی کون سی سورۃ نازل ہوئی؟

جواب:۔سورہ علق کی پہلی پانچ آیتیں نازل ہوئیں۔ ضیاء النبی جلد دوم صفحہ ۲۱۵

سوال:۔ہارون رشید کی والدہ کا نام کیا تھا؟

جواب:۔ہارون رشید کی والدہ کا نام خیزران تھا۔ ضیاء النبی جلد دوم صفحہ ۴۲

سوال:۔موجودہ کعبہ کی تعمیر کس نے کی اور کس سن میں؟

جواب:۔موجودہ کعبہ کی تعمیر سلطان مراد بن احمد خان شاہ قسطنطنیہ نے ۱۰۴۰ھ میں کرائی ہے۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ ۱۲۱

سوال:۔حضرت جبریل علیہ السلام کیسا لباس پہنتے ہیں؟

جواب:۔حضرت جبرئیل علیہ السلام عموماً سفید لباس میں ملبوس رہتے ہیں جو موتیوں

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



اور یاقوت سے مرصع ہے۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۳۲

سوال:۔حضرت جبریل علیہ السلام کے کتنے بازو ہیں اور ہر بازو کے درمیان کتنا فاصلہ ہے؟

جواب:۔حضرت جبریل علیہ السلام کے ایک ہزار چھ سو بازو اور ہر بازو کا درمیانی فاصلہ پانچ سو سال کا ہے۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۳۲

سوال:۔حضرت جبریل امین کے سر سے قدم تک کتنے پر ہیں؟

جواب:۔حضرت جبریل امین کے سر سے قدم تک ستر ہزار زعفران کے پر ہیں جو چاند ستاروں کی طرح چمکتے دمکتے رہتے ہیں۔ ایضاً

سوال:۔جبریل علیہ السلام روزانہ کس نہر سے غسل کرتے ہیں؟

جواب:۔جبریل علیہ السلام روزانہ جنت کی نہر سے غسل کرتے ہیں اور جب پر جھاڑتے ہیں تو ستر ہزار قطرہ نکلتے ہیں اور ہر قطرے سے ستر ہزار فرشتے پیدا ہوتے ہیں۔ نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۴۳۲

سوال:۔حضرت جبریل علیہ السلام کے گھوڑے کا کیا نام ہے؟

جواب:۔انکے گھوڑے کا نام حیزوم ہے جس پر سوار ہوکر میدان بدر میں شریک ہوئے تھے۔ شواہد النبوۃ جلد صفحہ ۱۲۷

سوال:۔لوح محفوط پر قلم نے سب سے پہلے کیا لکھا تھا؟

جواب:۔سب سے پہلے قلم نے لوح محفوظ پر **بسم الله الرحمن الرحیم انی انا الله لا اله الا انا محمد رسولی الی آخرہ** لکھا تھا۔

سیرت حلبیہ جلد اول قسط ۹ صفحہ ۳۴

سوال:۔سب سے پہلے کس عورت نے کمر بند بنایا تھا؟

جواب:۔حضرت اسماعیل علیہ السلام کی والدہ حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا نے کمر بند بنایا تھا۔ بخاری شریف جلد اول صفحہ ۴۷

سوال:۔عرش ،کرسی ،زمین،آسمان،سورج،چاند ، ستارے،اور جنت کس دن پیدا

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



کیئے گئے؟

جواب:۔عاشورہ کے دن۔ مکاشفۃ القلوب صفحہ ۶۵۷

سوال:۔طائف شہر کو کس نے بسایا تھا یہ مکہ سے کتنا دور ہے؟

جواب:۔طائف شہر کو حسین بن سلامہ نے بسایا تھا یہ مکہ شریف سے چھتیس میل دور ہے۔ شرح صحیح مسلم جلد۵ صفحہ ۵۱۵

سوال:۔حجاب کے احکام کب نازل ہوئے تھے؟

جواب:۔حجاب کے احکام ۵ھ میں نازل ہوئے تھے۔

شرح صحیح مسلم جلد۵ صفحہ ۶۳۵

سوال:۔مدینہ کی سرزمین پر سب سے پہلے کس قوم نے زراعت کی اور کھجور کے درخت لگائے تھے؟

جواب:۔سب سے پہلے قوم عمالقہ نے زراعت کی اور کھجور کے درخت لگائے۔

جذب القلوب صفحہ ۵۰

سوال:۔شہنشاہ ایران خسرو پرویز کو کس نے ہلاک کیا تھا؟

جواب:۔اسی کے لڑکے شیرویہ نے ہلاک کیا تھا۔ ضیاء النبی جلد۴ صفحہ ۲۰۶

سوال:۔جس جگہ مسجد نبوی تعمیر کی گئی ہے وہ زمین کس کی تھی؟

جواب:۔دو یتیم بچوں سہل اور سہیل بن عمر کی تھی۔ سیرۃ ابن ہشام جلد اول صفحہ ۱۷۶

سوال:۔سہل اور سہیل کس کی پرورش میں تھے؟

جواب:۔حضرت معاذ بن عفراء کی پرورش میں تھے۔ ایضاً

سوال:۔مسجد نبوی میں کب منبر قائم کیا گیا تھا؟

جواب:۔ ۸ھ میں یا ۷ھ میں۔ جذب القلوب صفحہ ۸۸

سوال:۔ابولہب کے کتنے بیٹے تھے اور کون کون؟

جواب:۔پانچ بیٹے تھے۔عتبہ،عتیبہ،عتاب،معتب،معتیب۔

نزھۃ المجالس جلد دوم صفحہ ۵۹۶

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



سوال: روشنی کی رفتار کتنی ہے؟

جواب: ایک لاکھ چھیاسی ہزار میل فی سیکنڈ۔ (تفسیر ضیاء القرآن، جلد۴، صفحہ۲۰۶)

سوال:۔محمود غزنوی نے کتنے سال حکومت کی تھی؟

جواب:۔پینتیس سال تک۔ تاریخ اسلام حصہ چہارم صفحہ۵۶

سوال:۔سلطان محمود غزنوی کا انتقال کتنے سال کی عمر میں ہوا؟

جواب:۔چونسٹھ سال کی عمر میں۔ تاریخ اسلام حصہ چہارم صفحہ۵۶

سوال:۔عبداللہ ابن زیاد کے ماں باپ کا کیا نام تھا؟

جواب:۔اسکے باپ کا نام زیاد اور ماں کا نام مرجانہ تھا جو مجوسیہ لونڈی تھی۔
نزھۃ القاری جلد ۷ صفحہ ۱۴۸

سوال:۔سنۃ الوفود کس سال کو کہتے ہیں؟

جواب:۔ ۹ھ کو سنۃ الوفود کہتے ہیں۔ سیرۃ ابن ہشام جلد دوم صفحہ ۴۵۸

سوال:۔کوفہ شہر کو کس نے بسایا تھا؟

جواب:۔حضرت سعد ابن ابی وقاص نے قادسیہ کی فتح کے بعد ۱۷ھ میں حضرت فاروق اعظم کے حکم سے بسایا تھا۔ نزھۃ القاری جلد سوم صفحہ ۲۱۱

سوال:۔قیامت کس دن قائم ہوگی؟

جواب:۔جمعہ کے دن۔ مسند امام احمد بن حنبل، جلد۹، صفحہ۶۲۰

سوال: ابرہہ کے مرنے کے بعد کون اس کا جانشیں ہوا تھا؟

جواب: اس کا بیٹا یکسوم۔ (تفسیر فیوض الرحمٰن، پ۳۰، صفحہ۵۶۵)

سوال: ارسطو، بقراط، افلاطون، جالینوس کیسے مرے ہیں؟

جواب: ارسطو سِل کی بیماری سے، بقراط فالج سے، افلاطون برسام اور جالینوس پیٹ کی بیماری سے مرے ہیں۔

سوال: انسان کتنی شکلوں میں مسخ کیا گیا؟

جواب: تیرہ شکلوں میں (۱) ہاتھی (۲)

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.com



ریچھ (۳) سور (۴) بندر (۵) مار ماہی (۶) گوہ (۷) چمگاڈر (۸) بچھو (۹) عموص (دریائی چھوٹا جانور) (۱۰) مکڑی (۱۱) خرگوش (۱۲) سہیل (تارہ) (۱۳) زہرہ (ستارہ) (المدر المنثور، جلد اول، ص ۲۴۹)

سوال:۔ اسود عنسی ملعون کا اصل نام کیا تھا؟

جواب:۔ اسود ملعون کا نام عبہلہ بن کعب تھا اور اسکو ذرالعمار بھی کہتے تھے۔

جذب القلوب صفحہ ۹۹

سوال:۔ جب پہلے پہل مسجد نبوی کی بنیاد ڈالی گئی تھی تو اس کی نیو کا طول وعرض کیا تھا؟

جواب:۔ طول قبلہ سے حد شمال تک چوّن گز اور مشرق سے مغرب تک تر سٹھ گز تھا۔

جذب القلوب صفحہ ۹۹

سوال:۔ مسجد نبوی کی سب سے پہلی توسیع اور تجدید کب کی گئی تھی؟

جواب:۔ ۷ھ میں فتح خیبر کے بعد۔ جذب القلوب صفحہ ۹۹

سوال:۔ یزید پلید کے ماں اور باپ کے کیا نام تھے؟

جواب:۔ یزید کے باپ حضرت امیر معاویہ اور ماں میسون بنت مجدل تھیں۔

تاریخ ابن خلدون جلد دوم صفحہ ۶۱

سوال:۔ کبوتر بازی اور غلیل اندازی سب سے پہلے کب شروع ہوئی؟

جواب:۔ حضرت سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں۔

تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۶۵

سوال:۔ دجال کا قیام کتنے دنوں تک زمین پر رہے گا؟

جواب:۔ چالیس دنوں تک۔ ریاض الصالحین حصہ دوم صفحہ ۳۷۶

سوال:۔ فرشتوں اور جنوں کو کس چیز سے پیدا کیا گیا؟

جواب:۔ فرشتوں کو نور سے اور جنوں کو بھڑکتی آگ سے۔

ریاض الصالحین حصہ دوم صفحہ ۴۰۳

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



## ماخذ ومراجع


| نمبر شمار | اسمائے کتب | اسمائے مصنفین ومولفین | مطبع |
|---|---|---|---|
| ۱ | تفسیر خازن | علامہ علاؤالدین بن خازن | دارالکتب العلمیہ بیروت |
| ۲ | تفسیر کبیر | علامہ فخر الدین رازی | دارالکتب العلیہ، بیروت |
| ۳ | الدرالمنثور | علامہ جلال الدین سیوطی | دارالفکر، لبنان |
| ۴ | روح المعانی | علامہ محمود آلوسی، بغدادی | دارالفکر، لبنان |
| ۵ | تفسیر ابن کثیر | علامہ محمد علی الصابونی | دارالقرآن، لبنان |
| ۶ | تفسیر نسفی | علامہ عبداللہ بن احمد نسفی | ابنا مولوی محمد علی سورتی |
| ۷ | روح البیان | علامہ شیخ اسماعیل حقی | دارالکتب العلمیہ، لبنان |
| ۸ | جلالین وحاشیہ | علامہ سیوطی ومحلی | رضا اکیڈمی، ممبئی |
| ۹ | حاشیۃ الصاوی | علامہ شیخ احمد صاوی | دارالفکر، لبنان |
| ۱۰ | تفسیر جمل | علامہ شیخ سلیمان الجمل | دارالفکر، لبنان |
| ۱۱ | الاتقان | علامہ جلال الدین سیوطی | مکتبۂ مصطفٰے البابی، مصر |
| ۱۲ | فیوض الرحمٰن | علامہ فیض احمد اویسی | مکتبہ اوسیہ بہاولپور |
| ۱۳ | تفسیر سورۂ الم نشرح | علامہ نقی علی خان | رضوی کتاب گھر، بھیونڈی |
| ۱۴ | تفسیر نعیمی | مفتی احمد یار خان | مکتبۂ رضویہ، دہلی |
| ۱۵ | حاشیہ کنز الایمان | علامہ نعیم الدین مرادآبادی | فرید بک ڈپو |
| ۱۶ | ضیاءالقرآن | پیر کرم شاہ ازہری | ضیاءالقرآن، پلیشر لاہور |
| ۱۷ | تبیان القرآن | علامہ غلام رسول سعیدی | ادبی دنیا دہلی |
| ۱۸ | بخاری شریف | امام محمد بن اسماعیل بخاری | مکتبۂ رشیدیہ، سہارنپور |
| ۱۹ | مسلم شریف | امام مسلم بن حجاج | یاسر ندیم، دیوبند |
| ۲۰ | المسند شریف | امام احمد بن حنبل | دارالحدیث، قاہرہ مصر |


www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | مشکوٰۃ شریف | ولی الدین محمد بن عبداللہ | مجلس برکات جامعہ اشرفیہ |
| ۲۲ | عمدۃ القاری | علامہ بدرالدین عینی | ادارۃ الطباعۃ، مصر |
| ۲۳ | البدایہ والنہایہ | علامہ عمادالدین شافعی | دارالفکر، لبنان |
| ۲۴ | مواہب الدنیہ | علامہ احمد قسطلانی | مرکز اہلسنت، پور بندر |
| ۲۵ | زرقانی علی المواہب | علامہ عبدالباقی زرقانی | مرکزِ اہلسنت، پور بندر |
| ۲۶ | مرأۃ المناجیح | مفتی احمد یار خان نعیمی | اسلامک پوبلیشر دہلی |
| ۲۷ | تذکرۃ الانبیاء | قاضی عبدالرزاق چشتی | رضوی کتاب گھر دہلی |
| ۲۸ | سیرت مصطفےٰ جانِ رحمت | اعلیٰ حضرت امام احمد رضا | مرکزِ اہلسنت پور بندر |
| ۲۹ | شمائل رسول | علامہ یوسف بن اسماعیل | مرکزِ اہلسنت پور بندر |
| ۳۰ | کتاب الوسائل | علامہ جلال الدین سیوطی | مرکزِ اہلسنت پور بندر |
| ۳۱ | حیات الحیوان | علامہ کمال الدین دمیری | ادارۂ اسلامیہ لاہور |
| ۳۲ | بصائر ذوی التمیز | علامہ مجدالدین محمد بن یعقوب | المکتبۃ العلمیہ، بیروت |
| ۳۳ | بہار شریعت | علامہ امجد علی اعظمی | المکتبۃ المدینہ |
| ۳۴ | ریاض الصالحین | امام محی الدین ابوذکریا | اعتقاد پبلیشنگ دہلی |
| ۳۵ | نزھۃ المجالس | امام عبدالرحمٰن بن عبدالسلام | مکتبہ رضویہ دہلی |
| ۳۶ | شواہد النبوت | علامہ نورالدین عبدالرحمٰن | مکتبہ رضویہ دہلی |
| ۳۷ | مکاشفۃ القلوب | امام محمد غزالی | فاروقیہ بکڈ پو دہلی |
| ۳۸ | جذب القلوب | شیخ عبدالحق محدث دہلوی | رضویہ کتاب گھر دہلی |
| ۳۹ | غنیۃ الطالبین | حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی | فرید بکڈ پو مٹیا محل جامع مسجد |
| ۴۰ | انوار محمدیہ | علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی | المکتبہ ایشیق، استنبول |
| ۴۱ | زادالمعاد | علامہ ابن قیم جوزی | مکتبہ المنار الاسلامیہ الکویت |
| ۴۱ | اکمال فی اسماء الرجال | علامہ محمد بن عبداللہ خطیب | مجلس برکات مبارکپور |

www.izharunnabi.wordpress.com

www.ataunnabi.blogspot.cm



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲ | تاریخ الخلفاء | علامہ جلال الدین سیوطی | اشرفی بکڈ پو دیوبند |
| ۴۳ | اشرف السیر | مفتی شریف الحق امجدی | دائرۃ البرکات گھوسی مئو |
| ۴۴ | الملفوظ کامل | اعلیٰ حضرت امام احمد رضا | قادری کتاب گھر بریلی |
| ۴۵ | نزھۃ القاری | مفتی شریف الحق امجدی | دائرۃ البرکات گھوسی مئو |
| ۴۶ | شرح صحیح مسلم | علامہ غلام رسول سعیدی | المجمع المصباحی مبارکپور |
| ۴۷ | تیسیر الباری | مولانا وحید الزماں | تاج کمپنی لمٹیڈ کراچی |
| ۴۸ | مدارج النبوۃ | شیخ عبدالحق محدث دہلوی | ادبی دنیا مٹیا محل دہلی |
| ۴۹ | نور ایمان (اردو) | مولانا عبدالحلیم فرنگی محلی | المجمع الاسلامی مبارکپور |
| ۵۰ | سیرت حلبیہ (اردو) | علامہ علی برہان الدین حلبی | ادارہ قاسمیہ دیوبند |
| ۵۱ | سیرت ابن ہشام | علامہ ابومحمد عبدالملک بن محمد | رفاعہ عام سیسٹم پریس لاہور |
| ۵۲ | تواریخ حبیب الہ | مفتی عنایت احمد | مکتبہ تھانوی دیوبند |
| ۵۳ | تاریخ ابن خلدون | علامہ عبدالرحمٰن بن خلدون | ادارۃ الرشید دیوبند |
| ۵۴ | طبقات بن | علامہ ابوعبداللہ محمد بن سعد | ادارہ انوریہ دیوبند |
| ۵۵ | ضیاء النبی | پیر کرم شاہ ازہری | المجمع الاسلامی مبارکپور |
| ۵۶ | سیرت مصطفےٰ | علامہ عبدالمصطفےٰ اعظمی | فضل رسول اعظمی گھوسی |
| ۵۷ | جنتی زیور | علامہ عبدالمصطفےٰ اعظمی | فضل رسول اعظمی گھوسی |
| ۵۸ | شان حبیب الرحمٰن | مفتی احمد یار خاں ۹۸۷ن نعیمی | فرید بکڈ پو پرائیویٹ لیمٹیڈ |
| ۵۹ | خلفائے راشدین | مولانا محمد عاصم اعظمی | فاروقیہ بکڈ پو مٹیا محل جامع |
| ۶۰ | نشر الطیب | مولانا اشرف علی تھانوی | کتب خانہ رحیمیہ دیوبند |
| ۶۱ | تاریخ اسلام | شاہ معین الدین ندوی | دار المصنفین شبلی اکیڈمی |

www.izharunnabi.wordpress.com

